# اَلحُسَینُ مِنّیِ وَاَنَا مِنَ الحُسَینِ

الحمد للہ علی احسانہ کہ دریں اوان سعادت اقتران مجموعۂ تضمین وسلام در مناقب و مصائب جناب معصومین علیہم السلام کہ سن اختتامش از موسومش زاد سبیل آخرت پیدا است

چمنستان شہادت ۱۳۱۵ھ

۷۸۶

# زاد سبیل آخرت

سنہ ۱۳۱۵ھ

از نتائج افکار بلاغت شعار قدوۃ الابرار امیر والاتبار سردار ذوالاقتدار قمر دیار واسمار عدل گستر سلامت آفرین شیر قیصر خان بہادر نقاوۂ دودمان مرتضوی سید اولاد حسین صاحب رضوی سی آئی ای

مطبع نامی منشی نولکشور واقع لکھنؤ میں حسن وخوبی چھپی

اطلاع ۔ اِس مطبع مین ہر علم و فن کی کتب کا ذخیرہ سلسلہ وار فروخت کے لیے موجود ہی جسکی فہرست مطول ہر ایک شائق کو چھاپہ خانہ سے مل سکتی ہی جسکے معائنہ و ملاحظہ سے شائقان اصلی حالات کتب کے معلوم فرما سکتے ہین قیمت بھی ارزان ہی اِس کتاب کے ٹیٹل پیج کے تین صفحہ جو سادے ہین اُنین بعض کتب فقہ وغیرہ درج کرتے ہین تاکہ جس فن کی یہ کتاب ہی اُس فن کی اور بھی کتب موجودہ کارخانہ سے قدردانون کو آگاہی کا ذریعہ حاصل ہو۔

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| **کتب فقہ وغیرہ اُردو** | |
| دیوان نوحہ جات حیدر مع مناجات جلد اول مصنفہ آغا حیدر علی بیگ | ۴ر |
| براہین غم۔ جلد اول مصنفہ سید مرزا صاحب متخلص بہ تعشق جسمین رباعیات و مراثی ہین مطبوعہ غیر۔ | عہ ر |
| کلیات مراثی۔ و رباعیات و سلام از مرزا سلامت علی متخلص بہ دبیر کامل دو جلد مین۔ | عہ ۱۱ر |
| (جلد اول) جلی قلم و مصرعہ کاغذ سفید | عہ ر |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| کلیات مراثی۔ جلد دوم متوسط قلم سہ مصرعہ۔ | ۱۱ر |
| کلیات مراثی۔ و رباعیات و سلام از میر ببر علی صاحب متخلص بہ انیس کامل چار جلد مین۔ | سے ۶ر |
| (جلد اول) کاغذ حنائی۔ | عہ ر |
| (جلد دوم) کاغذ سفید و حنائی۔ | ۱۵ر |
| (جلد سوم) کاغذ سفید۔ | ۱۱ر |
| (جلد چہارم) کاغذ سفید۔ | ۱۲ر |
| احکام الائمہ۔ از حاجی حسن علی۔ | ۴ر |

# اَلحُسَینُ مِنّی وَاَنَا مِنَ الحُسَینِ

الحمد للہ علیٰ احسانہ کہ درین اوان سعادت اقتران مجموعۂ تصنیف و سلام در مناقب و مصائب جناب معصومین علیہم السلام کہ سن اختتامش از سوسش زادِ سبیل آخرت پیداست

چمنستان شہادت ۱۳۱۲

۷۸۶

# زادِ سبیلِ آخرت

سنہ ۱۳۱۵ھ

از نتائج افکار بلاغت شعار قدوۃ الابرار امیر الاتبار سردار ذو الاقتدار فخر دیار و امصار عدل گستر سلطنت آفرین شیر قیصر خان بہادر نقاوۂ دودمان مرتضوی سید اولاد حسین صاحب رضوی

مطبع نامی منشی نولکشور واقع لکھنؤ میں حسن و خوبی چھپی



بسم الله الرحمن الرحیم

سپاس و حمد بیقیاس مر داورے را سزد که پیروان جادهٔ تسلیم و رضارا به خلعت صبر و شکیبائی مخلع نموده - و جان نثاران مسلک رنج و بلارا بخطاب و بشر الصابرین مخاطب فرموده - تعالی الله شانهٗ - و درود نا محدود بر سید المرسلین و خاتم النبیین که جناب اقدس باری ذات والا صفات او را باعث تکوین هیجده هزار عالم گردانید - و آن امام الانبیا برائے شفاعت ما گنهگاران قرة العینین خود را فدیهٔ رب العالمین ساخته پیروان آل عبارا از نار جهنم رهانید - و صلهٔ این موهبت عظمی هیچ از کسے نخواسته الا گریستن صلو علیه و آله - صلوة متواتره و سلام متکاثره علی اخیه و وصیه و خلیفته و ابن عمه غالب علی کل غالب علی ابن ابی طالب علیه السلام و بر آل اطهار آن سید ابرار و او صیاء آن پیشوائے اخیار باد

الی یوم التناد- پس ازین بندہ گنہگار راجی مغفرت رب غفار حقیر کونین اولاد حسین رضوی المشہدی المتخلص بہ مداح ابن المرحوم والمغفور سید ثابت علی مرحوم ڈپٹی مجسٹریٹ ساکن قصبہ بہرسر راج بھرت پور بہ خدمت رہروان طریقۂ جناب سید خیر الانام و پیروان ائمہ الطاہرین علیہم السلام وعزاداران مظلوم کربلا و ماتمیان جناب خامس آل عبا علیہ التحیۃ والثنا عرض می نماید که عمدہ ترین اعمال بعد صوم وصلوۃ محبت آل رسول الثقلین وعزادارے جناب حسنین علیہم السلام ست و بر این مقال حدیث من بکی او ابکی علی الحسین وجبت لہ الجنۃ دال ست- لاریب گریہ در مصائب خاصگان رب الارباب دلیل محبت ست وسامان گریہ وبکا خواندن وذکر روایات مصیبت- از ابتدائے سن شعور اکثر اوقات حقیر بمطالعہ کتب مصائب ومراثی صرف میگردید وروایات علو مدارج مداحان وذاکران سرکار جناب سید ابرار میدید- یکایک جوشے در طبیعتم پیدا شد کہ خود را نیز در صف نعال ذاکرین ومداحان ائمہ طاہرین علیہم السلام داخل کردہ توشۂ آخرت بدست آرم پس ابتدا بہ تحریر سلام وتضمین غم آگین نمودم حتی کہ مقدار آنہا معتد بہ شد مگر بہ اوراق پریشان جابجا پراگندہ وبی ترتیب حتی کہ وقت ضرورت دستیابی ہم مشکل تر بود- پس نظر برین پریشانی اوراق لخت جگر نور بصر سعید زمن سید آل حسن اطال اللہ عمرہ ازمن اجازتے برائے یکجا کردن این ذخیرۂ عقبیٰ خواست وبہ ترتیب آن پرداخت بہ اعانت

دیگر اعزا و احباب علی الخصوص سید باسط علی صاحب و سید اعجاز حسین صاحب و ذاکرین جناب خامس آل عبا میر عباس علی صاحب و شیخ رضا حسین صاحب و نور چشم سید آل حسنین صانہ اللہ عن کل شین کہ ایشان کوششے بلیغ نمودہ شریک ثواب شدند۔ و نیز بسا حضرات و اعزا و احباب بکمال قدر دانی و محبت کہ اسمائے مبارک شان از ضمیمۂ این کتاب ظاہر ست تبر سبیل تقریظ و قطعات تاریخ باعث تحریک طبع شدند پس امتثالاً لامر حقیر این مجموعہ را بتاریخی نام فرد غمکدہ و زاد سبیل آخرت موسوم کردہ بخدمت بابرکت مومنین و عزاداران ائمہ طاہرین علیہم السلام ہدیہ می آرد۔ رجا کہ بر سہو و نسیانم قلم عفو کشند و این ذرۂ بے مقدار را بدعای خیر یاد فرمایند۔

## قطعہ تاریخ تصنیف از مصنف

چون مرتب گشت از مداح عاصی این بیاض
فکر او چون کرد بہر سال گفتمش ہاتفے

تا بود در روز محشر توشۂ بہر مغفرت
ہست سال ہجریش زاد سبیل آخرت





بسم اللہ الرحمن الرحیم

## ردیف الف

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | سرکار ذوالجلال ہی سرکار مصطفی | سب انبیا ہیں لمعۂ انوار مصطفی |
| ۲ | اللہ ری قدر و منزلت صاحب براق | روح الامین ہیں غاشیہ بردار مصطفی |
| ۳ | محروم کوئی آکے وہاں سے پھرا نہیں | حاجت روائے خلق ہی دربار مصطفی |
| ۴ | خدام روضہ رتبہ میں رضوان سے ہیں سوا | افضل ملائکہ سے ہیں زوار مصطفی |
| ۵ | واللیل اذا سجی کی ہی تفسیر زلف پاک | محراب کعبہ ابروے خمدار مصطفی |
| ۶ | میں ہوں مدینہ علم کا حیدر ہی اسکا در | لاریب یہ خبر ہی ز اخبار مصطفی |
| ۷ | یارو حسین مجھ سے ہی اور میں حسین سے | ثابت ہی بارہا تھی یہ گفتار مصطفی |
| ۸ | امت نے خوب قدر حسین غریب کی | آزار جسکا صاف تھا آزار مصطفی |
| ۹ | نذر رسول گوہر اشک عزا کرو | ہدیہ یہی ہی قابل سرکار مصطفی |

| | | |
|---|---|---|
| دشت بلا مین باغیون نے ظلم و جور سے | ۱۰ | بے آب خشک ہو گیا گلزار مصطفیٰ |
| ہین واقف رموز خدا جسطرح رسول | ۱۱ | حیدر یونہین ہین محرم اسرار مصطفیٰ |
| ہم کیون نہ روئین ماتم سبط رسول مین | ۱۲ | خونبار جب ہون چشم گہربار مصطفیٰ |
| پانی دیا نہ لخت دل فاطمہ کو آہ | ۱۳ | امت نے کی یہ دعوت دلدار مصطفیٰ |
| کہتے تھے مصطفیٰ مین تصدق حسینؑ پر | ۱۴ | اسنے اٹھایا بار گرانبار مصطفیٰ |
| امت کے واسطے کیا نور نظر فدا | ۱۵ | کس مرتبہ ہی بخشش و ایثار مصطفیٰ |
| سنکر تباہی حرم سبط مصطفیٰ | ۱۶ | مغموم کس طرح نہ ہون غمخوار مصطفیٰ |
| اکبر سے بانو کہتی تھی واری تمھارے بعد | ۱۷ | دیکھینگے کس کو طالب دیدار مصطفیٰ |
| کرتے ہین سیر خلد کی عباس بھی یونہین | ۱۸ | طیار جس طرح سے علمدار مصطفیٰ |
| جیسا ستایا امت بدخو نے شاہ کو | ۱۹ | ایسا کبھی ستاتے نہ اغیار مصطفیٰ |
| روئینگے جو حسینؑ پہ انکا ہو ئین شفیع | ۲۰ | اہل عزا سے ہی یہی اقرار مصطفیٰ |
| | ۲۱ | مداح مجھکو خواہش ظل ہما نہین<br>بس ہی ملے جو سایہ دیوار مصطفیٰ |

| | | |
|---|---|---|
| کب سلامی لکھ سکون مین عز و شان مرتضیٰ | ۱ | جب خدائے مصطفیٰ ہون رتبہ دان مرتضیٰ |
| نائب خیر الوری ہی واقف اسرار غیب | ۲ | ہی کلید رمز حق گویا زبان مرتضیٰ |
| پیروی حیدر کی ہی بیشک صراط مستقیم | ۳ | ای خوشا قسمت تمھاری پیروان مرتضیٰ |
| روضہ پر نور شیر حق کا اللہ رے شرف | ۴ | بوسہ گاہ عرشیان ہی آستان مرتضیٰ |

| | | |
|---|---|---|
| سروسان ہر قمریون کا نعرۂ گوگو بلند | ۵ | کٹ گیا جس روز سے سروِ روانِ مرتضیٰ |
| تا بہ چہلم رات دن لاش شہ مظلوم پر | ۶ | شیر کے نعرو نہین تھی آہ و فغانِ مرتضیٰ |
| عرش کو تھا زلزلہ گا و زمین تھراتی تھی | ۷ | گھوڑے سے جس دم گرا روحِ روانِ مرتضیٰ |
| حملہ در بیخوف فوج کین ہوئی شبیر پر | ۸ | بے نشان جب ہو گیا رنگین نشانِ مرتضیٰ |
| قبر جد پر رو کے زینب نے کہا یا مصطفےٰ | ۹ | کاٹ ڈالا باغیون نے بوستانِ مرتضیٰ |
| کہتے تھے ہنس ہنس کے کوفی آج ہمکو عید ہی | ۱۰ | سر برہنہ قید مین ہین دخترانِ مرتضیٰ |
| بھر کے کوزے بر لب کوثر یہ غلمان کہتے تھے | ۱۱ | کربلا کے پیاسے ہین سب میہمانِ مرتضیٰ |
| فوج اعدا خوف سے سب درہم و برہم ہوئی | ۱۲ | زمین پہ ہو نچا جس گھڑی نام و نشانِ مرتضیٰ |
| زینب و کلثوم ہون بلوہ مین جس دم سر کھلے | ۱۳ | خاک کیون سر پر نہ ڈالین دوستانِ مرتضیٰ |
| قلب پر ماہ مبین کے ہر اسی ماتم کا داغ | ۱۴ | خاک آلودہ خون سے بھرے سب مہوشانِ مرتضیٰ |
| نوحہ کرتی خلد سے میدان مین آئی بتول | ۱۵ | بیفلکِ کس جا ہے تو ای جانِ جانِ مرتضیٰ |
| حشر کا دن تھا مدینہ مین کہ جب داخل ہوا | ۱۶ | کاروان سالار بن وہ کاروانِ مرتضیٰ |
| ساقیِ کوثر تو ہوئے ذات شیر کبریا | ۱۷ | ہے غضب پانی کو ترسین دلبرانِ مرتضیٰ |
| مدح حیدر سے نہین مداح ہے رطب اللسان | ۱۷ | سدرہ پر روح الامین ہے مدح خوانِ مرتضیٰ |

۱۸ حشر مین مداح حب و بغض کا پائینگے پھل
دوستانِ مرتضیٰ و دشمنانِ مرتضیٰ

| | | |
|---|---|---|
| سلام اُس پہ جو سر دے کے سربلند ہوا | ۱ | چڑھا جو نیزے پہ سر مرتبہ دوچند ہوا |

| | | |
|---|---|---|
| سلامی نیزے پہ جب شہ کا سر بلند ہوا | ۲ | حرم مین شیون و ماتم کا غل دوچند ہوا |
| خدا نے کر دیا راہب کو صاحب اولاد | ۳ | حسین کا جو ہین دست دعا بلند ہوا |
| ہزارون دیکھین وو اسیکرون پہ چھپے نسخے | ۴ | ہمین تو صرۂ خاک شفا پسند ہوا |
| اٹھاتے لاش کو شہ کس طرح کہ تیغون سے | ۵ | جدا جدا تن قاسم کا بند بند ہوا |
| اٹھیگا حشر مین لاریب وہی خندان رو | ۶ | غم حسین مین دل جسکا دردمند ہوا |
| لکھا یزید کو حاکم نے یہ مدینہ سے | ۷ | مطیع ہونا ترا شہ کو ناپسند ہوا |
| فلک یہ ظلم نہین ہی تو کہتے ہین اسے کیا | ۸ | رسول زادیون پر آب نہر بند ہوا |
| لکھا ہی خون شہ دین مین ٹوٹکر فی الفور | ۹ | روانہ سمت مدینہ کے اک پرند ہوا |
| کیئے ہزار نصائح عمر کو سرور نے | ۱۰ | شقی کو ایک بھی لیکن نہ سودمند ہوا |
| حر آیا لشکر حق مین تو پوچھا زینب نے | قن ۱۱ | یہ کون جھک کے در شہ پہ سربلند ہوا |
| کہا یہ شہ نے وہی حر ہی جس نے روکا تھا | ۱۲ | پھر آج فضل خدا سے وہ ارجمند ہوا |
| ہوئی جو آمد عباس صف شکن مشہور | ۱۳ | عدو کا خوف سے لرزہ مین بند بند ہوا |
| ستم کو پوچھا جو زینب نے کیا ہوا مولا | ۱۴ | کہا امام نے اب باب صلح بند ہوا |
| بنائے دین کی ثبات و قیام کی خاطر | ۱۵ | سر اپنا دینا ہی شبیر کو پسند ہوا |
| ندا یہ تھی سر شہ کی کہ بے نیاز ہی شکر | ۱۶ | نثار راہ مین تیری نیازمند ہوا |
| حرم مین غلغلۂ نالہ و فغان اٹھا | ۱۷ | نمود خالی جو شبیر کا سمند ہوا |
| ازل سے آج تلک دل مین غور کر مداح | ۱۸ | |

| | جو خاکسار ہوا وہی سربلند ہوا | |
|---|---|---|
| سلام لکھ غم شہ مین وہ لاجواب نیا | ۱ | کہ جس سے دودِ جگر کا اُٹھے سحاب نیا |
| لحد مین ہو نہ سلامی کو اضطراب نیا | ۲ | مکان ہو کا ہے وہ یا ابوتراب نیا |
| یزید تخت نشین اور قید بنت امیر | ۳ | محبو دیکھو زمانے کا انقلاب نیا |
| حنا و وسمہ کہان تھا بروز عاشورہ | ۴ | امام عصر نے خون سے کیا خضاب نیا |
| کہا عمر سے یہ حُر نے کہ ہوگا قابل دید | ق ۵ | مرا ثواب نیا اور ترا عذاب نیا |
| تو یہ سمجھ لے مین بہکانے مین نہ آؤنگا | ۶ | دکھا نہ دولتِ دنیا کا تو سراب نیا |
| مین صاف کہتا ہون شہ پر کیا جو پانی بند | ۷ | یہ حکم تیرا ہے ای خانمان خراب نیا |
| یہ عید قتل شہ دین تھی اہل کوفہ کو | ۸ | لباس پہنے تھا ہر ایک شیخ و شاب نیا |
| جو دیکھتا تھا سر شہ کو رو کے کہتا تھا | ۹ | بلند بر سر نیزہ ہے آفتاب نیا |
| جو آیا حر تو یہ زینب نے پوچھا سرور سے | ۱۰ | یہ کون آ کے ہوا آج بہرہ یاب نیا |
| جو پوچھا ہند نے نام و نسب تو بولے حرم | ۱۱ | غریب و بیکس و قیدی ہے اب خطاب نیا |
| عجیب حال سے دربار مین حرم پہونچے | ۱۲ | سرون کے بالون سے چہرون پہ تھا نقاب نیا |
| کیا حسین نے رخصت کہن بہن سے طلب | ۱۳ | لباس لائین جو زینب جگر کباب نیا |
| کہا یہ نانی سے صغرا نے صبح عاشورہ | ق ۱۴ | نظر پڑا ہے مجھے سونے مین ایک خواب نیا |
| کنار نہر مین پیاسے تمام خویش و عزیز | ۱۵ | ہے اس سے دل کو قلق اور پیچ و تاب نیا |
| کہا سکینہ نے خلقت ہے نہر سے سیراب | ۱۶ | عجیب ہے کس لیے ہم پر ہے قحط آب نیا |

| | | |
|---|---|---|
| تمام لشکر اعدا کو ہو گیا سکتا | ۱۷ | جو دیکھا شہ کے برادر کا رعب و داب نیا |
| پسر سے مثین کر کر یہ کہتی تھی بانو | ۱۸ | ملاؤ خاک مین واری نہ یہ شباب نیا |

۱۹
یقین ہی حشر مین مداح شہ کے صدقے سے
ملیگا قصر جنان تجھکو بے حساب نیا

| | | |
|---|---|---|
| ای سلامی جبتلک تو ذاکر مولا نہ تھا | ۱ | مرتبہ معراج کا منبر پہ یون پایا نہ تھا |
| ای سلامی شہ سا کوئی بیکس و تنہا نہ تھا | ۲ | بھانجے باقی نہ تھے بھائی نہ تھا بیٹا نہ تھا |
| شہ کو گھوڑے پر چڑھایا زینب بیکس نے ہائے | ۳ | تھام لیتا جو رکاب شہ کوئی اتنا نہ تھا |
| سایۂ نور خدا تھی احمد مرسل کی ذات | ۴ | اسلیے دنیا مین جسم پاک کا سایہ نہ تھا |
| ہاتھ سے حبل المتین دین کو چھوڑا اسطرح | ۵ | گویا اکملت لکم حکم خدا آیا نہ تھا |
| کیون نہ عاقل پیروی مرتضی کرتے قبول | ۶ | یہ وہ رستہ ہی کہ جسمین تا ابد کھٹکا نہ تھا |
| معذرت کی حر نے جب روکا تھا مین نے راہ کو | ۷ | اسطرح پیش آئینگے اعدا یہ مین سمجھا نہ تھا |
| بولی زینب کیون اٹھائے نہر سے مولا خیام | ق | مہر مین کیا فاطمہ زہرا کے یہ دریا نہ تھا |
| شہ نے فرمایا یہ کلمہ گو ہین سب جد کے مرے | ۹ | اپنی راحت کے لیے انسے مجھے لڑنا نہ تھا |
| خوب ثابت ہی کہ قبل از قتل شاہ کربلا | ۱۰ | خون کے اشکون سے چرخ نیلگون رویا نہ تھا |
| تھا مقدر ریگ صحرا سے ہو لاشہ کا حنوط | ۱۱ | اسلیے کافور جنت شاہ کا حصہ نہ تھا |
| ہاتھ جب سرور کے کاٹے لاش سے آئی ندا | ۱۲ | بیوفا جمال مین اتنا تجھے سمجھا نہ تھا |
| باد کر دیتی عدو کو نیست مثل قوم عاد | ۱۳ | پر شہ مظلوم کو منظور یہ حاشا نہ تھا |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۴ | تڑپے مثل ماہی بے آب اطفال حسین | حیف ہی ای ابر کیون اُس روز تو برسا نہ تھا |
| ۱۵ | تھے مدد کیواسطے جن و ملائک فوج فوج | بیکس و بے یار ابن فاطمہ زہرا نہ تھا |
| ۱۶ | کہتے تھے اعدا سے شہ سبط نبی ہون ظالمو | حشر مین پھر یہ نہ کہنا ہم نے پہچانا نہ تھا |
| ۱۷ | لیکیا زینبین پکڑ کر نہر پر معصومون کو | رحم دل مین حارث بیدرد کے اصلا نہ تھا |
| ۱۸ | ایکدن وہ تھا کہ جسم زیب شہ تھا رخت خلد | ایکدن یہ تھا کہ لاشہ کو کفن پیدا نہ تھا |
| ۱۹ | شہ کو مسلم نے لکھا کوفہ سے یون وقت اخیر | کوفیونکو اسقدر بد عہد مین سمجھا نہ تھا |
| ۲۰ | چاہتے گر شاہ تو خیمہ مین آکے بہتی نہر | حکم سے شپیر کے باہر کوئی دریا نہ تھا |
| ۲۱ | جیسے تڑپے پانی کو اطفال ابن بوتراب | کوئی ترسا بھی کبھی پانی کو یون ترسا نہ تھا |
| ۲۲ | کہتی تھی قوم اسد جبتک نہ شہ مدفون ہوے | کون سی شب تھی کہ جسمین شیر کا نعرہ نہ تھا |
| ۲۳ | کوفیو شامی جو تھے مقتول سب گاڑے گئے | سید بیکس کا کوئی گاڑنے والا نہ تھا |
| ۲۴ ق | لاش اصغر کو دکھا کر کہتے تھے اعدا سے شاہ | ناقۂ صالح سے کم ہرگز مرا بچہ نہ تھا |
| ۲۵ | تیر سے بیشیر کو مارا عبث ای ظالمو | صاف کہدیتے اگر پانی تمھین دینا نہ تھا |
| ۲۶ | دیکھتے تھے مرتبے کو اپنے انصار حسین | کربلا سے تا بہ جنت ایک بھی پردہ نہ تھا |
| ۲۷ | صبر پر شپیر کے کہتے تھے یون جن و ملک | تھا بہت ایوب بھی صابر مگر ایسا نہ تھا |
| ۲۸ | اسطرح دربار مین ظالم کے آئے اہلبیت | چادرین سر پر نہ تھین برقع نہ تھا پردہ نہ تھا |
| ۲۹ | دیکھکر سر زانوے سرور پہ یہ حُر نے کہا | اوج وہ مجھکو ملا جتنا مرا رتبہ نہ تھا |
| ۳۰ | شمر نے مارا طمانچہ جب یتیم شہ کو ہائے | کانپا یون عرش بریں جیسا کبھی کانپا نہ تھا |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱ | کہتے تھے اہل وطن مجمع تھا لاکھوں کا وہان | دوست آل مصطفےٰ کا اُنمین کوئی کیا نہ تھا |
| ۲۲ | بولے عابد اک فقط حُر تھا وہ صدقے ہو گیا | اور کوئی ایسا نہ تھا جو خون کا پیاسا نہ تھا |
| ۲۳ | دوش پر عباس کے مشک و علم کو دیکھکر | بولے شہ یہ مرتبہ جعفر نے بھی پایا نہ تھا |
| ۲۴ | آتی ہی ہندی مدینہ کے تماشہ کو چلو | کون گھر تھا شام مین جسمین کہ یہ چرچا نہ تھا |
| ۲۵ ق | دیکے مرنے کی رضا اکبر کو بولے شاہ دین | اِس سے بہتر پاس میرے اور کوئی فدیہ نہ تھا |
| ۲۶ | ہو اگر مقبول تو بندہ نوازی ہی تری | سب کرم تیرا ہی یارب حوصلہ میرا نہ تھا |
| ۲۷ | شہ کے ماتمدار ہنس ہنسکر کہینگے روز حشر | آج روئیگا وہی جو شاہ پر رویا نہ تھا |

۲۸
رہگئے تھے جتنے سرور پر تصدق کے لیے
ایک بھی مداح اُن مین طالب دنیا نہ تھا

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | روتے محب ہین کھولے ہوے سر جدا جدا | ماتم ہی شہ کا مجرئی گھر گھر جدا جدا |
| ۲ | باطن مین ایک نور ہین ناطق حدیث ہی | ظاہر مین گو ہین احمد و حیدر جدا جدا |
| ۳ | گھوڑے سے جبکہ راکب دوش نبی گرا | بارہ شقی بڑھے لیے خنجر جدا جدا |
| ۴ | صغرا یہ کہتی تھی شب عاشور خواب مین | دیکھے ہین خواب مین مہ و اختر جدا جدا |
| ۵ | بصرہ سے شہر کوفہ سے موصل سے شام سے | بھیجے یزید نحس نے لشکر جدا جدا |
| ۶ | بولا عمر سے حُر تو یزیدی حسینی مین | ہی میرا تیرا آج سے رہبر جدا جدا |
| ۷ | یان امتیاز اہل دول چاہین جو کرین | ہونگے نہ وان فقیر و تونگر جدا جدا |
| ۸ | زینب نے بیٹون سے کہا جاتے ہو تم مین ساتھ | پر لڑنا فوج شام سے ہو کر جدا جدا |

ہے

۹ آمد ہی کربلا کے جو پیاسون کی خلد مین — حورون نے بھر کے رکھے ہین ساغر جدا جدا

۱۰ اکبر سے مان نے یون شب عاشور کو کہا — پھرتے ہو مجھ سے کیون مرے دلبر جدا جدا

۱۱ انصار جو ہوے تھے تصدق حسینؑ پر — روئے ہر اک کی لاش پہ سرور جدا جدا

۱۲ دیکھا جو نور چہرۂ اکبر کا فوج نے — پڑھنے لگے درود ستمگر جدا جدا

۱۳ مداح اپنی حفظ شفاعت کے واسطے
ہین جو شنین اکبر و اصغر جدا جدا

۱ مجرئی کہتے تھے صغرا کس گھڑی جانا ہوا — پھر نہ گھر مین قبلۂ حاجات کا آنا ہوا

۲ برکت شپیر یہ ہے اور وہ شومی یزید — دشت مین بستی ہوئی اور شہر ویرانہ ہوا

۳ کہتی تھی بانو فراق اصغر بے شیر مین — تم گئے ایسی گھڑی گھر مین نہ پھر آنا ہوا

۴ مشک دانتون سے سنبھالی اُس گھڑی عباس نے — ٹکڑے تیغ ظلم سے جسدم ہر اک شانہ ہوا

۵ سر کھلا زینبؑ کا جب سوئے مدینہ کی ندا — یہ سلوک امت کا ہمسے آج ای نانا ہوا

۶ قاسم رزق جہان تھا باپ جسکا ای فلک — تین دن تک بند اُسپر آب اور دانا ہوا

۷ نام روشن حشر تک اپنا وہ بیشک کر گیا — کربلا مین جو چراغ دین کا پروانہ ہوا

۸ ہو گیا جب جانؑ و دل سے شاہ کے اوپر فدا — رونق بزم غزا تب حر کا افسانہ ہوا

۹ رونق آغوش زہرا دھوپ مین تھا ای فلک — واسطے سفاک کے تیار خسخانہ ہوا

۱۰ پایا مرقد لاشۂ شپیر نے اُسوقت آہ — شام سے جب عابد بیمار کا آنا ہوا

۱۱ ہے ارادہ قصد پھر اپنا نہ ہوگا سوے ہند

## روضۂ شبیر پر مداح گرجسا ہوا

| | | |
|---|---|---|
| مجرئی کعبہ مین جسدم ہوے حیدر پیدا | ۱ | غل ہوا علم نبوت کا ہوا در پیدا |
| ہوتا پیدا نہ اگر نور رسول الثقلین | ۲ | مہر ہوتا نہ قمر ہوتا نہ اختر پیدا |
| تہنیت کے لیے ہفتاد ہزار آئے ملک | ۳ | گھر مین حیدر کے ہوے جسگھڑی سرور پیدا |
| جبکہ منظور ہوا حق کو ظہور عالم | ۴ | پہلے ہر شی سے کیا نور پیمبر پیدا |
| ٹوٹی لڑنے مین جو صمصام شہ قلعہ شکن | ۵ | حکم خالق سے ہوئی تیغ دو پیکر پیدا |
| کہا عباس نے ہون شامیو مین اسکا پسر | ۶ | واسطے جسکے ہوئی تیغ دو پیکر پیدا |
| اشک ریزان ہو جو نیسان عزائے شہ مین | ۷ | تا ابد بطن صدف سے ہو نہ گوہر پیدا |
| دیکھکر صورت زینب کو نبی نے یہ کہا | ۸ | ہوئی غمخوار گھرانے کی یہ دختر پیدا |
| جبکہ پیدا ہوے عباس تو سرور نے کہا | ۹ | بھائی میرا یہ ہوا ثانی جعفر پیدا |
| دیکھنا معجزہ سبط رسول عربی | ۱۰ | جسم مس کرنے سے فطرس کے ہوے پر پیدا |
| حجت حق سے نہین رہتی ہو دنیا خالی | ۱۱ | ایک کے بعد ہوا دوسرا رہبر پیدا |
| قائم آل عبا ہین یہی کہتے تھے حسن | ۱۲ | جب ہوا خالق ہین ہمنام پیمبر پیدا |
| لوگ آتے تھے پیمبر کی زیارت کے لیے | ۱۳ | گھر مین شبیر کے جبکہ ہوے اکبر پیدا |
| تیر جب پیاس مین گردن پہ لگا اصغر کے | ۱۴ | حشر کا شور تھا اسدم لب کوثر پیدا |
| قدرت حق ہی کہ وقاص کا ہو سعد پسر | ۱۵ | سعد کا ہووے پسر خلق سے بدتر پیدا |
| سامنے تخت ستمگار کے آئے جو حرم | ۱۶ | ہو گیا محفل سفاک مین محشر پیدا |

| | | |
|---|---|---|
| جیسی پیدا انہوئی خلق مین زینب سی بہن | ۱۷ | نہ ہوا ویسا ہی سرور سا برادر پیدا |
| جیسے دنیا مین ہوئی زینب و شاہ مظلوم | ۱۸ | ایسے ہوئینگے بہن اور نہ برادر پیدا |
| کہتے تھے شاہ مجھے وعدہ وفائی ہی ضرور | ۱۹ | نذر خالق کو ہوا ہی یہ مرا سر پیدا |
| لاش پر بھائی کے سرور نے کہا رو رو کر | ۲۰ | با وفا تجھسا نہ ہو ویگا برادر پیدا |
| غلغلہ تھا زہق الباطل جاء الحق کا | ۲۱ | جب ہوا اگیارھوان فرزند پیمبر پیدا |
| وقت رخصت کہا شبیر سے یہ زینب نے | ۲۲ | کاشکے ہوتی نہ دنیا مین یہ خواہر پیدا |
| بخشش امت عاصی کا نہ ہوتا سامان | ۲۳ | خلق مین ہوتین نہ گر فاطمہ اطہر پیدا |
| خلق مین جیسے ہوئی حیدر و زہرا بخدا | ۲۴ | ایسی بی بی نہ ہوئی اور نہ شوہر پیدا |
| واسطے فاطمہ کے ہوتا نہ کُف حق ہی گواہ | ۲۵ | ہوتے دنیا مین نہ گر حیدر صفدر پیدا |
| حشر مین سایہ عزاداروں پہ کرنیکے لیے | ۲۶ | ہو ویگی فاطمہ معصومہ کی چادر پیدا |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۷ | ہمنوا طوطی سدرہ کا ہی مداح علی<br>طائر فکر نے ایسے کیے شہپر پیدا | |

| | | |
|---|---|---|
| مجرئی جو ماتم آل عبا کرتا رہا | ۱ | حق یہ ہی وہ حق محبت کا ادا کرتا رہا |
| جو غم شبیر مین آہ و بکا کرتا رہا | ۲ | حق یہ ہی وہ حق محبت کا ادا کرتا رہا |
| جو ثنائے بادشاہ کربلا کرتا رہا | ۳ | حق یہ ہی وہ حق محبت کا ادا کرتا رہا |
| مجرئی جب حشر مین پوچھینگے کیا کرتا رہا | ۴ | مین کہونگا ماتم آل عبا کرتا رہا |
| حال سرور اور قاتل کا ہی قابل غور کے | ۵ | یہ دعا کرتے رہے اور وہ جفا کرتا رہا |

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | رخصت عباس کا لکھا ہے راوی نے یہ حال | شہ ابا کرتے رہے وہ التجا کرتا رہا |
| ٧ | دیر تک حُر اور ابن سعد مین تھی گفتگو | وہ تو سمجھاتا رہا اور یہ ابا کرتا رہا |
| ٨ | گو دوہائی حق کی سب اہل حرم دیتے رہے | لشکر سفاک لیکن سب بے روا کرتا رہا |
| ٩ | بوند پانی کی لعینون نے نہ دی شبیر کو | گو سوال آب وہ بحر سخا کرتا رہا |
| ١٠ | کیا شقاوت تھی نہ آیا ایک مرتد راہ پر | آخری دم تک ہدایت رہنما کرتا رہا |
| ١١ | شاہ بیکس گو کہ فرماتے تھے تحسین مرحبا | دست بستہ حُر مگر عذرِ خطا کرتا رہا |
| ١٢ | دن کو ہوتا تھا کبھی فاقہ تو گاہے رات کو | اِس قدر ایثار شاہِ کربلا کرتا رہا |
| ١٣ | جبتلک باقی رہے خویش و عزیزان حسین | باری باری ایک اِک سر کو فدا کرتا رہا |
| ١٤ | حیف ہے لیکن نہ نکلا کوئی ناصر بعد ظہر | گو کہ ہلمن ناصر بیکس ندا کرتا رہا |
| ١٥ | ظلم عابد پر ہزارون اشقیا کرتے رہے | پر زبان سے وہ سدا شکرِ خدا کرتا رہا |
| ١٦ | مومنو سوچو تو کیا تھا حوصلہ شبیر کا | تھی قضا سر پر مگر سجدہ ادا کرتا رہا |
| ١٧ | جبتلک مدفون نہ لاشہ شاہ بیکس کا ہوا | لاش پر اک شیر راتون کو بکا کرتا رہا |
| ١٨ | سینہ و سر پیٹتے اپنا رہے اہل وطن | قاصد صغرا بیان کربلا کرتا رہا |
| ١٩ | کیا قسی القلب تھا شمر ستمگر الامان | فاطمہ چلایا کی یہ سر جدا کرتا رہا |
| ٢٠ | حیف ہے تھا دانہ پانی بند اُسکی آل پر | جو مدد بیکس یتیمون کی سدا کرتا رہا |
| ٢١ | ایک کی تو لاش لائے دوسرے کو دی رضا | ظہر تک بس یہ ہی سبط مصطفےٰ کرتا رہا |
| ٢٢ | حشر کے دن بالیقین بشاش و خوش ہووےگا وہ | جو یہان پر ماتم شاہِ ہدا کرتا رہا |

| | | |
|---|---|---|
| شہ کو خبر آقا نہ عباس دلاور نے کہا | ۲۳ | پاس شہ کا اسقدر وہ باوفا کرتا رہا |
| زینب دلگیر نے ہرگز نہ دی رنگی رضا | ۲۴ | التجا کیا کیا شبیہ مصطفے کرتا رہا |
| رحم مسلم کے نہ بچون پر کیا حارث نے ہا | ۲۵ | التجا کرتی رہی وہ یہ جفا کرتا رہا |
| حیف ہی اُسکے حرم ہون خانہ زندان مین قید | ۲۶ | رحم تھا کر جو اسیرون کو رہا کرتا رہا |
| سم سے نو اور تیغ سے معصوم دو مارے گئے | ۲۷ | ہر گھڑی تازہ ستم چرخ دوتا کرتا رہا |
| ایسے فاسق کی بھلا کیا کرتے بیعت وہ شاہ دین | ۲۸ | نا روا کو جو لعین ہر دم روا کرتا رہا |
| آیا کہنے مین نہ اُسکے دلبر ام البنین | ۲۹ | گو بہت سے مکر شمر پر دغا کرتا رہا |
| بارِ الٰہا ہی یہ تیری ہی رحیمی کا سبب | ۳۰ | مین خطا کرتا رہا اور تو عطا کرتا رہا |
| ماتم شبیر دنیا مین ازل سے ہی بپا | ۳۱ | جو نبی گذرا وہ گریہ اور بکا کرتا رہا |
| قوت بازوے سرور داخل دریا ہوا | ۳۲ | دور سے ہان ہان گروہِ اشقیا کرتا رہا |
| قید خانہ سے گئے جب ہند حاکم سے کہا | ۳۳ | مکر مجھ سے آجتک تو بیجا کرتا رہا |
| رہگئے تنہا پیمبر جبکہ جنگ بدر مین | ۳۴ | دشمنون کو دور شیر کبریا کرتا رہا |
| سب مہینون سے مقدم اِس مہینہ کو کیا | ۳۵ | یہ زمانہ عزت ماہ عزا کرتا رہا |
| راہب ناشاد کو بیٹے عطا ہوتے رہے | ۳۶ | فاطمہ کا لاڈلا جبتک دعا کرتا رہا |
| کاتب اعمال لکھتے ہی رہے اعمال خیر | ۳۷ | ذکر سرور مین رقم مین مرثیہ کرتا رہا |
| ہو سکی قربانیِ دلبر نہ آنکھین کھولکر | ق ۳۸ | گو خلیل اللہ دل مین حوصلہ کرتا رہا |
| حوصلہ یہ تھا شہ دین کا مگر اے مومنو | ۳۹ | شکر یہ کرتے رہے اکبر قضا کرتا رہا |

| | | |
|---|---|---|
| آنکھ اُٹھا کر بھی نہ دیکھا کربلا کے پیاسون نے | ۴۰ | نذر اُنکو خضر گو آب بقا کرتا رہا |
| روک لی عباس نے جبتک نہ تیغ خونفشان | ۴۱ | الامان ہر دم گروہِ اشقیا کرتا رہا |
| حشر کے دن دیکھیگا لاریب اپنا وہ عروج | ۴۲ | جو در شبیر پر قد کو دوتا کرتا رہا |

۴۳

حشر مین مداح ہی جاگیر اُسکی باغ خلد
جو بیاشہ کی یہان بزم عزا کرتا رہا

| | | |
|---|---|---|
| امام انبیا ختم رسالت رہنما پایا | ۱ | خدا کا شکر ہے ہمنے مصطفے سا پیشوا پایا |
| جناب آمنہ کہتی ہین جب پیدا ہوئے حضرت | ۲ | ہراک سو گھر مین مین نے جلوۂ نور خدا پایا |
| بہت سے مرغ رنگین پر نظر آئے مجھے ہر سو | ۳ | مبارکباد کا جنکی زبان پر چہچہا پایا |
| ہی کیا غم کشتی امت کو پھر طوفان محشر کا | ۴ | حبیب کبریا سا باخدا جب ناخدا پایا |
| فقط اک آنکھ کا پردہ رہا تھا درمیان باقی | ۵ | حجاب قدس مین جا پائی قرب کبریا پایا |
| مسیحائی ملی عیسی کو برکت سے اُسی دم کے | ۶ | اُنھین کی دستگیری تھی جو موسی نے عصا پایا |
| ہمیشہ چتر کے بدلے تھا سر پر ابر کا سایہ | ۷ | کسی نے اور بھی یہ سایۂ لطف خدا پایا |
| گرے سب لات و عزی منھ کے بل طاقون سے کعبہ کے | ۸ | تعال اللہ کہا حضرت نے رعب حق نما پایا |
| سر گردون مہ کامل ہوا یکدست دو ٹکڑے | ۹ | جو انگشتِ شہادت کا اشارا ایک ذرا پایا |
| خلیل و آدم و موسی و عیسی سب نبی گذرے | ۱۰ | کسی نے بھی خطاب شافع روز جزا پایا |
| گئے نعلین پہنے عرش پر معراج کی شب کو | ۱۱ | یہ کس نے پایۂ اعزاز حضرت کے سوا پایا |
| بتاؤ امت عاصی کو کیا مشکل رہی باقی | ۱۲ | نبی سا شافع اور حیدر سا جب مشکل کشا پایا |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۳ | ملے مداح کو محشر مین شاہا سایہ دامن کا<br>یہان گر سایۂ بال ہما پایا تو کیا پایا | |

| | | |
|---|---|---|
| ای سلامی شاہ کا گردن کٹانا دیکھنا | ۱ | اور نہ جز شکر خدا لب کا ہلانا دیکھنا |
| جب کھلا زینب کا سر سوئے مدینہ کی ندا | ۲ | ظلم امت کا نیا یہ ہم پہ نانا دیکھنا |
| کہتے تھے زینب سے سرور جائیو جب تم وطن | ۳ | نیل بازو کے نہ صغرا کو دکھانا دیکھنا |
| شمر سے کہتے تھے شہ سر کاٹ لے راضی ہون مین | ۴ | سر کھلے لیکن نہ زینب کو پھرانا دیکھنا |
| مان نے قاسم سے کہا جاتے تو ہو میدان کو تم | ۵ | پر نہ خون مین بھرنا یہ جوڑا شہانہ دیکھنا |
| جور کی اپنے قسم ہی تجکو ای چرخ دوتا | ۶ | حلق اصغر دیکھنا اور تیر کھانا دیکھنا |
| کر کے منھ سوئے نجف رو رو کے زینب نے کہا | ۷ | ظلم کی رسی مین بابا میرا شانہ دیکھنا |
| عرض کی صغرا نے اب تو رہتی ہون مجبوریان | ۸ | پر نہ مجکو بھولنا بابا بلانا دیکھنا |
| کہتی تھی بانو سے صغرا جب تلک پہونچون مین | ۹ | دودھ اصغر کا نہ کوخہ مین بڑھانا دیکھنا |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | حشر مین مداح ذکر شاہ بیکس کا صلا<br>حضرت زہرا کا خالق سے دلانا دیکھنا | |

| | | |
|---|---|---|
| مجرئی ہون مین شاہ کے در کا | ۱ | رتبہ کیا میرے آگے قیصر کا |
| خوف برزخ کا ہی نہ محشر کا | ۲ | فضل گر ہم پہ ہی پیمبر کا |
| ہوگا دامان فاطمہ سر پر | ۳ | خوف کیا آفتاب محشر کا |
| ہونگے تحت لوا سے خیرورا | ۴ | خوف کیا آفتاب محشر کا |

| | | |
|---|---|---|
| علی ہر وقت خدمتِ حیدر | ۵ | کیا ہی بخت رسا تھا قنبر کا |
| کہا اکبر نے اُس کا پوتا ہون | ۶ | در اکھاڑا تھا جس نے خیبر کا |
| زلزلہ فوج اشقیا مین ہوا | ۷ | حال ابتر جو دیکھا اشتر کا |
| شاہد زورِ دستِ حیدر ہی | ۸ | حال روح الامین کے پر کا |
| بنگیا دشت وادیِ ایمن | ۹ | نور پھیلا یہ روے اکبر کا |
| دھویا اک لخت نامۂ عصیان | ۱۰ | ہی یہ احسان دیدۂ تر کا |
| رات دن ابتداے فطرت سے | ۱۱ | منتظر ہون اخیر رہبر کا |
| فرق ازرق کا ہوگیا ٹکڑے | ۱۲ | کام آیا نہ خود خودسر کا |
| حر کہان زانوے حسین کہان | ۱۳ | یہ کرشمہ تھا سب مقدر کا |
| ہوئی مغرب سے مہر کو رجعت | ۱۴ | رتبہ یہ پیش حق تھا حیدر کا |
| خادم مرتضی تو ہین قنبر | ۱۵ | دل سے مین ہون غلام قنبر کا |
| کیا ہی ثابت قدم تھے شہ کے رفیق | ۱۶ | پانون پیچھے نہ ایک کا سرکا |
| عرش پر ہی علی کی جو تصویر | ۱۷ | رُخ ہی اُس سمت مہر انور کا |
| روضۂ شاہ مین جگہ پائی | ۱۸ | بخت یاور ہوا جو پتھر کا |
| فرق ازرق پہ تیغ قاسم سے | ۱۹ | تھا پتا خود کا نہ مغفر کا |
| ہمکو خاک ابوتراب ہی بس | ۲۰ | فرش ہم کیا کرین مشجر کا |
| عنبرین دشت ہوگیا سارا | ۲۱ | جب پڑا عکس زلف اکبر کا |

| | | |
|---|---|---|
| شان میں آیا آیۂ تطہیر | ۲۲ | مرتبہ تھا یہ آل اطہر کا |
| حر نہ بہکا عمرو کے کہنے سے | ۲۳ | نہ چلا کچھ فسون فسون گر کا |
| آگے نان جوین حیدر کے | ۲۴ | مرتبہ کچھ نہیں مزعفر کا |
| رہے بیزار مال و زر سے مدام | ۲۵ | تھا طریقہ یہی ابوذر کا |
| پڑتا تھا جس جگہ علی کا قدم | ۲۶ | موم ہوتا تھا جرم پتھر کا |
| قبر حیدر پہ روشنی کرنا | ۲۷ | کام ہر روز مہر انور کا |
| اشک شبنم سے رات بھر رونا | ۲۸ | کام ہر شب ہی چشم اختر کا |
| ہوتا کس طرح سایۂ احمد | ۲۹ | جسم اطہر تھا سایہ داور کا |
| ٹکڑے ہوتے تھے دو برابر کے | ۳۰ | معجزہ تھا یہ ضرب حیدر کا |
| فوج کفار ہو گئی درہم | ۳۱ | بیٹا آیا جو رن میں صفدر کا |
| بولے عباس ہوں میں اسکا پسر | ۳۲ | کلہ چیرا تھا جس نے اژدر کا |
| زور بازو پہ اسکے شاہد ہے | ۳۳ | باب خیبر کا بند بربر کا |
| ہے عدالت پہ اسکے ایک گواہ | ۳۴ | فیصلہ باز اور کبوتر کا |
| حیف کی جا ہے آجتک نہ ہوا | ۳۵ | وصل سرور کے جسم اور سر کا |
| بولی زینب ہوے شہید امام | ۳۶ | گھوڑا جب خالی آیا سرور کا |
| ہووے پامال لاشۂ شبیر | ۳۷ | حکم جس دم ہوا ستمگر کا |
| شیر آکر ہوا محافظ لاشش | ۳۸ | پھر گیا منہ تمام لشکر کا |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۹ | دیکھکر چوب بید اور لب شاہ | رنگ بدلا علی کی دختر کا |
| ۴۰ | کہا حاکم سے ڈر خدا کے شقی | یاد کر عرصہ روز محشر کا |
| ۴۱ | ایسے سن مین ہوے شہید افسوس | دودھ بڑھنے نہ پایا اصغر کا |
| ۴۲ | ہر گھڑی تھا زبان پہ سورہ کہف | معجزہ تھا یہ شاہ کے سر کا |
| ۴۳ | ہوا اہل حرم مین حشر بپا | لاشہ آیا جو ابن شبر کا |
| ۴۴ | پھری بلوہ مین بے نوا زینب | یہ تتمہ تھا شہ کے محضر کا |
| ۴۵ | فاش ہوجاتا پردۂ امت | سر نہ کھلتا جو شہ کی خواہر کا |
| ۴۶ | حیف اُس خیمہ مین در آئے عدو | تھا فلک کو بھی پاس جس گھر کا |
| ۴۷ | تھی قیامت مدینہ مین برپا | قاصد آیا جو شہ کی دختر کا |
| ۴۸ | مین نکیرین کا یہ دونگا جواب | نام کیا پوچھتے ہو رہبر کا |
| ۴۹ | دیکھو میرے سرہانے ہی یہ کون | شیر حق کا وصی پیمبر کا |
| ۵۰ | روز عاشورہ دوپہر جو ڈھلی | خاتمہ ہوگیا بہتر کا |
| ۵۱ | دوپہر ڈھلتے ہی ہزار افسوس | خاتمہ ہوگیا بہتر کا |
| ۵۲ | ہوتا دانہ نہ اک زمین سے عیان | قطرہ گرتا جو خون اصغر کا |
| ۵۳ | کھا کے غش اونٹ سے گری زینب | لاشہ دیکھا جو شاہ بے سر کا |
| ۵۴ | کہا حر نے عمرو سے ای ظالم | رمز کا جو یا ہی تو مین کوثر کا |
| ۵۵ | تو سمجھتا ہی کیا اُسے محتاج | جو کہ مالک ہی بحر کا بر کا |

| | | |
|---|---|---|
| تاجنان کچھ نہین جہان کھٹکا | ۵۶ | راستہ ہی وہ میرے رہبر کا |
| اہل بیت نبی کا تو ہی عدو | ۵۷ | اور مین خانہ زاد حیدر کا |
| شاہ کہتے تھے سوچ تو ای شمر | ۵۸ | ارے مین کون ہون پیمبر کا |
| آب دریا کی کیا اُسے پروا | ۵۹ | جو کہ مالک ہو حوض کوثر کا |
| ہوئی برپا نہ کیون قیامت ہائے | ۶۰ | سر کھلا جب کہ بنت حیدر کا |
| پہلے سرور پہ تم فدا ہونا | ۶۱ | حکم بیٹون کو تھا یہ مادر کا |
| فوج روبہ مین پڑ گئی ہلچل | ۶۲ | آیا رن مین جو شیر حیدر کا |
| پائی سقائی بازوے شہ نے | ۶۳ | مرتبہ یہ کہان تھا جعفر کا |
| معرکہ یاد آگیا سب کو | ۶۴ | روز عاشور جنگ خیبر کا |
| ہند اپنے محل مین تھی بیچین | ۶۵ | نوحہ سُن سُن کے شہ کی دختر کا |
| کردیے بیٹے بھائی پر صدقے | ۶۶ | حوصلہ تھا یہ شہ کی خواہر کا |
| روک لی شہ نے ذوالفقار علی | ۶۷ | دھیان آیا جو شرط محضر کا |
| جو پھرا در سے آل اطہر کے | ۶۸ | ہوگیا بالیقین وہ دردر کا |
| پسر سعد ناری حُر نوری | ۶۹ | لکھا مٹتا نہین مقدر کا |
| ہی طواف حرم سے افزون تر | ۷۰ | طوف شہ کے ضریح اطہر کا |
| کہتے تھے شاہ میرا خشک گلا | ۷۱ | ہی طلبگار آب خنجر کا |
| زندہ جبوقت تک رہے سجاد | ۷۲ | نہ تھما اشک دیدۂ تر کا |

۷۳ دیکھکر قدر اشک اہل عزا — گھٹ گیا رتبہ آب گوہر کا
۷۴ روئی زینب نہ بھیّوں کے غم مین — پاس اتنا کیا برادر کا
۷۵ پیچھے اونٹون پہ سر کھلے تھے حرم — آگے سر نیزہ پر تھا سرور کا
۷۶ بعد مرنیکے کاٹے دست حسینؑ — ظلم تازہ تھا یہ ستمگر کا
۷۷ رو رو کہتی تھی رات دن زینب — ہائے سہرہ نہ دیکھا اکبر کا
۷۸ ظہر کے بعد ہائے واویلا — کوئی حامی رہا نہ سرور کا
ق ۷۹ کہا جبریل سے یہ سرور نے — سایہ سر پر جو دیکھا شہپر کا
۸۰ آپ کے لطف کا نہیں یہ وقت — امتحان ہی حسین مضطر کا
۸۱ آپ تشریف سدرہ پر لیجائیں — کافی سایہ ہی ذات داور کا
۸۲ رحم آیا نہ کچھ یتیمون پر — قلب حارث بنا تھا پتھر کا
۸۳ کبھی خیمہ مین گاہ تھی در پر — حال تھا یہ سکینہ مضطر کا
۸۴ ہی یہ خون حسین کی تاثیر — سرخ رخ ہی جو چرخ اخضر کا
ق ۸۵ برکت ذکر آل احمد سے — اوج تو دیکھو میرے منبر کا
۸۶ پست ہی اسکے ایک پایہ سے — تخت بلقیس اور سکندر کا
۸۷ گئی فریادی جس گھڑی زینب — روضہ ہلنے لگا پیمبر کا
۸۸ تھا یہ نوحہ حسین قتل ہوے — کوئی وارث رہا نہ اس گھر کا
۸۹ نہ کیا پاس آپ کا نانا — کاٹا امت نے سر برادر کا

| | | |
|---|---|---|
| پیش کرتی ہون مین وہ عمامہ | ۹۰ | خون حسین بھرا ہی سرور کا |
| کرکے مجھکو تباہ ای مولا | ۹۱ | پورا مقصد ہوا ستمگر کا |
| ہی روایت بروز عاشورہ | ۹۲ | شیر روتا ہی ایک پتھر کا |
| آنا صغرا کے گھر یہ خونین تر | ۹۳ | حال مشہور ہی کبوتر کا |
| دی اجازت نہ شہ نے لڑنیکی | ۹۴ | شکر آیا جو رن مین زعفر کا |
| کہا زینب نے مین ہون ننگے سر | ۹۵ | لاشہ شب کو اٹھا تھا مادر کا |
| بام پر ایک روز تھی زینب | ق ۹۶ | گوشہ سر کا جو سر کی چادر کا |
| نکلا ہرگز نہ چرخ پر خورشید | ۹۷ | پاس تھا یہ علی کی دختر کا |
| ۹۸ | ہوا مداح سبط پیغمبر<br>اوج دیکھے کوئی اس احقر کا | |

| | | |
|---|---|---|
| ای سلامی عشرۂ ماہ عزا جاتا رہا | ۱ | غم رہا پر موسم آہ و بکا جاتا رہا |
| کتنے تھے اہل مدینہ سن کے حال قتل شاہ | ۲ | بے پدر بچون کا جو تھا آسرا جاتا رہا |
| کی نہ حرمت کچھ بھی آل مصطفی کی حیف آہ | ۳ | ظالمون کے دل سے پاس مصطفی جاتا رہا |
| سلسلہ تھا خیمہ سے رن تک یہ تا قتل امام | ۴ | ایک کے بعد اک جری بہر وغا جاتا رہا |
| حیف ہی پر بعد قتل اکبر گلگون قبا | ۵ | شاہ تنہا رہ گئے یہ سلسلہ جاتا رہا |
| مر گئے جب قاسم و عباس و اکبر سے شاد | ۶ | سچ تو یہ ہی زیست کا اپنے مزا جاتا رہا |
| چار بیٹے سامنے جو رنگ جب زمین ہو کے | ۷ | ازرق شامی کا سارا حوصلہ جاتا رہا |

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | حال قتل سرور دین سُنکے یہ بولا یزید | آج میری سلطنت کا دغدغہ جاتا رہا |
| ۹ | لاش پر عباس کی کہتے تھے یہ سلطانِ دین | زور بازو کا مرے یا مرتضیٰ جاتا رہا |
| ۱۰ | سامنے زہرا و احمد کے کیا سرور کو قتل | شمر کے دل سے یہ خوفِ کبریا جاتا رہا |
| ۱۱ | ہو کے نادم مر گرا قدمون پہ جب شہ نے کہا | فاطمہ خوشنود ہین پہلا گلا جاتا رہا |
| ۱۲ | سُنکے قتل سید مظلوم و بیکس کی خبر | کہتی تھی صغرا مرا شوق شفا جاتا رہا |
| ۱۳ | لکھتا ہی راوی نہ جبتک شاہ دین بے خون ہوے | عرش پر ہر شب کو نعرہ شیر کا جاتا رہا |
| ۱۴ | حیف ہی مداح کیون تم اب تلک بیٹھے رہے | قافلہ ہر روز سوے کربلا جاتا رہا |

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | بیتاب ہوا مجرئی دل شاہ زمن کا | غربت مین خیال آیا جو یاران وطن کا |
| ۲ | ہی وردِ زبان نام حسین اور حسن کا | حقدار سلامی ہو نمین جنت کے چمن کا |
| ۳ | مداح سلامی ہو نمین اُس تشنہ دہن کا | مختار کیا حق نے جسے نہر لبن کا |
| ۴ | مختار ہی جو مجرئی جنت کے چمن کا | مداح یہ ناچیز ہی اُس شاہ زمن کا |
| ۵ | ممنون ازل سے ہو نمین اِسوجہ حسن کا | مداح ہوا بادشہ قلعہ شکن کا |
| ۶ | مرقد مین مرے پھر گئے فوراً ہی فرشتے | اشکون سے جو تر پایا ہر اک تار کفن کا |
| ۷ | لب بند فصیحان عرب کے ہوے یکلخت | بلبل جو چہکنے لگا زہرا کے چمن کا |
| ۸ | غش ہو کے گری جھولے پہ بے شیر کے بانو | مُنھ خشک نظر آیا جو اُس غنچہ دہن کا |
| ۹ | ہاتھون سے لپیٹے ہوے تھی دامن قآ | کُبرا کو نہ تھا شرم سے یارا جو سخن کا |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | داخل جو ہوے کرب و بلا مین کہا شہ نے | اب سامنا ہر دن ہی نئے رنج و محن کا |
| ۱۱ | پایا سر سلطان زمن خون مین سب تر | سرپوش سکینہ نے اُٹھایا جو لگن کا |
| ۱۲ | جس وقت سنا رن مین کہ مارے گئے نوشاہ | فق ہو گیا مُنہ حجلہ مین قاسم کی دولھن کا |
| ۱۳ | بھائی پہ تصدق کیے کس شوق سے بیٹے | یہ حوصلہ تھا سید بیکس کی بہن کا |
| ۱۴ | روضہ مین پیمبر کے قیامت ہوئی برپا | زینب نے دکھایا جو وہان داغ رسن کا |
| ۱۵ | جب قید مصیبت سے پھر چھوٹکے سجاد | تب وصل ہوا شاہ زمن کے سر و تن کا |
| ۱۶ | مرنے پہ جدا لاشہ سرور کے ہوے ہاتھ | یہ ظلم نیا دیکھا اس چرخ کہن کا |
| ۱۷ | پوشاک جنان جسکے لیے خلد سے آئی | افسوس وہی شاہ تھا محتاج کفن کا |
| ۱۸ | شہ لا نہ سکے لاشہ تو شاہ حرم مین | پرزرے تھا جراحت سے جو ہر عضو بدن کا |
| ۱۹ | شہ نے کہا مقتل کی زمین ہی یہی بیشک | شبدیز رکا جب کہ شہنشاہ زمن کا |
| ۲۰ | سویا نہ شب قتل ذرا شام کا لشکر | یہ رعب تھا دو لاکھ پہ ہفتاد و دو تن کا |
| ۲۱ | سرور نے کہا لاشہ اکبر پہ کہ اُٹھو | خط لایا ہی قاصد تری مشتاق بہن کا |
| ۲۲ | سو سکتا نہ تھا گھر مین کوئی بعد پیمبر | اِس طرح بپا شور تھا زہرا کے محن کا |

۲۳
مداح ہی یہ اوج کے الطاف کا ثمرہ
ہی اوج پہ پایہ جو مرے لطف سخن کا

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | مرقد ہی زمین پر جو شہ قلعہ شکن کا | اِس واسطے سر خم ہی ادھر چرخ کہن کا |
| ۲ | مشتاق ہی دل طوف درِ شاہ زمن کا | کیون بلبل شیدا کو نہو عشق چمن کا |

| | | |
|---|---|---|
| ضد کی جو پیمبر سے حسین ابن علی نے | ۳ | اللہ نے خود بھیجدیا بچہ ہرن کا |
| دیکھے جو بہا اشک غم سبط نبی کے | ۴ | نظرون مین رہا رتبہ نہ کچھ درِ عدن کا |
| ثابت ہی کہ دو چیزون کا حیدر کو رہا شوق ق | ۵ | اک نان جوین دوسرا پوشاک حسن کا |
| زلف علی اکبر کو مین تشبیہ دون کس سے | ۶ | ہی مین خطا گر کہون نافہ ہی ختن کا |
| اکبر سے یہ ہنگام سفر کہتی تھی صغرا | ق ۷ | مین صدقے خیال آپ رکھین چھوٹی بہن کا |
| تم کوفہ سے آکر مجھے لے جائیو بھیا | ۸ | گر قصد کرین دیر مین شپیر وطن کا |
| عبد اللہ عباس نے شہ سے کہا مولا | ۹ | کوفہ سے تو بہتر ہی کرو قصد یمن کا |
| مرنے پہ شہ دین کے موالی ہوئے تیار | ۱۰ | گردون پہ نموجب ہوا سورج کی کرن کا |
| تم سارے عزیزون سے فدا ہو جیو پہلے | ۱۱ | ارشاد تھا بیٹون کو یہ سرور کی بہن کا |
| شہ کہتے تھے پہلے نہ فدا ہون علی اکبرؑ | ۱۲ | ہرگز نہین یہ طور مروت کے چلن کا |
| سرور کو عمل کرنا وصیت پہ تھا ورنہ | ۱۳ | کیا وقت تھا وان شادی فرزند حسنؑ کا |
| لکھا ہی پس از قتل شہ بیکس و تنہا | ۱۴ | سفاکون نے سب لوٹ لیا رخت بدن کا |
| اس مرتبہ تاراج کیا اہل حرم کو | ۱۵ | رنڈسالہ بچا ہاے نہ اک شب کی دولہن کا |
| جب بید سے وا شاہ کے ظالم نے کیے لب | ق ۱۶ | منہ سرخ ہوا طیش سے حضرت کی بہن کا |
| جھنجھلا کے کہا دور چھڑی کر ابھی لب سے | ۱۷ | ورنہ نہ پتا ہوگا ترا نی سر و تن کا |
| کرتی ہون شکایت ترے ظلمون کی خدا سے | ۱۸ | ہی غیظ مرا غصہ شہ قلعہ شکن کا |
| یہ سنتے ہی دہشت سے تو غش ہو گیا ظالم | ۱۹ | نزدیک حرم آگیا سر شاہ زمن کا |

| | | |
|---|---|---|
| کچھ کہ نہین سکتی تہی وہ وطن شرم سے لیکن | ۲۰ | تہا سے ہوئے دہن تہی دختری ابن حسن کا |
| زہرا کی ردا مانگ کے کفنایا بہن کو | ۲۱ | طالب ہوا سجاد نہ حاکم سے کفن کا |
| یون گھیرے تہی ہفتاد و دو تن کو سپہ شام | ۲۲ | ہوتا ہی اثر چاند پہ جس طرح گہن کا |
| مین کیا کہون جو آل نبی مین ہوا کہرام | ۲۳ | جب ذکر کیا شاہ نے ملبوس کہن کا |
| زینب سے کہا ہند نے تم بنت علی ہو | ۲۴ | چھپتا ہی کہین طور بھی زہرا کے چلن کا |
| ثابت ہی کہ سجاد نہ پی سکتے تھے پانی | ۲۵ | دھیان آتا تہا جب بادشہ تشنہ دہن کا |

۲۶ مداح تمنا ہی یہی روز ازل سے
پیوند ہون مین خاک در شاہ زمن کا

| | | |
|---|---|---|
| جز ید اللہ مین یون ہاتھ مین دامان کسکا | ۱ | ہوے ممنون جہان بندہ احسان کسکا |
| اشک ماتم کا خریدار خدا تیرا جہان | ۲ | اب بتا رتبہ ہی برتر ز غلطان کسکا |
| روح زہرا نے کہا شمر سے یہ رو رو کر | ۳ | تو گلا کاٹتا ہی سوچ بد ایمان کسکا |
| شہ نے فرمایا سکینہ سے نہ رو کہ ہم کو | ۴ | حکم تقدیر مین ہی زور مری جان کسکا |
| ڈیوڑھی پر دیکھتا جو فاطمہ کو پوچھتا تھا | ۵ | راستہ دیکھتی ہو شمشیر و حیران کسکا |
| کہا شبیر نے پانی جو نہین دیتے ہو | ۶ | ہی خطاوار کہو اصغر نادان کسکا |
| ماتم شاہ مین لاریب ہی خون اسکا جگر | ۷ | ورنہ رکھتا ہی الم لعل بدخشان کسکا |
| پوچھا زعفر نے یہ ہمراہ ہوتی مقتل مین | ۸ | مجھکو بتلاؤ علم ہی یہ گلستان کسکا |
| کہا نصرانیہ نے دیکھ کے لاش اصغر کی | ۹ | یا خدا خاک پہ ہی یہ مہ تابان کسکا |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | گر ہین ملک عزادار و نکے یہ باغ جنان | پھر کہو حصہ ہی یہ روضۂ رضوان کسکا |
| ۱۱ | شہ نے فرمایا تعجب ہی کیا پانی بند | سوچو تو کوخیمہ مین پیاسا ہون مہمان کسکا |
| ۱۲ | پیاسے تھے شہ نہ پیا گھوڑے نے بھی آب فرات | پاس اسدرجہ بھلا کرتے ہین حیوان کسکا |
| ۱۳ | سچ بتا ہم کو فلک قبر چمنستان نبی | خشک سب ہو گیا بے آب گلستان کسکا |
| ۱۴ | بڑھ گیا خانۂ کعبہ سے بھی جسکا رتبہ | جز حسینؑ ابن علی اور ہی ایوان کسکا |
| ۱۵ | کہا عباس نے اعدا سے مخاطب ہوکر | جانتے ہو کہ مین ہون شیر نیستان کسکا |
| ۱۶ | فخر سے کہتے ہین اکثر یہی جبریل امین | کسکا دربان ہون مین اور طفل دبستان کسکا |
| ۱۷ | جب برآمد ہوے اکبر تو کہا اعدا نے | نکلا خیمہ سے یہ اک مہر درخشان کسکا |
| ۱۸ | غم سرور مین نہین روتی جو سوتی ہے زمین | پھر یہ ہی زیر زمین دیدۂ گریان کسکا |

۱۹
ہوکے مداح ترا عقدہ کشائی کے لیے
پکڑون دامن مین بھلا یا شہ مردان کسکا

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | جسطرح ہمتا سے ذات مصطفی ممکن نہ تھا | مجرئی صابر کوئی شبیر سا ممکن نہ تھا |
| ۲ | حکم احمد سے علی شیر سب بلوائے گئے | باب خیبر توڑنا آنکے سوا ممکن نہ تھا |
| ۳ | ہاتھ کھولے دیو کے حکم نبی سے آپنے | ورنہ ہونا اس عقدہ کا وا ممکن نہ تھا |
| ۴ | پنجتنؑ کو حضرت آدم نہ گر لاتے شفیع | حق یہ ہی انکا حصول مدعا ممکن نہ تھا |
| ۵ | کام تھا واللہ یہ شیر خدا کا مومنو | فرش احمد پر جو سوتا دوسرا ممکن نہ تھا |
| | عالم ارواح مین ہوتے نہ گر ہادی علیؑ | روح کو دیتا جواب کبریا ممکن نہ تھا |

| | | |
|---|---|---|
| ۷ | شہ ہین تنہا روضۂ احمد پہ کردیتی خبر | تجھ سے کیا اتنا بھی ای بادِ صبا ممکن نہ تھا |
| ۸ | پردۂ امت اگر ہوتا نہ منظور نظر | چھین لیتا کوئی زینب کی ردا ممکن نہ تھا |
| ۹ | شہ کا پانی مانگنا اتمام حجت تھا فقط | مالک تسنیم کرتا التجا ممکن نہ تھا |
| ۱۰ | کربلا مین ہوتے اُسدم گر شہ دلدل سوار | کاٹ لیتا شمر سرور کا گلا ممکن نہ تھا |
| ۱۱ | گر نہ کرتے صبر زین العابدین مثل حسینؑ | خیمون مین در آتی فوج اشقیا ممکن نہ تھا |
| ۱۲ | صبر جو شہ نے کیا دشتِ بلا مین مومنو | حضرت ایوب سے بھی مطلقاً ممکن نہ تھا |
| ۱۳ | کس طرح عباس پھر جاتے بھلا شبیر سے | کعبہ سے برگشتہ ہو قبلہ نما ممکن نہ تھا |
| ۱۴ | جاتے کیونکر چھوڑ کر شبیر کو یار و رفیق | وعدۂ روز ازل کا توڑنا ممکن نہ تھا |
| ۱۵ | لاش پر اکبر کے شہ بولے رضینا بالقضا | جز حسین ابن علی یہ حوصلہ ممکن نہ تھا |
| ۱۶ | سر کٹانا گھر لٹانا اور پھر اِس شان سے | جز تمھارے یا شہید کربلا ممکن نہ تھا |
| ۱۷ | پانی چلو سے گرا کر شہ نے اعدا سے کہا | چاہتا گر مین تو پینا کچھ بھی نا ممکن نہ تھا |
| ۱۸ | پر مجھے عباس کی تشنہ دہانی یاد ہے | بھولتا کیونکر کہ جسکا بھولنا ممکن نہ تھا |
| ۱۹ | اُمت احمد نے جو شہ پر کیے جور و ستم | دوسرے فرقونسے یہ طرز جفا ممکن نہ تھا |
| ۲۰ | کہتے ہین ایوب رو کر یا حسین ابن علی | صبر یہ تو مجھ سے بھی روحی فدا ممکن نہ تھا |
| ۲۱ | تھی سنانی شاہ بیکس کی سنانی اُسکو آہ | ورنہ قاصد سے بیان ماجرا ممکن نہ تھا |

۲۲
گر توجہ اوج کی ہوتی نہ اُس مداح پر
یون کلام باصفا طبع رسا ممکن نہ تھا

| | | |
|---|---|---|
| ای مجرئی کرتی تھی بیان بانوے دلگیر | | صغرا کو لکھوں کیا |
| حلق شہ مضطر پہ چلی ظلم کی شمشیر | ۱ | صغرا کو لکھوں کیا |
| دن بیاہ کے قاسم سو جنگاہ سدھارے | | اکبر گئے مارے |
| اور اصغر معصوم کی گردن پہ لگا تیر | ۲ | صغرا کو لکھوں کیا |
| زینب کے بھی بیٹوں نے دیا داغ جدائی | | جان اپنی گنوائی |
| انصار بھی مر ور گئے ہوے سب تہ شمشیر | ۳ | صغرا کو لکھوں کیا |
| عباس نے بھی صدقے کیے بیٹے برادر | | شبیر کے اوپر |
| بیدست ہی خود نہر پہ وہ عاشق شبیر | ۴ | صغرا کو لکھوں کیا |
| اکبر کو جو لکھا ہی مین کس طرح دکھاؤں لا | | کیا اسکو سناؤن |
| ریتی پہ پڑا سوتا ہی وہ فدیہ شبیر | ۵ | صغرا کو لکھوں کیا |
| گہ لاشۂ اکبر پہ گیے آکے یہ نالے | | ای گیسوون والے |
| آغشتہ بخون خاک پہ ہی زلف گرہ گیر | ۶ | صغرا کو لکھوں کیا |
| شہ کے تن بے سر پہ وہ رکھکر خط بیمار | | با حالت ناچار |
| ہر دم یہی رو رو کے غرض کرتی تھی تقریر | ۷ | صغرا کو لکھوں کیا |
| وارث موے گھر لٹ گیا بلوہ مین ہوے رن | | بے مقنعہ و چادر |
| ہی عابد بیمار کے بھی پانون مین زنجیر | ۸ | صغرا کو لکھوں کیا |
| اک روز وہ تھا لائے تھے گھر مین مجھے شبیر | | با عزت و توقیر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا آج مین بلوہ مین ہون باحالت تغیر | ٩ | صغرا کو لکھون کیا | |
| سب قید مین ہین اہل حرم کھولے ہوے سر | | بے مقنعہ و چادر | |
| کی ظالمون نے آل پیمبر کی یہ تحقیر | ١٠ | صغرا کو لکھون کیا | |
| زینب سے کبھی کہتی تھی باگریہ و زاری | | دُکھ درد کی ماری | |
| بتلاو مجھے تم شہ مظلوم کی ہمشیر | ١١ | صغرا کو لکھون کیا | |
| مداح کیا قاصد ناچار کو رخصت | | یہ کہہ کے بہ رقت | |
| احوال مرا کچھ نہین اب قابل تحریر | ١٢ | صغرا کو لکھون کیا | |

| | | |
|---|---|---|
| بحری کہتے تھے شہ نذر خدا سر دونگا | ١ | ایک سر کیا مرا فدیہ مین بہتّر دونگا |
| بھانجے بھائی پسر خویش و عزیز و انصار | ٢ | جتنے ہمراہ ہین اِن سب کو فدا کر دونگا |
| پردہ امت کا رہے حشر کے دن اُس کے لیے | ٣ | مین سر زینب و کلثوم کی چادر دونگا |
| گر خوشی خالق اکبر کی ہو اِسمین واللہ | ٤ | نذر خلاق جہان مین علی اصغر دونگا |
| آئی اُس وقت یہ آواز خداے دوجہان | ٥ | یہ صلہ تجکو مین اے سبط پیمبر دونگا |
| تم جو سر دوگے مجھے نذر تو اے ابن علی | ٦ | اوج معراج ترے سر کو سنان پر دونگا |
| حشر تو ہونے دے پھر دیکھیو اے جان رسول | ٧ | تجکو اُس روز مین مختاری محشر دونگا |
| جسکو تو چاہیو جو دیجیو مختار ہے تو | ٨ | تیرے ہی قبضہ مین مین جنت و کوثر دونگا |
| تیرے ماتم مین مرے عاشق و شیدا شبیر | ٩ | رخت کعبہ کا ابد تک مین سیہ کر دونگا |
| تعزیہ دارون کو تیرے جگر ختم رسول | ١٠ | ایک آنسو کے عوض خانہ گوہر دونگا |

| | | |
|---|---|---|
| قبر کو تیرے عزاداروں کے اے ابن علی | ۱۱ | باغ جنت کی فضا تا دم محشر دونگا |
| جو زیارت کو تری آئیگا عصیان اُسکے | ۱۲ | اپنی عزت کی قسم ہے مین بحل کر دونگا |
| حشر کے روز صلہ تیری عزاداری کا | ۱۳ | جو صلے سے بھی عزاداروں کے باہر دونگا |
| راہ مین روضہ کے تیرے جو مرینگے زائر | ۱۴ | سو زیارت کا ثواب اُنکو مقرر دونگا |
| اور کیا کیا کہوں اے عاشق شیدا شبیر | ۱۵ | جو جو تو مانگیگا لاریب سراسر دونگا |
| حر کی تھی عرض شہا رد کا تھا مین نے تم کو | ۱۶ | سب سے اب پہلے مین جان ترے قدم پر دونگا |
| پیاسوں کو کرب و بلا کی یہ تھی حیدر کی صدا | ۱۷ | آؤ مین ساغر کوثر تمہین بھر بھر دونگا |
| شاہ فرماتے تھے عباس سے سب ہے منظور | ۱۸ | پر نہ مرنے کی رضا جان برادر دونگا |
| کہتے تھے حضرت عباس کہ سر ہے کیا چیز | ۱۹ | نذر شہ دونگا پسر اور برادر دونگا |
| شاہ فرماتے تھے جو چاہو کرو ظلم و ستم | ۲۰ | مین دعا امت جد کو نہ خنجر دونگا |

۲۱
ہوگا سر عرش پہ اُس روز مرا اے مداح
اُسکو جس دن در شبیر پہ مین دھر دونگا

| | | |
|---|---|---|
| خلق مین جب قائم آل عبا پیدا ہوا | ۱ | ہر طرف سے نعرۂ صل علی پیدا ہوا |
| نیمۂ شعبان کی شب ہے افضل شبہائے قدر | ۲ | ہے اسی شب مین یہ نور کبریا پیدا ہوا |
| جب ہوے پیدا ہوئی آواز ناقوسوں کی بند | ۳ | بتکدوں مین کافروں کے زلزلہ پیدا ہوا |
| سب شیاطین ڈر سے جا کر کوہ و دریا مین چھپے | ۴ | جبکہ جاء الحق کا ہر سو غلغلہ پیدا ہوا |
| چرخ چارم پر یہ خوش ہو ہو کے کہتے تھے مسیح | ۵ | منتظر جسکا تھا مین وہ مقتدا پیدا ہوا |

۶ دیکھ یاہم تہنیت کہتے تھے یہ حور و ملک | نور چشم مصطفیٰ و مرتضیٰ پیدا ہوا

۷ ہوگیا پرنور عالم جسکے نور پاک سے | آج وہ بدر الدجیٰ شمس الضحیٰ پیدا ہوا

۸ مطلع دیوان عالم ہے رسول حق کی ذات | مقطع اُس دیوان کا یہ باب الہدا پیدا ہوا

۹ ہے قیام عرصۂ عالم اُسی کی ذات سے | قائم آل جناب مصطفیٰ پیدا ہوا

۱۰ کہتی ہین حضرت حکیمہ تھے نہ کچھ آثار حمل | رہ گئی حیران مین جب یہ با خدا پیدا ہوا

۱۱ دیکھکر حیرت مین مجھکو بولے یہ مجھسے حسن | آپ کو کیون اے پھوپھی یہ وسوسہ پیدا ہوا

۱۲ کیا نہین آگاہی تمکو آمنہ کے حال سے | بطن سے جنکے رسول کبریا پیدا ہوا

۱۳ دیتے تھے کاہن خبر پر کچھ نہ تھے آثار حمل | اُس گھڑی تک جس گھڑی خیر الورا پیدا ہوا

۱۴ پرتو انوار پیغمبر ہے ذات اوصیا | کیا عجب جو اسطرح یہ دلربا پیدا ہوا

۱۵ ہے رقم پہلے جھکا سر سجدۂ معبود کو | بطن مادر سے جو ہین وہ پیشوا پیدا ہوا

۱۶ خاتم ختم امامت کا نشان تھا کتف پر | جس گھڑی وہ ہادی ہر دوسرا پیدا ہوا

۱۷ دی امام عسکری کو یہ حکیمہ نے خبر | ہو مبارک صاحب تاج ولوا پیدا ہوا

۱۸ کہتی ہین نرجس مین ضو سے چہرے کے غش کر گئی | ہوتے ہی پیدا یہ پہلا معجزہ پیدا ہوا

۱۹ جب حسن گودی مین لیکر نکلے اُس دلبند کو | ہر طرف سے نعرۂ روحی فدا پیدا ہوا

۲۰ مقتدی ہوونگے عیسیٰ جب کریگا یہ ظہور | ایسا عالی قدر ایسا ذو العلا پیدا ہوا

۲۱ عالمان دین کا جو غیبت مین ہوئیگا معین | ایسا ہادی حق نما در رہنما پیدا ہوا

۲۲ بعد ذات پاک احمد چار دہ معصوم ہین | یہ ابو القاسم محمد دوسرا پیدا ہوا

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳ | تا قیامت جسکا سکہ ہوگا جاری دہر مین | ایسا حاکم ایسا شاہ دوسرا پیدا ہوا |
| ۲۴ | جو کہ لیگا دشمنان دین سے پورا انتقام | جانشین وہ سید مظلوم کا پیدا ہوا |
| ۲۵ | فیض جسکا ہوگا ظاہر گو وہ خود ظاہر نہو | عرصۂ عالم مین ایسا رہنما پیدا ہوا |
| ۲۶ | ہی حدیث مصطفی مین جو سفینہ کا بیان | یہ امام عصر اُسکا ناخدا پیدا ہوا |
| ۲۷ | جد ہین ختم الانبیا ان پر امامت ہی تمام | ہی بجا کہنا کہ ختم الاوصیا پیدا ہوا |
| ۲۸ | اوصیا مین ہی محمدؐ کی صفات انبیا | خضر آلِ مصطفی یہ با صفا پیدا ہوا |
| ۲۹ | یا امام عصر جلدی اب تو فرماؤ ظہور | ہی محبون کے دلون مین ولولا پیدا ہوا |
| ۳۰ | حل مشکل کی تجھے مداح ہی ناحق کو فکر<br>لے امام عصر وہ مشکلکشا پیدا ہوا | |

(ردیف ب)

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | کیا سلامی افضل و اعلیٰ ہی شان بوتراب | حامل وحی خدا ہی پاسبان بوتراب |
| ۲ | سب زمینوں سے نہ کیون ہو ذی شرف ارض النجف | سجدہ گاہ عرشیان ہی آستان بوتراب |
| ۳ | دوش پر ختم رسل کے جب ہوئے ان پا مرتضیٰ | عرش سے بالا نہو پھر کیون مکان بوتراب |
| ۴ | جب مکان مرتضیٰ ثابت ہوا بالائے عرش | کونسی اب جا ہی پھر آسمان بوتراب |
| ۵ | منقبت پڑھتا ہی اسدم مدح خوانِ شیر حق | اب ہمہ تن گوش ہون سب دوستان بوتراب |
| ۶ | سایۂ نور خدا ہی ذات ختم المرسلین | شبہ ذات مصطفی ہی جسم و جان بوتراب |
| ۷ | حکم حق حکم نبی حکم نبی حکم علی | ہی کلید راز حق گویا زبان بوتراب |

۸ سر سے مشغول شبانی دشت مین ہون آ کے شیر — حکم اُنکو دین اگر یہ گلہ بان بوتراب
۹ سوے تھے جس شب کو صدر مصطفےٰ کے فرش پر — روح اور میکال تھے دو پاسبان بوتراب
۱۰ ہاتھ مین تھا آپ کے خیبر کا در مثلِ سپر — قوت اللہ تھی تاب و توان بوتراب
۱۱ کرتے تھے خود فاقہ پر فاقہ امیر المومنین — پر نہین رہتے تھے بھوکے میہمان بوتراب
۱۲ کیا کوئی سمجھے علی کے مرتبون کو مومنو — جب خدا و مصطفےٰ ہون تہ دان بوتراب
۱۳ قاسم رزق جہان ہین حق کیجانب سے حضور — سب اُدیم ارض ہی یہ ایک خوان بوتراب
۱۴ ایک ناوک جسکو مارا راہی دوزخ ہوا — بیخطا تھے بیگمان تیر کمان بوتراب
۱۵ فرق کچھ چھوٹے بڑون مین اُس اگھرانے کے نہین — ایک قدرت رکھتے ہین طفل و جوان بوتراب
۱۶ اے زہے قسمت تمھاری ساکنِ کوے نجف — ہر گھڑی پیش نظر ہی بوستان بوتراب
۱۷ ناز یہ جتنا کرین زیبا ہی اُنکو بالیقین — منزلت رکھتے ہین ایسی زائران بوتراب
۱۸ کیا مقدر ہی کہ استقبال کرتے ہین ملک — جب پہونچتے ہین نجف مین طالبان بوتراب
۱۹ گو ہین مخدوم ملائک خادمانِ شیر حق — خادم زوار ہین پر خادمان بوتراب
۲۰ خیبر و خندق شب ہجرت حنین و جنگ بدر — معرکے یہ تھے براے امتحان بوتراب
۲۱ نام ہی قرآن مین جسکا صراط المستقیم — راہ وہ حیدر کی ہی اے پیروان بوتراب
۲۲ حب حیدر کا صلہ ہی کوثر و باغ جنان — قابل قہر خدا ہین دشمنان بوتراب
ق ۲۳ حج آخر سے پھرے جس وقت ختم المرسلین — آیہ بلغ ہوا نازل بہ شان بوتراب
۲۴ جا کے ممبر پر ہوے رطب اللسان یون مصطفےٰ — قبضۂ قدرت مین ہی جسکے کہ جان بوتراب

| | | |
|---|---|---|
| حلم یہ دیتا ہی مجھکو کر دون مین اظہار سب | ۲۵ | مثل ہارون کے ہی جو جو قدر و شان بوتراب |
| یعنے مین مولا ہون جنکا اُنکا مولی ہی علی | ۲۶ | گوش دل سے سن لین اِسکو ہمرہان بوتراب |
| اِسپہ واجب ہی عمل ہم سب کو رکھنا دلسے یاد | ۲۷ | بعد میرے جب ملے تمکو زمان بوتراب |
| ۲۸ | جسطرح مداح ہی تو منقبت خوان علی<br>طوطی سدرہ یون ہی ہی مدح خوان بوتراب | |

| | | |
|---|---|---|
| طفلی مین خلد کا تھا جسے پیرہن نصیب | ۱ | مرنے پہ تھا نہ اُسکو سلامی کفن نصیب |
| پہنے ہون جسنے عید مین حلے بہشت کے | ۲ | کیا قہر ہی نہوا اُسے گور و کفن نصیب |
| کِس وقت آہ نکلے تھے سرور مدینہ سے | ۳ | آنا ہوا نہ پھر اُنھین سوے وطن نصیب |
| اکبر ہوے تو شاہ کو خواہر نے دی خبر | ۴ | بیٹا ہوا شبیہ رسول زمن نصیب |
| رکھتے تھے پانون دوش رسول کریم پر | ۵ | رکھتے تھے کیا بلند شہ بت شکن نصیب |
| شہ نے کہا سکینہ کو پہلے پلائیو | ۶ | پانی جو میرے بعد ہو تم کو بہن نصیب |
| عاشق تھی جیسی بھائی کی زینب جگر فگار | ۷ | ہوگی کسی نہ بھائی کو ایسی بہن نصیب |
| بولی یہ ہند دیکھ کے کبرا کو ہی غضب | ۸ | رنڈ سالہ بھی ہوا نہ تجھے ای دلھن نصیب |
| کہتی تھی بنت فاطمہ جب سے سنبھالا ہوش | ۹ ق | کیا کیا ہوے نہین مجھے رنج و محن نصیب |
| نانا کو روئے فاطمہ کو اور باپ کو | ۱۰ | اِسپر ہوا یہ داغ حسین و حسن نصیب |
| عابد نے طوق ظلم پہنکر کہا کہ شکر | ۱۱ | دادا کا آج مجکو ہوا ہی چلن نصیب |
| شبیر مین یہ کہتی تھی مرے مہمان ہون شاہ دین | ۱۲ | ہوگا یہ کس گھڑی مجھے چرخ کہن نصیب |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۳ | کیا انقلاب دہر ہی سر بیٹو موسنو | بازوے بنت فاطمہ کو ہو رسن نصیب |
| ق ۱۴ | عباس کہتے تھے مین الٹ دون صفین ابھی | ہی مجکو قوت شہ خیبر شکن نصیب |
| ۱۵ | اعدا مین کتنے فوج ہی کیا اور عمر ہی کیسا | گر ہو اجازت شہ تشنہ دہن نصیب |
| ۱۶ | مداح کب پہونچتے ہین روضہ پہ شاہ کے | بلبل کو دیکھین ہوتا ہی کس دن چمن نصیب |

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | کیون نہ سب انجم سے ہو رتبہ مین برتر آفتاب | مجرئی ہی خادم درگاہ حیدر آفتاب |
| مطلع ثانی ۲ | تھا چراغ صبح سے اس روز کمتر آفتاب | کربلا مین جمع تھے جس دن بہتر آفتاب |
| ۳ | شاہ نے عباس سے فرمایا ہون تیار سب | ہو برآمد جس گھڑی جان برادر آفتاب |
| ۴ | شہ نے فرمایا سمجھ لینا کہ مین بے سر ہوا | جب گہن مین دیکھنا آجاے خواہر آفتاب |
| ۵ | بعد قتل شہ یہ تھی شب کو سکینہ کی دعا | اب نہ پھر دنیا مین دیکھے شہ کی دختر آفتاب |
| ۶ | شہ نے فرمایا نہ زوال ظہر آہی قریب | آیا جب بالاے زین سر سے کہا برآفتاب |
| ۷ | قبۂ حیدر تلک بیشک پہونچنا ہی محال | دو ہی کیا پیدا کرے گر لاکھ شہپر آفتاب |
| ۸ | صبح کو شہ قتل ہونگے شب کو کہتے تھے حرم | یا الٰہی اب نہ نکلے تا بہ محشر آفتاب |
| ۹ | کہتے ہین گرمی تھی ایسی روز قتل شاہ دین | گرم ہوگا جسطرح سے روز محشر آفتاب |
| ۱۰ | ایسے تھے تاریک گھر مین قید اطفال حسین | چاند آتا تھا نظر شب بھر نہ دن بھر آفتاب |
| ۱۱ | رعب سے انصار شہ کے تھرتھرایا جسطرح | برج سے خیمہ کے نکلے جب بہتر آفتاب |
| ۱۲ | لکھا ہی چادر جو سر کی زینب معصومہ کی | دو گھڑی چمکا نہ مشرق سے نکلکر آفتاب |

| | | |
|---|---|---|
| سید مظلوم سا صابر کوئی گذرا نہین | ۱۳ | دیکھ لے روز ازل سے اپنا دفتر آفتاب |
| روضۂ شاہِ نجف سے ملگیا اِسکا پتا | ۱۴ | روشنی کرنیکو وان رہتا ہی شب بھر آفتاب |
| برج بارہ اور بارہ ہین ہمارے رہنما | ۱۵ | یہ تو بارہ ہین قمر ذات پیمبر آفتاب |
| خیمۂ آل پیمبر دیکھے ہین جلتے ہوے | ۱۶ | سوز غم سے کیون نہ ہوئے رشک مجمر آفتاب |
| ہی یقیناً آسمان پر جبکہ تصویر علی | ۱۷ | رخ کرے سوے زمین سیدھا تو کیونکر آفتاب |
| دل مین اُسکے ہی بلاشک ماتم سرور کا داغ | ۱۸ | اور کچھ دھبہ نہین جرم قمر پر آفتاب |
| اب تلک جاتی نہین اُسکے بدن کی تھرتھری | ۱۹ | ڈر گیا ہی دیکھکر تیغ دو پیکر آفتاب |
| تا نماز عصر سے فارغ ہون مولا وقت پر | ۲۰ | دیکھو مغرب سے پھرا اللہ اکبر آفتاب |
| یون در حیدر پہ خادم کہتے ہین ہر صبح گاہ | ۲۱ | ہی در دولت پہ حاضر بندہ پرور آفتاب |
| کرتے گر شاہ زمان واللہ ذرہ بھی عتاب | ۲۲ | خاک کر دیتا جلا کر سارا لشکر آفتاب |
| روز عاشورہ اگر پاتا اجازت شاہ کی | ۲۳ | چتر زر اپنا لگاتا اسن کے سر پر آفتاب |

سایۂ دامان زہرا ہی اِنھین مداح بس
مومنون کا کیا کریگا روز محشر آفتاب

(ردیف پ)

| | | |
|---|---|---|
| ہی مجرئی کا دردشہ قل کفی ہین آپ | ۱ | یا مرتضی علی مرے حاجت روا ہین آپ |
| ہین اک نور احمد و حیدر خدا گواہ | ۲ | شمس الضحی رسول ہین بدر الدجی ہین آپ |
| برتر نہ ہو رسولون سے کیون ذات مصطفے | ۳ | لاریب فیہ باعث ارض و سما ہین آپ |

| | | |
|---|---|---|
| کہتا تھا حر کہ ہون تو خطا وار مین بہت | ۴ | پر بخشدیجیے صاحب جود و سخا ہین آپ |
| کہتا تھا شمر نحس ہین کرتا ہون گرچہ قتل | ۵ | پر جانتا ہون سبط نبی بیخطا ہین آپ |
| عباس نے یہ عرض کی مولا ہی آرزو | ۶ | ہین آپ پر فدا ہون کہ حق پر فدا ہین آپ |
| سوے نجف ندا تھی یہ زینب کی یا علی | ۷ | بازو کو میرے کھولیے مشکلکشا ہین آپ |
| صغرا نے لکھا شہ کو مریض فراق ہون | ۸ | جلد آئیے کہ میرے مرض کی دوا ہین آپ |
| عباس رن کو جب چلے فرمایا شاہ نے | ۹ | غصہ نہ آئے دلبر خیبر کشا ہین آپ |
| عابد سے شاہ نے کہا یہ وقت الوداع | ۱۰ | کشتی آل پاک کے اب ناخدا ہین آپ |
| سر رکھ کے ہند بولی یہ زینب کے پانون پر | ق ۱۱ | نور نگاہ حضرت خیر النسا ہین آپ |
| حضرت کا عز و جاہ ہی عالم پہ آشکار | ۱۲ | کیا نقص ہی جو آج اسیر بلا ہین آپ |
| نعلین پہنے جو گئے عرش عظیم پر | ۱۳ | اُنکے نواسے بنت شہ ہل اتی ہین آپ |
| سرور سے آکے زعفر جن نے یہ عرض کی | ق ۱۴ | صد حیف آج بیکس و بے آشنا ہین آپ |
| لشکر غلام لایا ہی صدقے کے واسطے | ۱۵ | اذن وغا عطا ہو کہ حاجت روا ہین آپ |
| مایوس در سے آپ کے کوئی پھرا نہین | ۱۶ | ابر کرم ہین قلزم فیض سخا ہین آپ |
| حضرت نے جب نہ مانا تو زعفر نے عرض کی | ۱۷ | مجبور ہون کہ تابع حکم قضا ہین آپ |
| پاس ادب سے ہوتا ہون ان قدمون سے مین دور | ۱۸ | واقف مرے خلوص سے شاہ ہدا ہین آپ |
| محشر کے روز یاد رہے حاضری مری | ۱۹ | مختار کارخانہ رب علا ہین آپ |
| ۲۰ | مداح کو شہا نہین کچھ خوف حشر کا | |

سبط نبی ہین شافع روز جزا ہین آپ

(ردیف ت)

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | گھیرے رہے جو شہ کو ستمگر تمام رات | مجرائی سجدہ مین رہے سرور تمام رات |
| ۲ | سوئی سلامی شہ کی نہ دختر تمام رات | ڈھونڈھا کی زانوے شہ بے پر تمام رات |
| ۳ | شب خون کا تھا جو خوف خیام امام پر | پھرتے رہے حسین کے یاور تمام رات |
| ۴ | بھائی کے پاس جاتی تھی گہ اپنے خیمہ مین | مضطر تھی ایسی زینب مضطر تمام رات |
| ۵ | کل پہلے جان ماموں پہ تم کیجیو فدا | سمجھایا کی یہ بیٹون کو مادر تمام رات |
| ۶ | دو دن سے دودھ تھا نہ جو بے شیر کو ملا | بیتاب جھولے مین رہا اصغر تمام رات |
| ۷ | کہتی تھی بانو بیٹے سے آرام کچھ کرو | سوئے نہین ہوا ہی علی اکبر تمام رات |
| ۸ | کل صبح صدقے سر قدم شاہ پر کرون | کہتا رہا یہ شہ کا برادر تمام رات |
| ۹ | یارب پناہ دے مرے بھائی کو قتل سے | تھی ملتجی یہ شاہ کی خواہر تمام رات |
| ۱۰ | مصروف گریہ خوف سے تھے خیمہ مین حرم | وان جشن مین تھی فوج ستمگر تمام رات |
| ۱۱ | دل مین سما گیا تھا جو کچھ خوف کبریا | سویا نہ ڈر سے حرِ دلاور تمام رات |
| ۱۲ | آیا نہ کوئی خیمہ کی خندق کے آس پاس | گونجا کیے علی کے غضنفر تمام رات |
| ۱۳ | خیمہ مین یان تو روتے رہے شاہ کے حرم | مرقد مین نعرہ زن ہے حیدر تمام رات |
| ۱۴ | پیاسا جو کربلا مین تھا لشکر حسین کا | حورون کا نوحہ تھا لب کوثر تمام رات |
| ۱۵ | باہر تھے صرف سجدۂ معبود سب رفیق | کاٹی حرم نے خیمہ مین رو کر تمام رات |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶ | ہر ایک کہتا تھا کہ فدا پہلے ہونگا مین | جھگڑا کیے یہ شاہ کے یاور تمام رات |
| ۱۷ | معلوم تھا کہ صبح یہ ہو جائیگا شہید | مان دیکھتی رہی رخ اکبر تمام رات |
| ۱۸ | مداح مقتل شہ مظلوم کی زمین | جھاڑا کین آپ بنت پیمبر تمام رات |

(ردیف ث)

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | مجرئی کہتے تھے شہ مجھکو ستاتے ہو عبث | ظالمون فاطمہ زہرا کو رولاتے ہو عبث |
| ۲ | راکب دوش پیمبر ہون مجھے جانتے ہو | خاک پر گھوڑے سے کیون مجھکو گراتے ہو عبث |
| ۳ | قتل سے میرے نہ زر پاؤگے نہ جاہ و حشم | غافلو دولت ایمان کو لٹاتے ہو عبث |
| ۴ | جانتے ہو مجھے ہون شمع مزار احمد | صرصر ظلم سے کیون مجھکو بجھاتے ہو عبث |
| ۵ | جب گرے گھوڑے سے سرور تو یہ فرماتے تھے | چور ہون تیغوں سے کیون تیر لگاتے ہو عبث |
| ۶ ق | شمر کہتا تھا یہ سرور سے مخاطب ہوکر | ہم نہین سنتے ہین یہ کسکو سناتے ہو عبث |
| ۷ | کس لیے بیعت حاکم سے ہے اتنا انکار | تھوڑی سی بات پہ یہ صدمے اٹھاتے ہو عبث |
| ۸ | شہ نے فرمایا یہ بیعت کرون ممکن ہی نہین | ذکر اس بات کا پھر بیچ مین لاتے ہو عبث |
| ۹ ق | کہتی تھی زینب غمدیدہ علی اکبر سے | مین نہین ماننے کی مجھکو مناتے ہو عبث |
| ۱۰ | کب یہ ممکن ہے کہ مین تمسے کہون نیکو جاؤ | ہاتھ کیون جوڑتے ہو سر کو جھکاتے ہو عبث |
| ۱۱ | پانی جب پایا تو کہتی تھی سکینہ روکر | بے چچا مین نہین پینے کی پلاتے ہو عبث |
| ۱۲ | کہتی تھی بنت علی ظالمون سے سوچو تو | مسند ختم رسل ہے یہ جلاتے ہو عبث |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲ ق | زانوے شہ پہ دیکھ کے سر کہتا تھا یہ جسر | اصد اکبر ایسا مرا مرتبہ ہی آج |
| ۱۳ | زانوے پاک ابن علی میرا تکیہ ہی | رومال زہرا میرے گلے سے بندھا ہی آج |
| ۱۴ | حورین کھڑی ہین سامنے ساغر لیے ہوے | قصر جنان مین میرا وہ بستر لگا ہی آج |
| ۱۵ | چرچہ ہی کو بہ کو یہی ہر سمت شام مین | دربار مین حسینون کا داخلا ہی آج |
| ۱۶ | حکم خدا سے ہوگی منادی بروز حشر | ناجی ہی وہ علی کے جو زیر لوا ہی آج |
| ۱۷ | کیا گردش زمانہ ہی دیکھو تو مومنو | صد حیف قید دختر مشکلکشا ہی آج |
| ۱۸ | زینب کا تھا یہ نوحہ نہین ایک بھی رفیق | بے یار ابن بادشہ لافتا ہی آج |
| ۱۹ | امت کو میرے نانا کی تو بخشدے کریم | خنجر کے نیچے شہ کی یہ حق سے دعا ہی آج |
| ۲۰ | لاریب ہنستی ہوئیگی کل حشر مین وہ چشم | ماتم مین جو حسین کے صاحب عزا ہی آج |
| ۲۱ | مداح کا تمھارے شہنشاہ کربلا<br>جو مدعا تھا پہلے وہی مدعا ہی آج | |

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | ہی خاص جسکے سر کیلیے ہل اتی کا تاج | نعلین اسکی کیون نہ ہون شاہ و گدا کا تاج |
| ۲ | خیبر مین سرفرازی حیدر یہ حق نے کی | جبریل لائے انکے لیے لافتا کا تاج |
| ۳ | مثل رسول پاک مبرا ہو جسکی ذات | زیبا اسیکے فرق پہ ہی مصطفے کا تاج |
| ۴ | جنت مین ڈھونڈھ ڈھونڈھ کے لیجائینگے ملک | جنکے سرون پہ ہوگا علی کے ولا کا تاج |
| ۵ | کیون سر سے اپنے پھینکین نہ مندیل جبرئیل | مسجد مین تر ہو خون سے جب مرتضی کا تاج |
| ۶ | کہتے تھے شاہ اسکا نواسہ ہون ظالمو | نعلین جسکی ہین سر عرش علی کا تاج |

| | | |
|---|---|---|
| روز الست دیکھ کے شستہ رکھین و حلین سب | ۷ | جب شہ نے سر پہ رکھ لیا رنج و بلا کا تاج |
| لکھا ہی بعد قتل شہ آسمان سریر | ۸ | خولی نے لوٹا خامس آل عبا کا تاج |
| شان رسول پھر گئی لشکر کی آنکھو مین | ۹ | جسکا جو رن مین اکبر گلگون قبا کا تاج |
| بہکانے شمر آیا تو عباس نے کہا | ۱۰ | ظالم تو آج پہنے ہی مکر و دغا کا تاج |
| نعلین شاہ تاج ہین عباس کے لیے | ۱۱ | مین چاہتا نہین جو ہو بال ہما کا تاج |
| کہتے تھے شاہ شامیو کچھ تو کرو ادب | ۱۲ | یہ سر پہ ہے سکے دیکھو ہی خیر الورا کا تاج |
| غش آیا انبیا کو فلک تھرتھرا گئے | ۱۳ | جس دم گرا زمین پہ وہ عرش علی کا تاج |
| کہتا تھا حر عمر سے کہ خلعت ہی تیرا وب | ۱۴ | یا سایۂ حسین مین لطف خدا کا تاج |
| شہ کہتے تھے وہ بیعت سفاک کیا کرے | ۱۵ | جد جسکا انبیا کا پدر اوصیا کا تاج |
| پاکر خبر شہادت سرور کی خلد مین | ۱۶ | سر سے گرا زمین پہ خیر النسا کا تاج |
| سر نذر حق کیا جو شہ مشرقین نے | ۱۷ | حق نے دیا شفاعت روز جزا کا تاج |
| کبرا کا تھا بیان کہ ای چرخ روز عقد | ۱۸ | سر سے مرے اٹھا لیا مجھ بے ردا کا تاج |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹ | مداح بس ہی خاک در ابن بوتراب<br>درکار تخت جم ہی نہ چین و خطا کا تاج | |

ردیف چ

| | | |
|---|---|---|
| مجرائی ہیچ ہی یہ ہوس کیمیا ہی ہیچ | ۱ | جز آرزوے خاک در مرتضی ہی ہیچ |
| اشک عزاے سید بیکس کے سامنے | ۲ | دیکھو بہ چشم غور در بے بہا ہی ہیچ |

۳ انصار شاہ کہتے تھے بعد آپ کے تنہا — دنیا ہی ہیچ راحت دار فنا ہی ہیچ

۴ تھی عرض شاہ حق سے کہ میری نگاہ مین — جو کچھ ہی تو ہی اور ترے ماسوا ہی ہیچ

۵ کہتا تھا ابن سعد سے حر میرے سامنے — دنیا کا عز و جاہ ترا بے حیا ہی ہیچ

۶ صغرا نے لکھا شربت دیدار کے سوا — میرے مرض کو یا ابتا ہر دوا ہی ہیچ

۷ کہتے ہین خضر یون صفت خاک پاک مین — خاک شفا کے سامنے آب بقا ہی ہیچ

۸ رو رو کے شاہ کہتے تھے اکبر کی لاش پر — جینا تمھارے بعد مرے مہ لقا ہی ہیچ

۹ صوم و صلات و عمرہ و حج و زکات و ورع — بے حب آل پاک رسول خدا ہی ہیچ

۱۰ بہکانے شمر آیا تو عباس نے کہا — تقریر تیری بانی جور و جفا ہی ہیچ

۱۱ مال و منال و سلطنت میر شام بھی — پیش غلام خامس آل عبا ہی ہیچ

مداح کے عقیدہ مین تاثیر ہر عمل
بے آپ کی ولا کے شہ کربلا ہی ہیچ

۱ مجرئی یون شاہ کی تصویر کھینچ — حلق اقدس پر خط شمشیر کھینچ

۲ بوالہوس خاک شفا ہوتے ہوئے — تو نہ بار منت اکسیر کھینچ

۳ سبزی و سرخی حنا سے بے قلم — یون شبیہ شبر و شبیر کھینچ

۴ ایک مین سبزی ہو سرخی ایک مین — یون شبیہ شبر و شبیر کھینچ

۵ تھی شب عاشور حر کی التجا — حق کی جانب مالک تقدیر کھینچ

۶ کھینچ یون تصویر عباس و علم — مشک کھینچ اور اسکے اوپر تیر کھینچ

| | | |
|---|---|---|
| یاد کرکے زاری اہل حرم | ٧ | تو بھی ای دل نالۂ شب گیر کھینچ |
| کہتے تھے رہ گیر یہ سجاد سے | | خار تو تلوون سے ای دلگیر کھینچ |
| بولی زینب دختر زہرا ہون مین | ٩ | میری چادر کو نہ ای بے پیر کھینچ |
| شمر سے بالی سکینہ نے کہا | ١٠ | ورنہ میرے ظالم بے پیر تیغ کھینچ |
| کہتے تھے حضرت مین کُنبے کا نہین | ١١ | میرے دامن کو نہ ای ہمشیر کھینچ |
| راہ مین عابد سے کہتے تھے عدو | ١٢ | جلد جلد اونٹون کو ای دلگیر کھینچ |
| بولی بانو غش مین ہی عابد مرا | ١٣ | شمر بستر سے نہ بے تقصیر کھینچ |
| از برائے انتقام خون شاہ | ١۴ | قائم آل عبا شمشیر کھینچ |
| ١۵ | روضۂ شہ کی طرف مداح کو<br>ای دعائے صبح کی تاثیر کھینچ | |

## ردیف ح

| | | |
|---|---|---|
| ہزارون کھائے زمین چرخ آسمان کی طرح | ١ | ملیگا ایک نہ صابر شہ زمان کی طرح |
| خدا کی راہ مین کس شوق سے کیے قربان | ٢ | جنھین حسین نے پالا تھا بر مین جان کی طرح |
| خیام شاہ مین درانہ آئے اہل جفا | ٣ | جہان پہ رہتے تھے جبریل پاسبان کی طرح |
| حرم تھے اونٹون پہ بے مقنعہ و ردا اسوار | ۴ | مہار تھامے تھے سجاد ساربان کی طرح |
| گئے فرات پہ لیکن پیا نہ قطرۂ آب | ۵ | غیور رہوگا نہ سقائے تشنگان کی طرح |
| ملی پناہ نہ اصغر کو تیر ظلم سے | ٦ | چھپایا گوشہ مین گو شاہ نے کمان کی طرح |

حسین کہتے تھے دورِ جہان مین آج تلک ۷ لٹا نہ باغ کوئی ہرے بوستان کی طرح
جو لڑنے ماہ بنی ہاشم آیا میدان مین ۸ سیاہ شام کی بدلی پھٹی کتان کی طرح
کہا یہ حر نے دم نزع شہ سے ای مولا ۹ ق یہ کون روتا ہے پہلو مین میری مان کی طرح
جواب مین کہا شہ نے یہ روتی ہین زہرا ۱۰ عزیز رکھتی ہین تجھکو وہ میری جان کی طرح
جو کربلا مین موا ہے وہ زندۂ جاوید ۱۱ حیات ملتی ہے وان تا ابد جنان کی طرح
چڑھے جو پشت پیمبر پہ عید کو شبیر ۱۲ تھے گیسوان نبی ہاتھ مین عنان کی طرح
لپٹ کے لاشۂ اکبر سے غش ہوے مولا ۱۳ تڑپتا پایا جو مذبوح نیم جان کی طرح
علی حبیب کو جسوقت رخصت میدان ۱۴ وہ آئے معرکۂ جنگ مین جوان کی طرح
کہا یہ شمر سے عباس نے کہ ای مردود ۱۵ ق ترا یہ کلمہ جگر پر لگا سنان کی طرح
مین چھوڑون واسطے دنیا کے ساتھ اُس شہ کا ۱۶ عزیز رکھتا ہے جو مجھکو اپنی جان کی طرح

۱۷ ہمین تمازتِ محشر کا خوف کیا مداح
ردا بتول کی ہوئیگی سائبان کی طرح

مجرائی کیا ہے گریہ نہین ہے ستم صریح ۱ زندان شام مین ہین نبی کے حرم صریح
پردہ سے شاہ نے دیا سائل کو جب دیا ۲ احسان کرتے ہین کہین اہل کرم صریح
بیعت نہین مین کرونگا فاسق کی بالیقین ۳ فرماتے تھے عمر سے یہ شاہِ امم صریح
کہتے تھے شاہ تم پہ ولا جسکی فرض ہے ۴ مصداق اُسکا شاہ سو جو ہین ہم صریح
حر نے کہا یہ بھائی سے چل جلد شہ کے پاس ۵ جنت نثار ہے مین امام امم صریح

| | | |
|---|---|---|
| رافضی رضائے حق پہ رہے سید امام | ۶ | کیا کیا دیے عدو نے نہ رنج و الم صریح |
| بالی سکینہ کہتی تھی اب کون اُٹھائیگا | ۷ | مثل حسین یہ مرے ناز و نعم صریح |
| کہتا تھا شمر وعدۂ عقبیٰ پہ چھوڑے کون | ۸ | اِسکو جو آج ملتا ہی جاہ و حشم صریح |
| کیا قہر ہی کہ پردہ مین سفیان کی ہو آل | ۹ | اور دربدر پھرین حرم محترم صریح |
| کیسا غضب ہی کاٹ گیا شمر حلق شاہ | ۱۰ | آیا کیے نظر اُسے خیر الامم صریح |
| سجاد بیگناہ ہی سنتا تھا اِسکو کون | ۱۱ | زنجیر کا یہ نعرہ تھا گو ہی قدم صریح |
| افسوس پیاسے رہگئے بچے امام کے | ۱۲ | اور موجین مارتا رہا دریا بہم صریح |
| ۱۳ | مداح جو جو آل نبی پر ہوے ستم<br>عاجز ہی اُسکے لکھنے سے میرا قلم صریح | |

## (ردیف خ)

| | | |
|---|---|---|
| کیون مجرئی پہ ہو نہ طعام اور آب تلخ | ۱ | جب شہ سوال آب کا پائین جواب تلخ |
| صغرا نے لکھا شاہ کو فرقت مین آپکی | ۲ | ہی زندگی مجھے شہ گردون جناب تلخ |
| یاد آئے جبکہ تشنگی شاہ تشنہ لب | ۳ | کیونکر نہ مومنین پہ ہو شہد ناب تلخ |
| اِس مرتبہ ہین سوختہ دل غم مین مومنین | ۴ | ہین اشک اِنکے جیسے کہ اشکِ کباب تلخ |
| مُنہ ڈالا اسپِ شہ نے نہ آبِ فرات مین | ۵ | بے شہ کے پانی پینے کو سمجھا دواب تلخ |
| کہتا تھا حر عمر سے کہ شہ کے سوال پر | ۶ ق | تیرا جواب مین نے سنا نا صواب تلخ |
| آگاہ ہو کہ دولتِ دنیا دو روزہ ہی | ۷ | سب نعمتین یہ ہوینگی روز حساب تلخ |

| | | |
|---|---|---|
| مین جاتا ہون حسین کیجانب کو شک نہین | ۸ | مجھکو گوارا ہوگا نہ ہرگز عذاب تلخ |
| عباس بولے شمر سے مین آؤن اُس طرف | ۹ | کیا گفتگو ہی تیری یہ خانہ خراب تلخ |
| اکبر سے بانو کہتی تھی خواہش ہی مرنے کی | ۱۰ | ہان واری کیون ہی آپکو ایسا شباب تلخ |
| کہتا تھا شمر رات کو روئین نہ اہلبیت | ۱۱ | نوحہ سے اِنکے ہوتا ہی جاکم کا خواب تلخ |
| سر جب کھلا تو کہتی تھے رو رو کے یون حرم | ۱۲ | اک لمحہ زندگی ہی ہمین بے نقاب تلخ |

۱۳ مداح پیروی علی مین ہین فائدے
ظاہر مین گو یہ ہوئے مثال گلاب تلخ

## ردیف دال

| | | |
|---|---|---|
| اللہ کا دربار ہی دربار محمدؐ | ۱ | جبریل ہی اک خادم سرکار محمدؐ |
| جو حکم پیمبر ہی وہی حکم خدا ہی | ۲ | جو وحی خدا ہی وہی گفتار محمدؐ |
| جسطرح سے واقف تھے نبی راز خدا سے | ۳ | تھے شیر خدا واقف اسرار محمدؐ |
| یوسف کے تو دیدار کا عالم تھا طلبگار | ۴ | یوسف تھے مگر طالب دیدار محمدؐ |
| واللیل کی تفسیر ہی گیسوے معنبر | ۵ | والشمس کا مقصود ہی رخسار محمدؐ |
| بسم اللہ قرآن ہی جبین شہ لولاک | ۶ | محراب حرم ابروے خمدار محمدؐ |
| ہین بوسہ گہ حور وملک آپکی نعلین | ۷ | اور تاج سر عرش ہی دستار محمدؐ |
| ذات آپکی ہی مطلع انوار الٰہی | ۸ | ہین سارے نبی لمعہ انوار محمدؐ |
| فرزند کو اپنے کیا امت پہ تصدق | ۹ | اہی صل علی بخشش و ایثار محمدؐ |

۱۰ سوئے شب ہجرت کو علی فرش نبی پر / یہ عاشق جانباز ہی غمخوار محمد

۱۱ کیون لشکر اسلام ظفریاب نہوتا / منصور من اللہ تھے انصار محمد

۱۲ جبریل جلودار نبی تھے شب معراج / میکال تھے اک غاشیہ بردار محمد

۱۳ کیون وجد مین آئین نہ محبان سن کے تری نظم
مداح ہی تو بلبل گلزار محمد

۱ ہوتا نہین اس چرخ کا مجرائی ستم بند / زندان مین ہوئے شیر الٰہی کے حرم بند

۲ ای جور فلک بند کیا پانی تو شہ پر / اور بھر حسن تونے کیا کوزہ مین سم بند

۳ ثابت ہی کہ شربت دیا قاتل کو علی نے / دشمن پہ بھی انکا نہ ہوا دست کرم بند

۴ انصار و عزیزان شہ دین تھے بہتر / اور فوج عدو جمع اودھر لاکھ قلم بند

۵ کہتی تھی سکینہ کہ گلا کھول دو بھائی / رسی سے گلا چھلتا ہی اور ہوتا ہی دم بند

۶ اکبر نے کہا نہر سے اٹھینگے جو خیمے / پانی ابھی کر دینگے عدو شاہ امم بند

۷ ان اشکون سے دھو جاتے ہین سب نامۂ عصیان / رونا نہ ہوا اس بزم مین ای دیدۂ نم بند

۸ رنج والم وارمحن سب ہین دو روزہ / پر حشر تلک ہوگا نہ شبیر کا غم بند

۹ ہین شیر خدا نعرہ کنان کنج لحد مین / زندان مین ہوے جیسے غزالان حرم بند

۱۰ فریاد تھی زینب کی مدد کیجیے بابا / اس خانۂ تاریک مین کب تک ہین ہم بند

۱۱ مداح ندا حشر مین دیگا یہ منادی
حیدر کے محبون پہ نہین باغ ارم بند

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | سالک مسلکِ تسلیم و رضا ہی عابد | مجرئی قید ہی پر عقدہ کشا ہی عابد |
| ۲ | طوق گردن مین ہی اور پاؤن مین دوہری زنجیر | شکر ہی لب پہ یہ راضی برضا ہی عابد |
| ۳ | کہا زینب نے یہ حاکم سے نہ کر قتل اِسے | لنگرِ زورقِ امت بہ خدا ہی عابد |
| ۴ | گو کہ تکلیف بہت دیتے ہین ظالم اُسکو | پھر بھی اُنکے لیے مصروف دعا ہی عابد |
| ۵ | راہ مین کوچہ مین دربار مین اور زندان مین | غل ہی زنجیر کا بے جرم و خطا ہی عابد |
| ۶ | کہا قاصد نے یہ صغرا سے ہوا کنبہ شہید | ساتھ عترت کے گرفتار بلا ہی عابد |
| ۷، ق | کرکے منہ سوے نجف کہتی تھی روکر بانو | یا علی سخت مصیبت مین پھنسا ہی عابد |
| ۸ | جلد پوتے کی کرو عقدہ کشائی مولا | تپ سے رنجور ہی محتاج دوا ہی عابد |
| ۹ | کہتی تھی بنت علی ظالمون خالق سے ڈرو | کانٹے ہین راہ مین اور برہنہ پا ہی عابد |
| ۱۰ | آدم و نوح سے یعقوب سے اور یوسف سے | رونے والون مین غرض سب سے سوا ہی عابد |
| ۱۱ | جو زیارت کو گیا آپ کے اُسنے دیکھا | عید کے روز بھی مصروف بکا ہی عابد |
| ۱۲ ق | کرکے عابد کو وصیت یہ کہا سرور نے | اب مرے بعد امام دوسرا ہی عابد |
| ۱۳ | حکم جو اِسکا ہی وہ حکم خدا ہی بیشک | واقفِ رازِ رسولِ دوسرا ہی عابد |
| ۱۴ | باپ ہی آٹھ امامون کا بحکم خالق | مخزن و کانِ امامت بہ خدا ہی عابد |
| ۱۵ | بارھوین ماہ محرم کو بہ حکم خشام | شل غم کشتۂ الماس دغا ہی عابد |
| ۱۶ | حجر اسود ہوا جسکے لیے گویا مداح | وہ امام دو جہان راہ نما ہی عابد |

| | | |
|---|---|---|
| اے آنکه فرق او به در مرتضیٰ رسید | ۱ | آن را کلاه فخر بر اوج سما رسید |
| هر گه سوار دوش نبی شد سوار رخش | ۲ | اول بپاے بوسیٔ سرور قضا رسید |
| در ماتم حسین گریبان کنید چاک | ۳ | عریان کنید فرق که ماه عزا رسید |
| باد خزان دریغ دران موسم بهار | ۴ | در گلشن جناب رسول خدا رسید |
| در شهر شام جمع تماشائیان شدند | ۵ | چون سر برهنه دختر خیر النسا رسید |
| غلطان بخاک یافت رفیقان شاه را | ۶ | چون قاصد مریضه به کرب و بلا رسید |
| سوے پدر بدید همان لحظه داد جان | ۷ | بر گردن صغیر چو تیر قضا رسید |
| از اسپ چون جدا شده فرزند مرتضیٰ | ۸ | خنجر گرفته شمر لعین بر قفا رسید |
| مسلم بگفت عرض بکن پیش شاه دین | ۹ | از اهل کوفه انچه بمن ای صبا رسید |
| از فرط لطف شاه به آغوش خود گرفت | ۱۰ | وانگه که دست بسته حر باوفا رسید |
| از دست شامیان جفا پیشه بد شعار | ۱۱ | بینند دوستان که به سرور چها رسید |
| از غم فتاده زلزله در قبر فاطمه | ۱۲ | از قید چون رها شده زین العبا رسید |

۱۳
مداح را چه غم بود از روز رستخیز
هر گه بظل دامن مشکلکشا رسید

## ردیف ذال

| | | |
|---|---|---|
| بعد سرور جو ہوے آل پیمبر ماخوذ | ۱ | مجرئی کیا لکھوں جسطرح تھے مضطر ماخوذ |
| لاش شہ سے کہاں زینب نے کرے کیونکر دفن | ۲ | فوج سفاک مین مولا ہی یہ خواہر ماخوذ |

| | | |
|---|---|---|
| ۳ | انقلاب ایسا زمانے مین ہوا تھا نہ کبھی | فوج روباہ مین ہی دختر حیدر ماخوذ |
| ۴ | کہتا تھا حاکم ظلم سب مجھے چین آتا نہین | رات بھر نیند او زاد ستیے ہین رو کر ماخوذ |
| ۵ | کہتے تھے شامی نہین دیکھے کبھی ایسے اسیر | قید مین رہتے تھے گو پہلے بھی اکثر ماخوذ |
| ۶ | آئے اعجاز سے مقتل مین پے دفن حسین | گو کہ زندان مین تھے عابد مضطر ماخوذ |
| ق | کر کے منہ سوے نجف کہتی تھی رو کر زینب | آپکا کنبہ ہی یا حیدر صفدر ماخوذ |
| ۸ | مشکل آسان کرو آکے ید اللہ ہو تم | قید سے تمنے تو چھڑوائے ہین اکثر ماخوذ |
| ۹ | حکم حاکم نے دیا لائیو دربار مین بعد | سر کھلے پہلے پھرین شہر مین در در ماخوذ |
| ۱۰ | مومنو صبر یہ تھا حصہ اولاد رسول | جھک گئے سجدہ کو زنجیر پہنکر ماخوذ |
| ۱۱ | بیبیان سر کھلے تھین اونٹون کے اوپر اسوار | ساربان اونٹون کا تھا عابد بے پر ماخوذ |
| ۱۲ | کون دیتا تھا بھلا لاشۂ بے سر کو آہ | مان گرفتار پھوپھی قید برادر ماخوذ |
| ۱۳ | تازیانون کے ستم تھے تو کبھی سیلی کے | چین پاتے تھے نہ جلادون سے دم بھر ماخوذ |
| ۱۴ | کہتی تھی خانۂ زندان مین یہ رو کر بانو | دیکھیے چھوٹتے ہین قید سے کیونکر ماخوذ |
| ۱۵ | لاش اکبر پہ کہا بانو نے چادر بھی نہین | کس طرح تمکو کفن دے کہ ہی مادر ماخوذ |
| ۱۶ | معرکہ حشر کا اُسدن تھا مدینہ مین عیان | جب سُنا کوفہ مین ہین آل پیمبر ماخوذ |
| ۱۷ | دیکھتا تھا جو وہی پیٹ کے سر کہتا تھا | حیف اک تازہ دو وطن بھی ہی کھلے سر ماخوذ |
| ۱۸ | دیکھکر بچون کو اور بیٹون کو کہتے تھے سب | آج ہی دیکھے ہین ہمنے یہ دو اختر ماخوذ |

خوف عقبیٰ نہین مداح کسی کے دل مین

| | | |
|---|---|---|
| فکر دنیا مین ہین یون شاہ و قلندر ہا خود | | |
| کیا ہو نان خشک حیدر سے لذیذ | ۱ | ہی سلامی جو ز عفر سے لذیذ |
| آرد جو پھانک کر بولے علی | ۲ | یہ تو ہی قند مکرر سے لذیذ |
| کہتے ہین راوی طعام سیہان | ۳ | تھا طعام خاص شبر سے لذیذ |
| جسکو تھا اقرار حب مرتضےٰ | ۴ | ہی وہ پانی حکم داور سے لذیذ |
| شہ نے چوسی تھی زبان مصطفےٰ | ۵ | جو تھی بیشک شہد و شکر سے لذیذ |
| کہتے تھے انصار آب تیغ تیز | ۶ | ہمکو ہی یہ شیر مادر سے لذیذ |
| حر یہ بولا آب دریا ای عمر | ۷ | سچ بتا ہی آب کوثر سے لذیذ |
| خوان سرور کا مجھے نان و نمک | ۸ | ہی ترے حلوائے خوشتر سے لذیذ |
| کہتے تھے حیدر کہ ہمکو نان جو | ۹ | ہی طعام خوان قیصر سے لذیذ |
| آب پیکان پی کے اصغر نے کہا | ۱۰ | ہی یہ مجھکو شیر مادر سے لذیذ |
| کہتے تھے شامی کہ شہ کی گفتگو | ۱۱ | ہی بلا شک شیر و شکر سے لذیذ |
| شہ نے فرمایا کہ راہ حق مین پیاس | ۱۲ | ہی مجھے آب مقطر سے لذیذ |
| ۱۳ | سچ یہ ہی مداح کوئی اور ذکر<br>کب ہو ذکر مدح حیدر سے لذیذ | |
| | (ردیف ر) | |
| صبر کس درجہ کیا تھا سختیِ کفار پر | ۱ | ختم ہی حق رسالت احمد مختار پر |

| | | |
|---|---|---|
| جو فرق جو فرق اگر ہوسے سب افضل رسل و رسول | ۲ | خیر ظاہر ہو گئی جب فرقۂ اشرار پر |
| کیون نہوتا لشکر اسلام ہر جا فتحیاب | ۳ | سایۂ فضل خدا تھا آپ کے انصار پر |
| رحمۃ للعالمین ہی کون حضرت کے سوا | ۴ | جو کرے لطف و کرم امت کے حال زار پر |
| سر کٹایا گھر لٹایا کر دیے بیٹے فدا | ۵ | تھے حسین ابن علی ثابت قدم اقرار پر |
| فرق جو تھا احمد و موسیٰ مین بین دیکھ لو | ۶ | انکو لینے گھر پہ آئے وہ گئے کہسار پر |
| اسقدر نزدیکی حضرت تھی منظور خدا | ۷ | یان ادب تھا اور وان اصرار تھا اصرار پر |

نی بھروسہ ہی عمل کا اور نہین کچھ کار خیر
تکیہ ہی مداح کا مولا تری سرکار پر

| | | |
|---|---|---|
| کسکے مداح ہون ہم ذاکر سرور ہوکر | ۱ | جائین کس در پہ گدا اے در حیدر ہوکر |
| خلد ملنے کے لیے حب علیؑ ہی درکار | ۲ | قصر جنت مین نہین پائینگے قیصر ہوکر |
| اللہ اللہ خوشا اوج ثناخوان حسینؑ | ۳ | زیر پا تخت سلیمان کا ہی ممبر ہوکر |
| دیکھکر قدر در اشک عزاے شبیر | ۴ | آب نیسان کو پشیمانی ہی گوہر ہوکر |
| بولی حاکم سے یہ زینب ہی غلط تیرا خیال | ۵ | مین ڈرون حیدر کرار کی دختر ہوکر |
| پسر سعد سے شہ بولے ہی اصرار عبث | ۶ | پیرو غول ہون مین خلق کا رہبر ہوکر |
| وعدہ اک خالق اکبر سے تھا اک شبر سے | ۷ | کیا مولا نے وفا دونون کو بے سر ہوکر |
| کہتے تھے جن و ملک اسمین ہی کچھ رمز خدا | ۸ | شہ جو ہین تشنہ دہن مالک کوثر ہوکر |
| بیٹیان صاحب تطہیر کی ای پیر فلک | ۹ | پھرین بازارون مین بے مقنعہ و چادر ہوکر |

| | | |
|---|---|---|
| کہا اکبر سے یہ بانو نے کرو تم انصاف | ۱۰ | دون رضا مرنیکی مین آپ کو مادر ہو کر |
| جب چڑھا سینۂ شبیر پہ شمر سفاک | ۱۱ | نکلے خیمہ سے حرم ششدر و مضطر ہو کر |
| تیر سہ شعبہ جو گردن پہ لگا اصغر کے | ۱۲ | رہ گئے سبط نبی صدمہ سے ششدر ہو کر |
| دیکے شپر نے سر تاج شفاعت پایا | ۱۳ | لی سرداری محشر انہیں بے سر ہو کر |
| شہ نے زعفر سے کہا سوچ یہ کب ممکن ہی | ۱۴ | مین مددلون خلف ساقی کوثر ہو کر |
| ڈر ہی کیا حشر کا سرور کے عزاداروں کو | ۱۵ | شاہ بخشائینگے خود شافع محشر ہو کر |
| سر شہ ہاتھوں پہ اور دوش پہ لاش اصغر | ۱۶ | حشر مین فاطمہ یون آئینگی مضطر ہو کر |
| شمر عباس سے کہتا تھا تعجب ہی مجھے | ۱۷ | آپ سقائی کرین ثانی جعفر ہو کر |
| آپ یاں آئیں تو موجود ہین سب جاہ و حشم | ۱۸ | جان دیتے ہین عبث جانب سرور ہو کر |
| ہی یہاں خلعت و جاگیر و حکومت حاصل | ۱۹ | واں کفن تک بھی نہین ملنے کا بے سر ہو کر |
| کہا عباس نے للکار کے چپ ای مردود | ۲۰ | تیری یہ بات لگی سینہ پہ نشتر ہو کر |
| مین پھروں سبط رسول دوسرا بد خو سے | ۲۱ | چھوڑ دون حیدر صفدر کو مین قنبر ہو کر |
| حشر کے روز بہت اسکو ندامت ہوگی | ۲۲ | مدح حیدر نہ لکھی جس نے سخنور ہو کر |
| دیکے فدیہ علی اکبر کو ہوے شاہ خلیل | ۲۳ | خود ذبیح رہ خالق ہوے بے سر ہو کر |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۴ | آرزو ایک یہ باقی ہی فقط ای مداح<br>در سرور پہ رہوں خادم سرور ہو کر | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | سلامی سر پے تسلیم خم کر | ۱ | مودب ہو کے حال شہ رقم کر | |

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | سلامی سر کو آنکھوں کو قدم کر | سفر سوے درِ شاہِ امم کر |
| ۳ | سلامی مدحت حیدر رقم کر | نہ وصف جام کرنے ذکر جم کر |
| ۴ ق | روکا خنجر گلے پہ بولے سرور | قفا سے سر مرا ظالم قلم کر |
| ۵ | ارے یہ بوسہ گاہ احمدی ہی | خدا سے ڈر نہ ای اظلم ستم کر |
| ۶ | اگر ہی زشتیِ اعمال دھونا | غم سرور مین ہر دم چشم نم کر |
| ۷ | جو چاہے سرخرو محشر مین اُٹھنا | سیہ پوشی مین تقلید حرم کر |
| ۸ | کہا زینب سے لے چادر نہ ای شمر | سوا اِسکے جو تو چاہے ستم کر |
| ۹ ق | کہا مسلم کے بیٹوں نے کہ حارث | ہمین تو بیچ لے زلفین قلم کر |
| ۱۰ | نہ کر تو قتل ہمکو ای جفاکار | یتیمی پر ہماری یہ کرم کر |
| ۱۱ | کہا خولی سے زینب نے یہ رو کر | ستم بچون پہ ای سفاک کم کر |
| ۱۲ | کہا حر نے ہی دل پژمردہ مولا | مجھے سرسبز ای ابرِ کرم کر |
| ۱۳ | اگر منظور ہی خوشنودی حق | ہر اک دم سرور بیکس کا غم کر |
| ۱۴ | ہدایت کی بہت سی شہ نے انکو | جو آئے سامنے کفار جم کر |
| ۱۵ | جو آیا لوٹنے کو بولی زینب | عمر کچھ حرمت اہل حرم کر |
| ۱۶ | اگر دنیا مین جنت دیکھتے ہو | طواف روضۂ شاہ امم کر |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷ | دعا مداح کی ہی یہ خدایا<br>عزاداروں کا گھر باغِ ارم کر | |

## ردیف ز

| | | |
|---|---|---|
| انپر سلام جنکو نہ تھی شہ سے جان عزیز | ١ | زہرا کے لال سے نہ کیا خانمان عزیز |
| رکھتے تھے انکو جان سے شہ انس و جان عزیز | ٢ | جنکو ہوئی نہ سرورِ عالم سے جان عزیز |
| حر کہتا تھا عمر سے کہ او نحس ابن سعد | ٣ | رے تجکو اور ہی مجھے باغ جنان عزیز |
| زینب نے عرض کی مرے بیٹونکو مے دو | ٤ | رکھتے ہین آپ گر مجھے شاہ زمان عزیز |
| کہتے تھے شاہ راہ مین خالق کے لاکلام | ٥ | اکبر نہ پیارا مجکو ہے نہ بے زبان عزیز |
| نسبت نہین خلیل کو سرور سے بیگمان | ٦ | تھی اُنکے پاس فدیہ کو اتنی کہان عزیز |
| سجاد بولے مسلک حق پر جو چلتے ہین | ٧ | زنجیر انکو پیاری ہے طوق گران عزیز |
| درد ادیا نہ کوفیون نے شہ کو جام آب | ٨ | کہتے ہین میزبان کو ہے میہمان عزیز |
| کہتے تھے شاہ بہر رضا مندی خدا | ٩ | لخت جگر سے ہے مجھے زخم سنان عزیز |
| گر دیکھ پاتے روے شبیہ رسول حق | ١٠ | یوسف کو اتنا رکھتے نہ کنعانیان عزیز |
| ناوک فگن سے بولا عمر جلد کر شہید | ١١ | شبیر کو زیادہ ہے یہ بے زبان عزیز |
| مشکل تھی رستگاری ہماری بروز حشر | ١٢ | گر جان اپنی کرتے شہ انس و جان عزیز |
| خدمت تھی جبرئیل کو جھولا جھولانیکی | ١٣ | اتنے تھے حق کو سرور تشنہ دہان عزیز |
| کیا صبر تھا کہ کرتے تھے شہ شکر کبریا | ١٤ | گر کر زمین پہ ہوتا تھا جسم طپان عزیز |
| انصار شاہ کہتے تھے الحق حسین سے | ١٥ | اولاد ہے نہ پیاری نہ روح روان عزیز |
| کہتی تھی روح فاطمہ بزم حسین مین | ١٦ | مثل عزیز مجھکو ہے ہر نوحہ خوان عزیز |

| | | |
|---|---|---|
| بستے ہین جو جوار رواق امام مین | ۱۷ | کوثر کی اُنکو چاہ نہ باغ جنان عزیز |
| مداح ہی یہ برکت ذکر شہ زمن<br>جو سامعین کو ہی ترا طرز بیان عزیز | ۱۸ | |

| | | |
|---|---|---|
| مجرائی کیون نہ ہم کرین آہ و بکا ہنوز | ۱ | پیش نظر ہی معرکۂ کربلا ہنوز |
| روتے ہین رات دن غم سرور مین انبیا | ۲ | مرقد مین نعرہ زن ہین رسول خدا ہنوز |
| سر پر ہی فاطمہ کے ابھی چادر سیاہ | ۳ | بدلا نہین بتول نی رخت عزا ہنوز |
| ہی روضۂ علی مین تو ماتم حسینؑ کا | ۴ | غمگین ہین نوح و آدم و شیر خدا ہنوز |
| ہی خانۂ خدا ابھی عزاخانہ حسین | ۵ | کالا لباس کعبہ کا ہی بر ملا ہنوز |
| روضہ مین شہ کے فاطمہ کے رونیکی صدا | ۶ | سنتے ہین خادمان شہ کربلا ہنوز |
| روتا ہی ابر تشنگی شاہ تشنہ پر | ۷ | اِس غم سے ہی زمین کو بھی زلزلہ ہنوز |
| زینب جو بے ردا پھری بازار شام مین | ۸ | اِس غم سے سر کو کھولے ہین خیر النسا ہنوز |
| ہی ہی حسین کشتۂ بیداد اشقیا | ۹ | دشت و جبل سے ہی یہی ہر دم صدا ہنوز |
| کہتی تھی لاش شاہ کرے کون ہم کو دفن | ۱۰ | زندان شام مین ہی مرا دلربا ہنوز |
| غش فاطمہ کو آگیا قاصد کو دیکھکر | ۱۱ | کہنے بھی کچھ نہ پایا تھا وہ ماجرا ہنوز |
| صغرا کا تھا بیان کہ محرم بھی آگیا | ۱۲ | گھر کو پھرے نہ بادشہ دوسرا ہنوز |
| صغرا نے لکھا پانچ مہینے گذر گئے | ق ۱۳ | جاری رہی مریض کی مولا دوا ہنوز |
| شب کو نہ نیند آتی ہی نہ دن کو چین ہی | ۱۴ | بے آب کے نہین ہی امید شفا ہنوز |

| | | |
|---|---|---|
| آپ آؤ یا بلاؤ مجھے یا شہ زمن | ۱۵ | ہی آپ سے کنیز کی یہ التجا ہنوز |
| کہتی تھی بانو دیر ہوئی یا شہ زمن | ۱۶ | رن سے پھرا نہ اکبر گلگون قبا ہنوز |
| حُر سے کہا امام نے دعوت مین کیا کرون | ۱۷ | بچہ ہین تین دن سے مرے بےغذا ہنوز |
| قاسم کو راست آئی نہ مہندی جو بیاہ کی | ۱۸ | دل میرا خون ہی کہتا ہی برگ حنا ہنوز |
| مقبول زیر قبۂ شبیر ہی دعا | ۱۹ | ہی زائرون پہ شہ کے یہ لطف و عطا ہنوز |
| حق نے دیا ہی تربت سرور کو یہ اثر | ۲۰ | جس سے مریض پاتے ہین بالکل شفا ہنوز |
| ۲۱ | پاکر معین آپ سا یا شاہ حیف ہی<br>مداح کو ملا نہ دُرِ مدعا ہنوز | |

## ردیف س

| | | |
|---|---|---|
| چل اى سلامى روضۂ شاہِ زمن کے پاس | ۱ | لازم ہی آشیانۂ بلبل چمن کے پاس |
| کیا لیکے جائین نذر کو ہم پنجتن کے پاس | ۲ | جز مدح اور کچھ نہین اہلِ سخن کے پاس |
| تشبیہ لکھی یہ لب و دندان شاہ کی | ۳ | درِ عدن جڑے ہین عقیق یمن کے پاس |
| خالق نے بھیجے حُلۂ جنت بروز عید | ۴ | پوشاکِ نو نہ تھی جو حسین و حسن کے پاس |
| ہٹ کی جو شہ نے بچۂ آہو کے واسطے | ۵ق | حکم خدا یہ پہونچا ختن مین ہرن کے پاس |
| رونے نہ پائے دلبر زہرا شتاب جا | ۶ | بچہ کو اپنے لیکے رسول زمن کے پاس |
| آکر فشار پاس سے مومن کے ہٹ گیا | ۷ | دیکھے جو تُرسے خاک شفا کے کفن کے پاس |
| بیٹون کو پیش کرکے یہ زینب نے عرض کی | ۸ | صدقہ کو اور کچھ نہین بھیا بہن کے پاس |

| | | |
|---|---|---|
| حوروں نے وشت قتل کے پیاسون کے واسطے | ۹ | بھر بھر کے جام رکھے تھے نہر لبن کے پاس |
| کس پیار سے سکینہ نے دامن پکڑ لیا | ۱۰ | آئی جو نیگ مانگنے ابن حسن کے پاس |
| خویش و رفیق کہتے تھے ہین خالی ہاتھ ہم | ۱۱ | اک نقد جان ہی صدقے کو سبز دوہن کے پاس |
| عاشور کی تھا شب سے یہ حُر جری کا قول | ۱۲ ق | جاؤنگا کل مین دلبر خیبر شکن کے پاس |
| ناجی وہی ہین جو کہ ہین پیرو حسین کے | ۱۳ | مفتاح باب خلد ہی تشنہ دہن کے پاس |
| خیمہ مین اک قیامت کبرا ہوئی بپا | ۱۴ | رخصت کو دولہا جس گھڑی آیا دولہن کے پاس |
| کیا معجزہ ہی بند تھی آواز ناوے نے | ۱۵ | پہونچے حرم یزید کی جب انجمن کے پاس |
| دیکھا سکینہ نے جو سر شاہ طشت مین | ۱۶ | مُنھ رکھکے منھ پہ ہوگئی بیحس لگن کے پاس |
| کیا صبر تھا کہ دیکھتے ہی سجدہ کو جھکی | ۱۷ | شہ لائے لاش بیٹون کی جسدم بہن کے پاس |
| کہتی تھی بانو اتنی تو اکبر کی ہوتی عمر | ۱۸ | سہرہ جو دیکھ لیتی مین چاہ ذقن کے پاس |
| اہل مدینہ لینے گئے سر کو پیٹتے | ۱۹ | پہونچا حرم کا قافلہ جسدم وطن کے پاس |
| اک تیر مارا ظالم بیدین نے ہونٹ پر | ۲۰ | پانی نہ لانے پائے تھے مولا دہن کے پاس |
| اک شور آہ و نالہ تھا ہر سو مدینہ مین | ۲۱ | زینب جو آئی قبر رسول زمن کے پاس |
| مضطر لحد مین سید مسموم ہو گئے | ۲۲ | کبرا گئی جو قبر جناب حسن کے پاس |
| محضر پہ قتل شہ کے کیے سب نے دستخط | ۲۳ | آئے جو لیکے روح امین پنجتن کے پاس |
| مشکیزہ لیکے پہونچے جو عباس نہر پر | ۲۴ | ڈر سے نہ کوئی آتا تھا اُس صف شکن کے پاس |
| کیا عشق تھا کہ ہر گھڑی عباس باوفا | ۲۵ | رہتے تھے مثل سایہ امام زمن کے پاس |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۶ | زینب کا تھا یہ قول میں ہوں شہ سے مطمئن | عباس جبتلک ہی شہ بیوطن کے پاس |
| ۲۷ | کیا کیا ہوے ستم نہ محمد کی آل پر | پر حرف شکوہ آنے نہ پایا دہن کے پاس |
| ۲۸ | پہچانا فاطمہ نے نہ ماں کو نہ بہنوں کو | آئے حرم جو فاطمۂ خستہ تن کے پاس |
| ۲۹ | مارا جو تیر گردن اصغر پہ بے خطا | مجمع تھا اہل شام کا ناوک فگن کے پاس |
| ۳۰ | قاصد جو آیا لاشۂ اکبر سے بولے شاہ | جاتے نہیں ہیں لینے کو بیٹا بہن کے پاس |
| ۳۱ | لکھا ہے روز قتل سے تا روز دفن شاہ | آتا تھا شیر لاش شہ خستہ تن کے پاس |
| ۳۲ | مداح کو نصیب ہو طوف ضریح پاک<br>پہونچے یہ عرضداشت شہ ذوالمنن کے پاس | |

## ردیف ش

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | گاڑی گئی نہ سبط رسول زمن کی لاش | مجرائی بیکفن رہی تشنہ دہن کی لاش |
| ۲ | تھا بیچ میں تو لاشۂ سلطان بحر و بر | تھیں گرد و پیش شاہ کے ستر دو تن کی لاش |
| ۳ | زینب کا تھا یہ نوحہ شب و روز قید میں | یا بوتراب خاک پہ ہے بیوطن کی لاش |
| ۴ | جز لاش ہائے یاور و انصار شاہ دین | دفنائی اہل شام نے ہر پرفتن کی لاش |
| ۵ | ریتی پہ بانو غش ہوئی سر پیٹ پیٹ کر | دیکھی جو زمین اصغر غنچہ دہن کی لاش |
| ۶ | سایہ کنان تھے لاش پہ سرور کی سب طیور | تھی دھوپ میں جو دلبر خیبر شکن کی لاش |
| ۷ | عباس کو تھی شرم جو پانی نہ لانے سے | لائے نہ شاہ خیمہ میں اس صف شکن کی لاش |
| ۸ | بیووں میں اک قیامت کبریٰ ہوئی بپا | آئی جو گھر میں اکبر گل پیرہن کی لاش |

| | | |
|---|---|---|
| تھا وقت دفن نوحہ یہ کبرا کا لاش پر | ۹ | ہے ہے اُٹھائی تمنے نہ دولھا دُلھن کی لاش |
| پامال ایسے ہوگئے تھے شہ نہ لاسکے | ۱۰ | خیمہ میں آن سے قاسم ابن حسن کی لاش |
| دستِ جناب فاطمہ اُس دم ہوے بلند | ۱۱ | مرقد میں جب اُتاری شہ بیکفن کی لاش |
| ۱۲ | مداح اربعین کو عابد نے دفن کی<br>آکر ہر ایک کشتۂ رنج و محن کی لاش | |

## ردیف ص

| | | |
|---|---|---|
| مجرائی شاہ کے لیے رنج و بلا تھے خاص | ۱ | اور رنج کو ازل سے شہ کربلا تھے خاص |
| تھے خدمت حسین مین گو اور بھی ملک | ۲ | پر لوریو نہ حامل وحی خدا تھے خاص |
| بھیجے خدا نے گو کہ عموماً بہت نبی | ۳ | خاتم کے مرتبہ کو مگر مصطفٰے تھے خاص |
| عمار اور بوذر و سلمان فارسی | ۴ | یہ یاوران حضرت مشکلکشا تھے خاص |
| ممکن تھا کس سے کرتا جو خیبر کے در کو وا | ۵ | اس کام کے لیے شہ خیبر کشا تھے خاص |
| اکبر کا تھا رجز مری دادی تھی فاطمہ | ۶ | دادا ہمارے بادشہ لافتا تھے خاص |
| آتا تھا شیر جو کہ شہ دین کی لاش پر | ۷ | ثابت ہوا ہے یہ کہ وہ شیر خدا تھے خاص |
| سرور کا صبر دیکھ کے ایوب کہتے تھے | ۸ | اس مرتبہ کو آپ ہی روحی فدا تھے خاص |
| بچپن رفیق و یار تھے اور سترہ عزیز | ۹ | اتنے ہی جان نثار شہ کربلا تھے خاص |
| ثابت ہے جتنے شاہ نے مارے تھے اہل شام | ۱۰ | اُتنے ہی زخم جسم امام ہدا تھے خاص |
| آئے تھے یون تو شاہ کے ہمراہ سیکڑون | ۱۱ | عاشور کو جو رہ گئے وہ باوفا تھے خاص |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲ | اکملت دینکم جو ہی ارشاد کبریا | مقصود اسکا بادشہ ہل اتی تھے خاص |
| ۱۳ | شش ماہہ بچہ ہو ہدف تیر اے فلک | پوشیدہ تجھ مین کب سے یہ جور و جفا تھے خاص |
| ۱۴ | روتے تھے شاہ دین کو حرم یون تو روز و شب | سجاد صرف گریہ و آہ و بکا تھے خاص |
| ۱۵ | حر بھائی اور ایک پسر اور اک غلام | لاکھون مین اتنے شیفتۂ کبریا تھے خاص |
| ۱۶ | کہتے ہین آنسو دھوئینگے اب زشتی عمل | ہم انتظار مین ترے ماہ عزا تھے خاص |
| ۱۷ | پہلے نثار سب سے ہون میرے ہی دلربا | زینب کے ورد کلمے یہ صبح و مسا تھے خاص |
| ۱۸ | اظہار کرچکا ہی یہ مداح بارہا | جو جو کہ یا امام مرے مدعا تھے خاص |

## ردیف ض

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | سرور کی جو غرض ہو وہ تقدیر کی غرض | مجرائی کیا غرض ہی شبیر کی غرض |
| ۲ | عکس رخ علی و پیمبر نے بخشا نور | جب مہر و ماہ کو ہوئی تنویر کی غرض |
| ۳ | بیٹون کو پیش کرکے یہ زینب نے عرض کی | صدقہ قبول ہو یہ ہی ہمشیر کی غرض |
| ۴ | سجاد بیگناہ ہی سن لے تمام خلق | الحق یہی تھی نالۂ زنجیر کی غرض |
| ۵ | آل نبی کا نام نہ رہجائے دہر مین | دل سے یہی تھی حاکم بے پیر کی غرض |
| ۶ | رہجائے حق نہ درہم و برہم ہو دین حق | بیعت نہ کرنے سے تھی یہ شبیر کی غرض |
| ۷ | بچہ کو تیر مارا ستمگر نے بے خطا | ظاہر نہونے پائی تھی بے شیر کی غرض |
| ۸ | شہ پر نثار کرتے جو پھر ہمکو ملتی جان | تھی کشتگان نیزہ و شمشیر کی غرض |

| | | |
|---|---|---|
| گھوڑا رکا تو شہ نے کہا ہو یہین مقام | ۹ | تھی یان تلک ہی آنے سے شبیر کی غرض |
| شہ بولے بیکفن رہو نہین بے نقاب تم | ۱۰ | زینب ازل سے ہی یہی تقدیر کی غرض |
| " | مداح کوفیون نے کیے بے ردا حرم<br>کیا خوب سمجھے آیہ تطہیر کی غرض | |
| رکھتے ہین کیمیا سے نہ اکسیر سے غرض | ۱ | ہی ہمکو خاک مرقد شبیر سے غرض |
| نظرون سے اُنکے باغ جنان ہی گرا ہوا | ۲ | جنکو ہی روضۂ شہ دلگیر سے غرض |
| سب پر شرف ہو آل محمد کا آشکار | ۳ | تھی یہ نزول آیہ تطہیر سے غرض |
| آدم نے نام پنجتن پاک ضم کیے | ۴ | منظور تھی دعا مین جو تاثیر سے غرض |
| آپ آئین یا بلائین مجھے شاہ اپنے پاس | ۵ | ظاہر تھی فاطمہ کی یہ تحریر سے غرض |
| عباس بولے شمر سے سمجھا مین اے شقی | ۶ ق | جو کچھ ہی اس گھڑی تری تزویر سے غرض |
| کیون چھوڑے دامن شہ بیکس وہ ہاتھ سے | ۷ | ہووے نہ جسکو دولت و جاگیر سے غرض |
| بس ہی مجھے غلامی ابن ابو تراب | ۸ | دنیاے زشت کی نہین توقیر سے غرض |
| کہتے تھے شامی ہمکو کسی سے نہین ہی جنگ | ۹ | اپنی تو ہی فقط سر شبیر سے غرض |
| کہتا تھا ابن سعد سے حُر آرزو مری | ۱۰ ق | باغ جنان ہی اور تجھے جاگیر سے غرض |
| سُن اے یزیدی کہتا ہون تجھ سے مین صاف صاف | ۱۱ | مجھکو نہین ہی حاکم بے پیر سے غرض |
| کوفہ مین بے ردا انھین پھروایا دربدر | ۱۲ | ظالم کی تھی جو بیبون کی تحقیر سے غرض |
| ۱۳ | مداح یاؤن رتبہ زداری حسین | |

بس اِس سے بڑھ کے کچھ نہین توقیر سے غرض

## ردیف ط

| | | |
|---|---|---|
| بھرئی فاطمہ سنے پایا جو شبیر کا خط | ۱ | چوم کر آنکھون پہ رکھا شہ دلگیر کا خط |
| طالب بیعت حاکم ہوا سرور سے ولید | ۲ | پایا سفاک نے جب حاکم بے پیر کا خط |
| کہتے ہین گردن سجاد مین تا وقت اخیر | ۳ | شل قمری تھا عیان طوق گلوگیر کا خط |
| آپ یان آئین تو بیعت کو ہین ہم سب تیار | ۴ | کوفیون نے یہ لکھا شاہ کو تزویر کا خط |
| گھر مین اکدم کا ٹھہرنا ہوا دشوار اُسے | ۵ | جب مسیب کو ملا حضرت شبیر کا خط |
| ہوین دکھلاتی تھین صغرا کو وطن مین روکر | ۶ | شانون پر رسی کا اور پانون پہ زنجیر کا خط |
| شاہ فرماتے تھے زینب سے کرو صبر بہن | ۷ | مٹ نہین سکتا ہی خواہر مری تقدیر کا خط |
| کہتے تھے دل مین نبی کسکو فضیلت دون مین | ۸ | خوب جب دیکھ چکے شبر و شبیر کا خط |
| شہ نے قاتل سے کہا ذبح قفا سے مجھے کر | ۹ | حلق پر میرے نہین پڑنیکا شمشیر کا خط |
| رکھکے خط فاطمہ کا لاش علی اکبر پر | ۱۰ | شاہ کہتے تھے پڑھو آیا ہی ہمشیر کا خط |
| لاولد راہب خستہ کو ملے سات پسر | ۱۱ | خواہش شہ پہ بدل ہوگیا تقدیر کا خط |
| ۱۲ | شہ کی مداحی کے صدقے مین یقیناً مداح<br>ہاتھ آئیگا ترے خلد کی جاگیر کا خط | |

## ردیف ظ

| | | |
|---|---|---|
| نہ آب مین ہی سلامی نہ وہ طعام مین حظ | ۱ | جو مومنین کو ہی ماتم امام مین حظ |

| | | |
|---|---|---|
| یہ وقت نزع کہا حر نے کہ نہین سکتا | ۲ | ملا جو خدمت شپیر تشنہ کام مین حظ |
| عزیزو آمد ماہ عزا جو ہی نزدیک | ۳ | ہی مومنین کو کیا کیا نہ اہتمام مین حظ |
| غضب ہی قتل سے سبط رسول اکرم کے | ۴ | عجب طرح کا ہی اک اک کو فوج شام مین حظ |
| شہید کہتے ہین جو تشنگی مین پایا مزا | ۵ | نہین ہی ہمکو وہ نہر لبن کے جام مین حظ |
| ہر ایک لحظہ ہی پیش نظر ضریح علی | ۶ | یہ مومنین کو ہی وادی السلام مین حظ |
| حسین کہتے تھے رکھتا ہون حشر پر موقوف | ۷ | نہین ہی آج کے دن کچھ بھی انتقام مین حظ |
| بیان عابد مضطر کو سنکے بولا یزید | ۸ | علی کے مثل ہی بیمار کے کلام مین حظ |
| کہا یہ شمر سے زینب نے ای لعین تجھکو | ۹ | ملیگا کیا ہمین لیجا کے ازدحام مین حظ |
| وہ پانون تخت سلیمان پہ بھی نہین رکھتے | ۱۰ | ملا قعود مین ہی جنکو اور قیام مین حظ |
| جو پا برہنہ تھے عابد تو راہ کوفہ مین | ۱۱ | تھا پا بوس سے خارونکو گام گام مین حظ |
| جو مجھ سے پوچھو تو مداح وہ جنان مین کہان | ۱۲ | جو مومنون کو ہی قرب شہ انام مین حظ |

## ردیف ع

| | | |
|---|---|---|
| مجرائی گو نہین ابھی ماہ عزا شروع | ۱ | پر ہر طرف ہی نالہ آہ و بکا شروع |
| ذاکر کرے جو ذکر شہ کربلا شروع | ۲ | لازم ہی مومنین کرین آہ و بکا شروع |
| ممبر پہ جب ہو مدحت آل عبا شروع | ۳ | واجب ہی سامعین کرین صل علی شروع |
| عاشور کو ہوے ہین اگرچہ شہید آپ | ۴ | شعبان سے تھا ظلم کا پر سلسلہ شروع |

| | | |
|---|---|---|
| اُس دن تھا نور پنجتن پاک پیش حق | ۵ | ارض و سما کی کبھی نہ ہوئی تھی بنا شروع |
| پیدا ہوے ہین جب سے یہ خاصان کبریا | ۶ | تیرا ستم تب ہی سے ہی چرخ دوتا شروع |
| مس کرنے سے حسین کے فطرس کو پر ملے | ۷ | حضرت کی ہی شروع سے لطف و عطا شروع |
| مجلس مین بیٹھتے ہین ملک سر کو کھولکر | ۸ | ہوتا ہی جبکہ ذکر شہ کربلا شروع |
| اعدا نے آکے نہر سے خیمے اٹھا دیے | ۹ | تاریخ دوسری سے ہوئی یہ جفا شروع |
| زہرا کرینگی سایۂ دامن محبون پر | ۱۰ | جسوقت ہوگی گرمی روزِ جزا شروع |
| کہتے تھے شامی درہم و برہم ابھی ہو فوج | ۱۱ | سلطان تشنہ لب جو کرین بد دعا شروع |
| ممبر پہ جا کے پھینکا عمامہ کو خاک پر | ۱۲ | پھر نامہ بر نے شہ کا کیا ماجرا شروع |
| کی ابتدا قبول مین روح حسین نے | ۱۳ | خالق نے کی جو قسمت رنج و بلا شروع |
| کہتے تھے شاہ جنگ کو یان سے کوئی نہ جائے | ۱۴ | جبتک کرین لڑائی نہ اہل جفا شروع |
| رخصت کو رن کی پہلے بڑھے شہ کے بھانجے | ۱۵ | لشکر مین شہ کے جب ہوئی رن کی رضا شروع |
| اکبر سے بانو کہتی تھی رن کا کرو نہ قصد | ۱۶ | میٹھا برس ہی تمکو ابھی دلربا شروع |
| اک تیر پھینک کر یہ کہا ابن سعد نے | ۱۷ | کرتا ہون شہ سے جنگ کا مین سلسلہ شروع |
| بعد از نماز عصر دیا شمر نے یہ حکم | ۱۸ | ہو پائمالی شہدا برملا شروع |
| عباس نے کی عرض جو حکم حضور ہو | ۱۹ | ادنی غلام شہ کرے جاکر وغا شروع |

۲۰
مداح اشک دھوینگے سب زشتی عمل
ہوگا حساب تیرا جو روزِ جزا شروع

## ردیف غ

| | | |
|---|---|---|
| مجرائی کیون نہ پھٹ گے گرا آسمان دریغ | ۱ | جسدم گرا زمین پہ امام زمان دریغ |
| اہل حرم مین شور قیامت ہوا بپا | ۲ | لائے لعین جو باندھنے کو ریسمان دریغ |
| پانی ملا تو یاد مین اصغر کی بولی مان | ۳ | پاؤن تمھین کہان کے مر تشنہ دہان دریغ |
| مقتل مین لاش کی سم اسپان سے پائمال | ۴ | اعدا کو تھا نہ پاس شہ انس و جان دریغ |
| اکبر کی لاش پر تھے یہ بنت علی کے بین | ۵ | ناشاد و نامراد مرے نوجوان دریغ |
| حالت حرم کی دیکھ کے بازار شام مین | ۶ | کہتے تھے سرکو پیٹ کے پیر و جوان دریغ |
| اصغر کو تیر مارا جو ظالم نے بے خطا | ۷ | چلائے فرط حزن سے تیر و کمان دریغ |
| تنہا جو آئے رن مین سلیمان کربلا | ۸ | جلاد لاکھون پہونچے لیے برچھیان دریغ |
| ہر سمت تھا مدینہ مین اک شور واحسین | ۹ | پہونچا وہان جو لوٹا ہوا کاروان دریغ |
| نے شب کو تھا چراغ نہ کچھ دن مین روشنی | ۱۰ | زندان تیرہ مین تھین نبی زادیان دریغ |
| نوحہ تھا فاطمہ کا یہ مقتل مین روز و شب | ۱۱ | کیا لوٹا باغیون نے مرا بوستان دریغ |
| سجاد بولے غم نہین کچھ اپنی قید کا | ۱۲ | پر بے ردا ہین فاطمہ کی بیٹیان دریغ |
| یہ رسم ہے کہان کی بتائے کوئی مجھے | ۱۳ | پانی ملے نہ اسکو جو ہو میہمان دریغ |
| کیون چرخ ضرب بید ہوا اُن سوکھے ہونٹون تک | ۱۴ | جو حمد مین خدا کے ہین دُرفشان دریغ |

۱۵
جو شاہ اک فقیر کو دے اونٹون کی قطار
مداح اُسکا پوتا ہے ساربان دریغ

ردیف

## ردیف ف

| | | |
|---|---|---|
| ہین وہی مرتبۂ آل عبا سے واقف | ۱ | مجرئی جو کہ ہین احکام خدا سے واقف |
| لاکہ تکلیف ہو راحت وہ سمجھتے ہین اسئے | ۲ | جو کہ ہین مرحلۂ صبر و رضا سے واقف |
| حُر نے فرمایا بن سعد سے ای خانہ خراب | ۳ ق | کیا نہین تو پسر شیر خدا سے واقف |
| جد نبی باپ علی فاطمہ مان ہی اُسکی | ۴ | بھائی اُسکا ہی حسن راز خدا سے واقف |
| ایسے ذیجاہ سے تو جان کے لڑتا ہی عبث | ۵ | کیا نہین فاطمہ کے تیر دعا سے واقف |
| مین نہین لڑنے کا سرور سے کہے دیتا ہون | ۶ | ہو نہین دلبند شہ قلعہ کشا سے واقف |
| کیون نہ روئین غم سرور مین سدا صورت ابر | ۷ | جو کہ سجاد کی ہین آہ و بکا سے واقف |
| ہین نبی اور علی واقف ذات احدی | ۸ | ہین خدا اور نبی شیر خدا سے واقف |
| ارض کعبہ کو ہوا غبطہ شرف پر اُسکے | ۹ | جب ہوے منزلت کرب و بلا سے واقف |
| شمر بہکانے کو آیا تو یہ بولے عباس | ۱۰ ق | دور ہو ہین ترے مکر و دغا سے واقف |
| تجھکو معلوم ہو کیا مرتبۂ ابن علی | ۱۱ | اُس سے واقف ہی وہی جو ہی خدا سے واقف |
| چھوڑ دے دامن شبیر ہی ایسا عباس | ۱۲ | تو نہین قاعدۂ مہر و وفا سے واقف |
| حر سے شہ نے کہا کیا تیری مدارات کرون | ۱۳ | تین دن سے نہین ہین آب و غذا سے واقف |
| حکم حر کو دیا حاکم نے کہ روکے وہ راہ | ۱۴ | جب ہو آمد شاہ شہدا سے واقف |
| جب چلے مرنے کو سرور تو کہا عابد سے | ۱۵ | آ کہ کر دین تمہین اسرار خدا سے واقف |
| کس طرح روکتی قاسم کو دلہن جاتے وقت | ۱۶ | جانتے سب ہین جو ہین طرز حیا سے واقف |

| | | |
|---|---|---|
| اُنکی نظروں مین نہین آبروئے آبِ بقا | ۱۷ | جو کہ ہین مرتبۂ خاکِ شفا سے واقف |
| دل لگاتے نہین وہ دارِ فنا مین اپنا | ۱۸ | جو کہ ہین کجروی چرخِ دوتا سے واقف |
| کہا ازرق سے یہ قاسم نے کہ تو اے مردود | ق ۱۹ | ہے مرے باپ سے دادا سے چچا سے واقف |
| مجھے کم سن نہ سمجھ سامنے آ میرے شقی | ۲۰ | ابھی ہو جائیگا تو زورِ خدا سے واقف |
| روئے ہین ماتم سرور مین رسولانِ سلف | ۲۱ | جب ہوے معرکۂ کرب و بلا سے واقف |

| | |
|---|---|
| ۲۲ | بخشدے واسطے حسنین کے اے ربِ غفور<br>تو ہی مداح کے ہر جرم و خطا سے واقف |

## ردیف ق

| | | |
|---|---|---|
| وصف جو مجرئی ہین شاہِ زمان کے لائق | ۱ | ہین وہ اللہ و پیمبر کے بیان کے لائق |
| مین کہان اور کہان وصفِ حسین ابنِ علی | ۲ | دعوی مدح نہین میری زبان کے لائق |
| ہو جو آغوش مین زہرا و پیمبر کی پلا | ۳ | اُسکا سر نیزۂ خولی کی سنان کے لائق |
| کہتا تھا حُر مین کہان اور کہان یہ اعزاز | ۴ | جو کبھی تھا نہ مرے وہم و گمان کے لائق |
| چھوڑا جب جاہ و حشم طبل و علم دولت و زر | ۵ | تب ہوا حُر جری سیرِ جنان کے لائق |
| جو کیا حرملہ نے اصغرِ بے شیر سے وائے | ۶ | تھی مدارات یہی تشنہ دہان کے لائق |
| جز رضا جوئی حق اور نہ کچھ تھا مقصود | ۷ | جو کیا تھا یہ شہنشاہِ زمان کے لائق |
| ہو ریاضت سے پیمبر کی جو سرسبزِ چمن | ۸ | حیف ہے ہوسے وہ یون جورِ خزان کے لائق |
| رو کے کہتی تھی سکینہ کہ لبون پر دم ہے | ۹ | پانی لا دے کوئی مجھ سوختہ جان کے لائق |

| | | |
|---|---|---|
| قاصد فاطمہ نے آکے وطن مین یہ کہا | ۱۰ | حالت شہ نہین واسد بیان کے لائق |
| اسطرح سخت مصیبت مین پھنسے تھے شبیر | ۱۱ | جو کہ تکلیف نہ تھی وہم وگمان کے لائق |
| سر کھلے بلوہ مین دردر پھری بنت حیدر | ۱۲ | کیون فلک اُسکے یہ تھا غرت وشان کے لائق |
| حیف ہی لاشئہ قاسم ہو سمون سے پامال | ۱۳ | سینہ اکبر کا ہو ظالم کے سنان کے لائق |
| کہا زینب نے کہ ورجسم بہت ہی بیمار | ۱۴ | حلق سجاد نہین طوق گران کے لائق |

ہی ترا فضل جو مداح بھی ہوئے زائر
مین نے مانا کہ نہین ہی یہ وہان کے لائق

## ردیف ک

| | | |
|---|---|---|
| سلامی چل در شاہ زمان تک | ۱ | وہی ہی راستہ سیدھا جنان تک |
| سلامی کر بکا اس غم مین یان تک | ۲ | صدا نوحہ کی جاءے آسمان تک |
| کہا انصار نے ای سبط احمد | ۳ | نہین پیاری ترے قدمون سے جان تک |
| نہین جائز کسی ماتم مین نوحہ | ۴ | روا ہی پر غم شہ مین فغان تک |
| رجز شہ کا تھا مین اُسکا ہون دلبند | ۵ | گیا جو اپنے گھر سے لامکان تک |
| عدو اُس گھر مین درانہ در آئے | ۶ | ملک پہونچے نہ جسکے آستان تک |
| ہوا پانی کا ایسا قحط سر پر | ۷ | رہا دور روز پیاسا بیزبان تک |
| ہر اک سے پوچھتی تھی یہ سکینہ | ۸ | چچا لے آئے ہین پانی کہان تک |
| نہ آیا حرملہ کے دل مین کچھ رحم | ۹ | یہ کیا کرتا ہی چلائی کمسان تک |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | جب آئے سامنے لشکر کے مولا | جھکے شہ کی سلامی کو نشان تک |
| ۱۱ | ستایا کسقدر اعدا نے لیکن | دعاے بد نہ لائے شہ زبان تک |
| ۱۲ | دیا اک قطرہ پانی کا نہ افسوس | دکھائی بیزبان نے گو زبان تک |
| ۱۳ | سکینہ قید مین روتی تھی ایسی | نہ سو سکتے تھے شب بھر پاسبان تک |
| ۱۴ | کہا سرور نے ہم ایسے ہین محتاج | رہا پیاسا ہمارا میہمان تک |
| ۱۵ | کہا حر نے بحل ہو ویگی تقصیر | پہونچ جاؤنگا جب مین قدردان تک |
| ۱۶ | قدم پر رکھدیا مولی کے سر کو | جو پہونچے شاہ حر نیم جان تک |
| ۱۷ | کہا حر نے ملا وہ رتبہ مجھکو | نہ پہونچا تھا جہان میرا گمان تک |
| ۱۸ | عدو نے یان تلک لوٹا حرم کو | سکینہ کی نہ چھوڑین بالیان تک |
| ۱۹ | وصیت شہ نے کی عابد سے رو کر | پہن لینا جو لائین بیڑیان تک |
| ۲۰ | پڑی یون فرق پر ازرق کی شمشیر | کہ مغفر کاٹکر پہونچی میان تک |
| ۲۱ | گرے گھوڑے سے جسدم شاہ بیکس | گئی آواز ماتم آسمان تک |
| ۲۲ | ہوے پامال رن مین ایسے قاسم | ہوے تھے ٹکڑے ٹکڑے استخوان تک |
| ۲۳ | کہا شہ نے سکینہ سے نہ رونا | اگر ظالم لگائین سیلیان تک |
| ۲۴ | حرم کے اسقدر جکڑے تھے بازو | کہ خونین تر ہوے تھے ریسمان تک |
| ۲۵ | جو تھے بے خانمان آل پیمبر | پرندون نے بھی چھوڑے آشیان تک |
| ۲۶ | شہا مداح کو بلوا لو جلدی | |

تو قف ای مرے مولا کہان تک

## ردیف گ

| | | |
|---|---|---|
| نیلا ہو کس طرح سے نہ چرخ دوتا کا رنگ | ۱ | ہی یہ لباس ماتم آل عبا کا رنگ |
| بہر حسن جنان مین ہی قصر زمردی | ۲ | ہی لال قصر بادشہ کربلا کا رنگ |
| سرور ہوے جو قتل تو گہنایا آفتاب | ۳ | تاریک و تیرہ ہو گیا اُسدم ہوا کا رنگ |
| لکھا ہی روز قتل امام فلک اساس | ۴ | تھا مقتل حسین مین بالکل حنا کا رنگ |
| حسنین کا ہی ظاہر و باطن مین اُسکو عشق | ۵ | توام ہی سبز و سرخ اسی سے حنا کا رنگ |
| حر آکے داخل صف اسلام ہو گیا | ۶ | بدلا جو دیکھا صبح کو فوج جفا کا رنگ |
| عباس حملہ ور ہوے جس وقت فوج پر | ۷ | رعب جری سے فق ہوا اہل خطا کا رنگ |
| جو دیکھتا تھا ہیبت عباس کہتا تھا | ۸ | بس تھا یہی شجاعت شیر خدا کا رنگ |
| سمجھی یہ ام سلمہ ہوے قتل شاہ دین | ۹ | شیشہ مین سرخ پایا جو خاک شفا کا رنگ |
| قاسم کے ہاتھ خون بھرے دکھلا کے بولی ہان | ۱۰ | ناشاد و نامراد کی دیکھو حنا کا رنگ |
| بہکانے آیا شمر جو عباس کے قرین | ۱۱ ق | غصہ سے سرخ ہو گیا اُس باوفا کا رنگ |
| فرمایا دور ہو مرے آگے سے او شقی | ۱۲ | جمنے کا یان نہین ترے مکر و دغا کا رنگ |
| دیکھا جو غیظ دلبر ضرغام کبریا | ۱۳ | دہشت سے زرد ہو گیا اُس بیحیا کا رنگ |
| عاشور کو یہ کہتی تھی نانی سے فاطمہ | ۱۴ | بدلا ہی آج کس لیے ارض و سما کا رنگ |
| عاشور کو تھی تابش خورشید اسقدر | ۱۵ | تانبے کی طرح سرخ تھا دشت بلا کا رنگ |

| | | |
|---|---|---|
| اکبر نے بانو سے کہا زخمی نہین ہون مین | ١٦ | ہی خون غم سے سرخ یہ میری قبا کا رنگ |
| اب مین نثار گیسو اکبر کے سامنے | ١٧ | کافور شرم سے ہوا مشک خطا کا رنگ |
| تاثیر ہی یہ ماتم شاہ شہید کی | ١٨ | کالا ہی رخت خانۂ رب علا کا رنگ |
| بھائی کے لب پہ دیکھ کے چوب یزید کو | ١٩ | غصہ سے بدلا بنت شہ لافتا کا رنگ |
| تاثیر زہر کی ہوئی آخر کو اس قدر | ٢٠ | لکھا ہی سبز ہوگیا سب مجتبی کا رنگ |
| قربان سہم ناوک اکبر کہ جنگ مین | ٢١ | پران مثال تیر تھا اہل خطا کا رنگ |
| پیدا افق سے صبح شہادت ہوئی جو مین | ٢٢ | فرط قلق سے فق ہوا آل عبا کا رنگ |

| | | |
|---|---|---|
| ٢٣ | مداح خاک پاک کے رتبون کے سامنے<br>جمتا نہین ہی نظرو مین آب بقا کا رنگ | |

## ردیف لام

| | | |
|---|---|---|
| مجرائی تھا جس شاہ کا بستر پہ جبریل | ١ | خون مین اُسی سرور کے ہوا تر پر جبریل |
| خاصان خدا ظل خدا ہین ہین ہمیشہ | ٢ | تھا سایہ فگن لاشۂ شہ پر پر جبریل |
| یہ مرتبہ آل محمد تھا جہان مین | ٣ | ہر روز تھا جاروب کش در پہ جبریل |
| دیکھا شہ بیکس کو جو تیرون سے مشبک | ٤ | خود اپنے بدن پر ہوے نشتر پر جبریل |
| یہ محو تھے شہ بولے کہ سایہ نہین در کا | ٥ | پہونچا جو قریب سر سرور پہ جبریل |
| اُس خیمہ مین در آئے لعین حیف ہی بےخوف | ٦ | جس جا تھا نہ اُڑکر کبھی پہونچا پر جبریل |
| کیا خوف تھا فی الفور سمٹ جاتے تھے در سے | ٧ | جب دیکھتے تھے تیغ دو پیکر پر جبریل |

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | خورشید قیامت سے بچا لینے کو مداح<br>ہو ویگا عزاداروں کے سر پر پر جبرئیل | |

| | | |
|---|---|---|
| یہ ظلم سلامی نہین تحریر کے قابل | ۱ | اصغر کا گلا اور ہدف تیر کے قابل |
| اللہ نے گھر اپنے ہی حیدر کو اُتارا | ۲ | پایا نہ مکان جب کوئی توقیر کے قابل |
| جب واسطۂ آلِ نبی ہو گیا شامل | ۳ | فی الفور دعا ہو گئی تاثیر کے قابل |
| سردارِ جوانانِ جنان خاصۂ داور | ۴ | القاب یہ ہین شبر و شبیر کے قابل |
| نورِ رخِ سبطین کا گر عکس نہ پڑتا | ۵ | قرصین فلک ہوتے نہ تنویر کے قابل |
| ضم دوستی آلِ عبا کو کیا اُس مین | ۶ | جب طینت مومن ہوئی تخمیر کے قابل |
| صغرا نے لکھا شربت دیدار عزیزان | ۷ | مولا یہ دوا ہے مری تبخیر کے قابل |
| پانی دیا دو روز نہ فرزند نبی کو | ۸ | کیا یہ ہی مدارات تھی شبیر کے قابل |
| کیون گوہر غلطان سے نہ بہتر ہون دُرِ اشک | ۹ | موتی ہین یہ نذر شہ دلگیر کے قابل |
| فخریہ یہ کہتی تھی زمین کرب و بلا کی | ۱۰ ق | ہے زر سے یہ دعوی مرا تحریر کے قابل |
| آغوش سے زہرا کے جو ہم رتبہ نہوتے | ۱۱ | کرتا نہ خدا مرقد شبیر کے قابل |
| حُر کہتا تھا سر صدقے کرون شہ کے قدم پر | ۱۲ | ہے نذر یہی حضرت شبیر کے قابل |
| قاصد نے کہا آ کے مدینہ مین یہ سب سے | ۱۳ | حال شہ بیکس نہین تقریر کے قابل |
| بچون کے گھر گئے پہ یہ فرماتی تھین بانو | ۱۴ | اے شمر یہ حاشا نہین تعزیر کے قابل |
| انصاف کر اے جور فلک اپنے ہی دلمین | ۱۵ | تھا شہ کا گلا شمر کی شمشیر کے قابل |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶ | تھا عقدہ کشا خلق مین جسکا جد امجد | ہو اُسکا گلا طوق گلوگیر کے قابل |
| ۱۷ ق | لاریب ہی ثابت نہین شک اِسمین کسی کو | تھے آلِ عبا خلق مین توقیر کے قابل |
| ۱۸ | پر حیف ہی اعدا نے پس از قتل شہ دین | کس مرتبہ سمجھا اُنھین تحقیر کے قابل |
| ۱۹ | ای کرب و بلا تیری یہ توقیر نہوتی | ہوتی نہ اگر مدفن شبیر کے قابل |
| ۲۰ | شہ سوے فلک دیکھ کے کہتے تھے دریغا | ششماہہ تھا کب ناوک بے پیر کے قابل |
| ۲۱ | زینب پھری بے مقنعہ و چادر سر بازار | ہرگز یہ نہ تھا شاہ کی ہمشیر کے قابل |
| ۲۲ | سجاد کی وہ سوجی ہوئی بیڑیان ای چرخ | کس طرح ہوئین ظلم کی زنجیر کے قابل |
| ۲۳ | کیا مرحمت شاہ شہیدان ہی مین قربان | مداح ہی فردوس کی جاگیر کے قابل |

## ردیف میم

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | ای مجرئی جو روضۂ سرور پہ جائین ہم | گل کی طرح نہ جامے مین پھولے سمائین ہم |
| ۲ | جائین جو کربلا کو تو پھر کر نہ آئین ہم | مجرائی کر رہے ہین یہ حق سے دعائین ہم |
| ۳ | کرتے ہین رات دن یہ خدا سے دعائین ہم | بہر طواف روضۂ شبیر جائین ہم |
| ۴ | مرقد کا جب چراغ ہو داغ غم حسین | کیون لو نہ شمع مرتضوی سے لگائین ہم |
| ۵ | انصار شاہ کہتے تھے ہین زندگی سے سیر | ہی آرزو کہ برچھیان سینہ پہ کھائین ہم |
| ۶ | کہتے تھے یون ملک کہ ہمین فخر کی ہی جا | اہل عزا کے فرش کو گر پر بچھائین ہم |
| ۷ | سب گھر نثار کر دیا امت کے واسطے | یا شاہ کربلا ترے قربان جائین ہم |

| | | |
|---|---|---|
| اصغر چلے جو رن کو تو ڈیوڑھی پہ بولی ماں | ۸ | لو آؤ واری آخری لے لین بلائین ہم |
| کہتے تھے شامی ہوئیگا روشن ہمارا نام | ۹ | شمع مزار بنت نبی گر بجھائین ہم |
| کہتے تھے شاہ کو فیو تنہا نہ جاننا | ۱۰ | آئین ابھی ملک جو مدد کو بلائین ہم |
| کہتا تھا شمر حکم اگر دے امیر شام | ۱۱ | کعبہ گرائین اور کلیسا بنائین ہم |
| مان نے کہا ہی مرینگی اکبر تمھین خوشی | ۱۲ | دل چاہتا ہی پیارے کو دولھا بنائین ہم |
| اکبر نے کی یہ عرض کہ شادی ہی بس یہی | ۱۳ | شہ پر فدا ہون خون مین اپنے نہائین ہم |
| عباس نے یہ عرض کی جو حکم ہو حضور | ۱۴ | دریا سے پانی بھر سکینہ لے آئین ہم |
| کہتے تھے کوفی باندھی ہی اس بات پر کمر | ۱۵ | مرقد مین آج بنت نبی کو رلائین ہم |
| حاکم کو لکھا عرضی مین یہ ابن سعد نے | ۱۶ | اہل حرم کو شام مین کسوقت لائین ہم |
| حر نے کہا یہ بھائی سے اب قصد ہی یہی | ۱۷ | شہ پر نثار ہو کے خطا بخشوائین ہم |
| کہتے تھے اہل شام یہ ہی آرزوے دل | ۱۸ | اہل حرم کو سر کھلے در در پھرائین ہم |
| آئی جو حاضری کہا زینب نے حیف ہی | ۱۹ | ہوسکے شہید بھائی ہون اور کھانا کھائین ہم |
| زینب سر حسین سے کہتی تھی یا امام | ۲۰ ق | مروا ہے کس طرح سر دربار جائین ہم |
| غیرت کا ہی مقام خدا سے دعا کرو | ۲۱ | پھٹ جائے اب زمین تو اسمین سمائین ہم |
| زینب دعائین دیتی تھی اکبر کو ہر گھڑی | ۲۲ ق | خالق وہ دن کرے تمھین دولھا بنائین ہم |
| کہتے تھے وہ یہ ہی خط تقدیر مین لکھا | ۲۳ | ناشاد و نامراد زمانے سے جائین ہم |
| عابد سے یون حرم نے کہا بعد دفن شاہ | ۲۴ | شرم آتی ہی مدینہ کو کس منھ سے جائین ہم |

| ۲۵ | مداح کی ہی عرض مدد کیجیے شہا<br>جز تیرے لیکے جائین کہان التجائین ہم |
|---|---|

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | لے زاد راہ کہ وقت سفر نہین معلوم | تو آج زندہ ہی کل کی خبر نہین معلوم |
| ۲ | اِس اشک غم کی تجھے کیا خبر نہین معلوم | یہ ہونگے حشر مین رشک گہر نہین معلوم |
| ۳ | یہ دل سے کہتی تھی صغرا مین خط کہان بھیجون | یہان سے شاہ سدھارے کدھر نہین معلوم |
| ۴ | یہ شب کو کہتی تھی مسلم کی بیٹی جائین کدھر | نصیب ہو کہ نہ ہو راہبر نہین معلوم |
| ۵ | تلاش لاشۂ اکبر مین کہتے تھے سرور | کہان گرے مجھے جان پدر نہین معلوم |
| ۶ | کہا یہ حُر نے تو لڑتا ہی سبط احمد سے | حسین کا تجھے رتبہ عمر نہین معلوم |
| ۷ | کہا یہ حُر نے تو لڑتا ہی سبط احمد سے | حسین کون ہی تجکو عمر نہین معلوم (عمر ابن سعد ۱۲) |
| ۸ | بتول کہتی تھی میرے بھرے ہوے گھر کو | یہ کسکی لگ گئی ہی ہی نظر نہین معلوم |
| ۹ | ہلال فاطمہ رن مین گرا تعجب ہی | گرے نہ کس لیے شمس و قمر نہین معلوم |
| ۱۰ | کہا بتول نے کاٹے مرے چمن کے نہال | عدو کو ظلم کا ثمرہ مگر نہین معلوم |
| ۱۱ | عزیز و مالک تطہیر ہوئین ننگے سر | کسی کو حال قضا و قدر نہین معلوم |
| ۱۲ | سکینہ کہتی تھی زندان ہی ایسا تیرہ و تار | کب آہ ہوتی ہی شام و سحر نہین معلوم |
| ۱۳ | جو دیکھا نیزے پہ قاسم کا سر تو بولی ہند | کہان ہی اِسکی دُلھن نوحہ گر نہین معلوم |
| ۱۴ | چھپا جو نظرون سے مہتاب فاطمہ زہرا | نہان نہ کیون ہوے شمس و قمر نہین معلوم |
| ۱۵ | عدو سے کہتی تھی فضہ لگاؤ آگ نہ تم | یہ نار یوہی پیمبر کا گھر نہین معلوم |

| | |
|---|---|
| ۱۶ | پناہ غیر سے کیون چاہے شاہ کا مداح<br>اپسے وصی پیمبر کا در نہین معلوم |

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | وصفِ شہ انام کرین کس زبان سے ہم | مضمون وحی لائین سلامی کہان سے ہم |
| ۲ | حُر نے کہا یہ بھائی سے چلتے ہی دیکھنا | لیتے ہین باغ خلد شہ انس و جان سے ہم |
| ۳ | دکھلا کے بیزبان کو اعدا سے بولے شاہؑ | صرف سوال آب ہین اسکی زبان سے ہم |
| ۴ | کہتے تھے کوفی آب و غذا ملنا ہی محال | دعوت کرینگے شاہ کی تیغ و سنان سے ہم |
| ۵ | انصار شاہ کہتے تھے اے سرورِ زمان | حاضر ہین صدقے ہونیکو سب مال و جان سے ہم |
| ۶ | زینب کے بیٹون نے کہا مادر سے شاد و شادؔ | لائے رضاے جنگ امام زمان سے ہم |
| ۷ | انصار بولے شہ نے جو گھر جانے کو کہا | اُٹھینگے تا بہ حشر نہ اس آستان سے ہم |
| ۸ | جب روئین سر کو پیٹ کے مرقد مین فاطمہ | خاموش کسطرح رہین آہ و فغان سے ہم |
| ۹ | وقت وداع شاہ نے حسرت سے یہ کہا | صد حیف چھوٹے قبر رسول زمان سے ہم |
| ۱۰ | کہتے تھے شاہ حر کی مدارات کچھ نہ کی | شرمندہ حیف آج رہے میہمان سے ہم |

| | |
|---|---|
| ۱۱ | مداح صحن مرقد شہ مین ملے جو جا<br>بدلین نہ اُسکو تختۂ باغ جنان سے ہم |

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | اُٹھینگے حشر تک بھی نہ اس آستان سے ہم | رکھتے ہین عشق سرورِ کون و مکان سے ہم |
| ۲ | ہون تاکہ خاکروب در پاک مصطفےٰ | ہجرت کا قصد رکھتے ہین ہندوستان سے ہم |
| ۳ | افضل ہو جب ہر ایک سے ذات رسول حق | تشبیہ کے لیے کسے لائین کہان سے ہم |

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | قرآن مین جسکا وصف لکھے خود خدائے پاک | سوچو تو مدح اُسکی کرین کس زبان سے ہم |
| ۵ | ہر وقت نذر ذات محمدؐ کرو درود | کرتے ہین التماس یہ پیر و جوان سے ہم |
| ۶ | محبوب اور حبیب مین در پردہ تھا جو راز | عاجز ہی عقل شرح کرین کس زبان سے ہم |
| ۷ | جب ہی شفیع ذات محمد تو شک نہین | محروم رہنے کے نہین باغ جنان سے ہم |
| ۸ | دے ایک جام بادۂ عشق رسول حق | کچھ اور چاہتے نہین پیر مغان سے ہم |
| ۹ | مجموعۂ حدوث و قدم ہی نبی کی ذات | تحقیق کر چکے ہین ہر ایک نکتہ دان سے ہم |
| ۱۰ | ہی آل مصطفے بہ خدا کشتی نجات | کہتے ہین یہ حدیث شہ انس و جان سے ہم |
| ۱۱ | حاصل ہو ہمکو طوف ضریح شہ نجف | ہین ملتجی یہ خالق ہر دو جہان سے ہم |
| ۱۲ | مداح جائے فخر ہی مدح رسول مین<br>ہین ہم صفیر طوطی سدرہ مکان سے ہم | |

## ردیف نون

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | یہ مانگتا ہون خدا سے دعا محرم مین | کہ دیکھون قبر شہ کربلا محرم مین |
| ۲ | سلامی کیون نہ کرین ہم بکا محرم مین | ہوئی ہی سرور دین پر جفا محرم مین |
| ۳ | ہوے جو وارد کرب و بلا محرم مین | سلامی شاہ پہ نرغہ ہوا محرم مین |
| ۴ | عزیز و فیض ہی یہ ابن شاہ مردان کا | کہ محو ہوتے ہین جرم و خطا محرم مین |
| ۵ | جنان کو رشک ہی ہر لحظہ و شست بار یہ پر | نبی کے پھولون سے ایسا بسا محرم مین |
| ۶ | اِسی مہینہ مین پیاسے حسین قتل ہوے | نہ کس طرح سے ہو جوشش بکا محرم مین |

| | | |
|---|---|---|
| ۷ | ثبوت ہوتا ہو باجون سے اہل ماتم کے | ہو بزم ماتم شہ جا بجا محرم مین |
| ۸ | بنا وہ دشت بلا رشک وادی ایمن | ہوے حسین جو رونق فزا محرم مین |
| ۹ | وہ سب ہین مورد الطاف فاطمہ زہرا | جو رکھتے شاہ کا ہین تعزیہ محرم مین |
| ۱۰ | تباہ دشت بلا مین ہوئی رسول کی آل | ستون کعبۂ ایمان گرا محرم مین |
| ۱۱ | اسیر رنج و تعب ہو رسول کا کنبہ | نہ ذکر عیش و طرب ہو دلا محرم مین |
| ۱۲ | اسی الم مین طپان ہو ہمیشہ مہر مبین | کہ شہ کا خیمہ اطہر جلا محرم مین |
| ۱۳ | غضب ہو تخت خلافت پہ ہو یزید شقی | اسیر ظلم ہو آل عبا محرم مین |
| ۱۴ | اگرچہ واجب عینی ہو شہ کا غم ہر ماہ | مگر یہ خاص ہو فصل بکا محرم مین |
| ۱۵ | اگرچہ ماہ محرم مین تھی غزا ممنوع | لڑے حسین سے اہل جفا محرم مین |
| ۱۶ | سیاہ پوش ہو ہر وقت خانۂ داور | سیاہ چاہیے رخت عزا محرم مین |
| ۱۷ | نبی کی قبر مطہر پہ حشر تھا برپا | کبوتر آیا جو خون سے بھرا محرم مین |
| ۱۸ | کہا یہ صغرا نے دو عیدین ہوگئین ثانی | یقین ہو آئین امام ہدا محرم مین |
| ۱۹ | عزاے شہ مین جو آنکھون سے ٹپکا قطرۂ اشک | بنا وہ رشک دُرِ بے بہا محرم مین |
| ۲۰ | غضب ہو قتل ہوے شہ ہوے اسیر حرم | گلا امام زمان کا بندھا محرم مین |
| ۲۱ | غم حسین مین تو رات دن تھے روتے حرم | مگر زیادہ تھی آہ و بکا محرم مین |
| ۲۲ | نہ سر کھلے رہین کیون غم مین عاشقان حسین | برہنہ سر ہین رسول خدا محرم مین |
| ۲۳ | یہ بین کرتی تھی ہر وقت زینب غمگین | سفر حسین کا پورا ہوا محرم مین |

۲۴ نہ پٹین کس لیے سر پیردان آل عبا — لٹی حسین کی دولت سرا محرم مین

۲۵ جگر خراش مجبون کو ہے یہ نشتر غم — چلے تھے کانٹون پہ زین العبا محرم مین

۲۶ بدلنا پہلو بھی بیمار کو ہوا مشکل — یہ ضعف فاطمہ صغرا بڑھا محرم مین

۲۷ مجبور رہتی نہ باقی جو ذات عابد کی — ضرور ہوتی قیامت بپا محرم مین

۲۸ الٰہی ہوے یہ مداح زایر شہ دین
ضریح تھام سکے ہے یہ دعا محرم مین

۱ احمد کی سلامی کی سند پائے ہوے ہین — پر زشتی اعمال سے شرمائے ہوے ہین

۲ پاکر در جنت پہ کہیگا ہمین رضوان — آنے دو یہ شبیر کے بھجوائے ہوے ہین

۳ افسوس ہے بن پانی کے میدان بلا مین — پھول احمد مختار کے مرجھائے ہوے ہین

۴ فضہ نے کہا بانو سے آتے نہین سرور — اصغر جو ہوے قتل تو شرمائے ہوے ہین

۵ بانو سے کہا شاہ نے زندہ تو ہین اکبر — پر زخم سنان سینہ پہ وہ کھائے ہوے ہین

۶ حر نے کہا آنے کے نہین راہ پہ ظالم — یہ شمر سے ابلیس کے بہکائے ہوے ہین

۷ بیٹون کو فدا کرنے کو جو لائی ہے زینب — گردن شہ دین شرم سے نہوڑائے ہوے ہین

۸ منظور اعانت نہین کرتے شہ بیکس — امداد کو گو جن و ملک آئے ہوے ہین

۹ بلوہ مین جو سر پر ہے نہین مقنع و چادر — چہرون پہ حرم بالون کو بکھرائے ہوے ہین

۱۰ زندان مین ملے ہند کو یون اہل حرم ہاے — چادر نہین سر زانو پہ نہوڑائے ہوے ہین

۱۱ بانو نے کہا خیر ہو اکبر کی خدایا — کیون سبط نبی اس گھڑی گھبرائے ہوے ہین

| | | |
|---|---|---|
| انصار شہ بیکس و بے یار کے رن مین | ۱۲ ق | چہرے تپش مہر سے سونلائے ہوئے ہین |
| مُنھ خشک ہی گو پیاس سے پر شکر ہی لب پر | ۱۳ | اور بہر دعا ہاتھ وہ پھیلائے ہوئے ہین |
| کہتے ہین عطا ہمکو شہادت کا ہو خلعت | ۱۴ | گھر سے اسی دولت کے لیئے آئے ہوئے ہین |

۱۵
مداح عزادارون کی جاگیر ہی جنت
داغ غم سرور کی سند پائے ہوئے ہین

| | | |
|---|---|---|
| مُنھ اے سلامی کعبۂ دین سے پھرائے کون | ۱ | یعنے در حسین پہ جاکر پھر آئے کون |
| رو کر سکینہ کہتی تھی نیند آئے کس طرح | ۲ | بابا نہین ہین چھاتی پہ مجھکو سلائے کون |
| حُر نے کہا عمر سے شہ دین سے کر کے جنگ | ۳ | کعبہ گرائے کون کلیسا بنائے کون |
| گرتا تھا جو رفیق اُٹھا لاتے تھے حسین | ۴ | کوئی نہین ہی لاشۂ سرور اُٹھائے کون |
| کہتی تھی بانو روٹھے ہین رخصت نہ ملنے پر | ۵ | نازک مزاج ہین علی اکبر منائے کون |
| کہتی تھی مان سکینہ سے ہردم نہ ہٹ کرو | ۶ | بابا نہین ہین ناز تمہارے اُٹھائے کون |
| کہتے تھے شہ بہن سے نہ کٹواؤن گر مین سر | ۷ | امت کو نانا جان کی پھر بخشوائے کون |
| حاجت روائے خلق ہی حلال مشکلات | ۸ | حیدر کے در سے اُٹھکے کسی در پہ جائے کون |
| جاہا بہت مٹائین نشان ضریح پاک | ۹ | حافظ خدا ہو جسکا اُسے پھر مٹائے کون |
| رو کر سکینہ کہتی تھی مارے گئے چچا | ۱۰ | مجھ بے نصیب پیاسی کو پانی پلائے کون |
| سنکر خبر حسین کی کہتے تھے ہاشمی | ۱۱ | صغرا کو جاکے یہ خبر غم سنائے کون |
| رو کر حرم یہ کہتے تھے زندان مین صبح و شام | ۱۲ | وارث نہین ہی قید سے ہمکو چھڑائے کون |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۳ | چرچا تھا فوج شام مین اکبر ہوئے جو قتل | اب دیکھیے حسین کیجانب سے آئے کون |
| ۱۴ | شہ نے کہا مین قتل ہون زینب ہو تم اسیر | قسمت مین یہ ازل سے ہی اسکو مٹائے کون |
| ۱۵ | صغرا کو لکھا بانو نے مارے گئے امام | ہم سب ہین قید اب تمھین واں سے بلائے کون |
| ۱۶ | تنہا رہے حسین تو کہتے تھے یون حرم | کوئی نہین ہی صدقے کو اب رن مین جائے کون |
| ۱۷ | کرتے ہین دفن مردونکو اپنے تو اہل شام | عابد ہین قید مرقد سرور بنائے کون |
| ۱۸ | کہتی تھی بنت فاطمہ مجمع ہی شام کا | بھائی نہین ہین اسگھڑی چادر اڑھائے کون |
| ۱۹ | جبتک کہ مولا آپ نہ فرمائین اسکو یاد | مداح کو بھلا ترے در پر بلائے کون |

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | کیونکر نہ ہو حبیب حبیب خدا حسن | ہے ای سلامی لخت دل فاطمہ حسن |
| ۲ | سبط رسول ابن شہ لافتا حسن | ہادی حسن امام حسن رہنما حسن |
| ۳ | سبطین نیرین رسالت پناہ ہین | بدر الدجیٰ حسین ہی شمس الضحیٰ حسن |
| ۴ | ستر ہزار آئے ملک بہر تہنیت | دنیا مین جسگھڑی ہوئے رونق فزا حسن |
| ۵ | لکھا ہی راویون نے کہ از فرق تا قدم | تھے ہم شبیہ حضرت خیر الورا حسن |
| ۶ | محضر شہادت شہ بیکس کا دیکھکر | کہتے تھے ای حسین ہو تجھپر فدا حسن |
| ۷ | اخلاق مین سخا مین مروت مین حلم مین | تھے پیرو جناب رسول خدا حسن |
| ۸ | شہر نبی مین شور قیامت تھا چار سو | جسدن ہوئے تھے کشتۂ زہر دغا حسن |
| ۹ | کیجو عزیز جان نہ اپنی حسین سے | قاسم کو لکھ گئے تھے یہ وقت قضا حسن |

| | | |
|---|---|---|
| تسپیر کو عطا کیے سب راز کبریا | ۱۰ | ہونے لگے جو راہی ملک بقا حسن |
| قاسم کا یہ رجز تھا کہ اُسکا پسر ہون مین | ۱۱ ق | جو تھے ہژبر بیشۂ شیر خدا حسن |
| جد ہین مرے نبی و علی جدہ فاطمہ | ۱۲ | عم وہ ہین جنپہ کرتے ہین مجھکو فدا حسن |
| تحسین حسین کرتے تھے قاسم کی رزم پر | ۱۳ | باغ ارم سے کہتے تھے صد مرحبا حسن |
| روتے ہین بیکسی برادر پہ رات دن | ۱۴ | ہین خلد مین حسین کے صاحب عزا حسن |
| عباس کہتے تھے ہین غلام حسین ہون | ۱۵ | بھائی تھے شہ کے صاحب جود و سخا حسن |
| ممکن تھا کوئی زخم لگتا حسین کو | ۱۶ | ہوتے جو روز معرکۂ کربلا حسن |
| بیتاب ہو نچے خلد سے بھائی کی لاش پر | ۱۷ | سُنکر شہادتِ شہ گلگون قبا حسن |
| زینب ندا یہ دیتی تھی بیکس حسین ہے | ۱۸ | آئین مدد کو آپ ہی یا مجتبیٰ حسن |
| اُف بھی کیا نہ آپنے امت کے جور پر | ۱۹ | تھے سالک طریقۂ راہِ رضا حسن |
| مہمان کے واسطے تو طعام لذیذ تھے | ۲۰ | نان جوین پہ کرتے تھے خود اکتفا حسن |
| کہتے ہین ہر اِسکو یہ ہی عجز و انکسار | ۲۱ | حج کے لیے پیادہ گئے بارہا حسن |
| اہل ولا بلا کو بلا اُنکے واسطے | ۲۲ | رنج و بلا مین ہوتے نہ کیون مبتلا حسن |

| | |
|---|---|
| ۲۳ | دیکھے یہ اپنی آنکھون سے جا کر ضریح پاک<br>مداح کی قبول ہو یہ التجا حسن |

| | | |
|---|---|---|
| مجرئی کہتے تھے شہ بیکس و بے یار ہون مین | ۱ | نرغۂ لشکر اعدا مین گرفتار ہون مین |
| کہا عابد نے نبھاؤ نہ مجھے طوق گران | ۲ | ظالمو دیکھتے ہو صاحب آزار ہون مین |

| | | |
|---|---|---|
| سر کے منھ سوے مدینہ یہ کہا زینب نے | ۳ | سر کھلے بلوہ مین نانا سر بازار ہون مین |
| حر نے حضرت سے یہ کی عرض بصد عجز و نیاز | ۴ ق | سرورا جنس شہادت کا خریدار ہون مین |
| پہلے سب سے مجھے سر کرنے دو قدمونپہ نثار | ۵ | جسنے روکا تھا تمھین وہی گنہگار ہون مین |
| عرض عباس نے کی رن کی اجازت ہو مجھے | ۶ | طالب مرتبۂ جعفر طیار ہون مین |
| آیا زعفر جو کمک کے لیے مولا نے کہا | ۷ ق | ای برادر خلف حیدر کرار ہون مین |
| مجھکو محتاج مدد کا نہ سمجھنا ہرگز | ۸ | مصلحت حق کی ہی جو بیکس و ناچار ہون مین |
| شہ نے دی لاشۂ عباس کو رو کر یہ ندا | ۹ | تھام لو آکے مرا ہاتھ تو اسوار ہون مین |
| شمر کو حلق سے شبیر کے آئی یہ ندا | ۱۰ | کر ادب بوسہ گہ احمد مختار ہون مین |
| شہ نے اصغر کو دکھا کر یہ کہا اعدا سے | ۱۱ | واسطے بچہ کے پانی کا طلبگار ہون مین |
| حشر کے روز مین سیراب کرونگا تم کو | ۱۲ | ظالمو کوثر و تسنیم کا مختار ہون مین |
| سر شہ سے کہا زینب نے کہ بھیا دیکھو | ۱۳ | ساتھ سر کے ترے حاضر سر دربار ہون مین |
| ہر گھڑی ورد تھا عباس علی کے یہ کلام | ۱۴ | ایک ادنی سا غلام شہ ابرار ہون مین |
| لاش شہ سے کہا عابد نے کرون کیونکر دفن | ۱۵ | طوق و زنجیر و سلاسل مین گرفتار ہون مین |
| لکھا صغرا نے یہ اکبر کو کہ آؤ جلدی | ۱۶ | وعدہ کو پورا کرو طالب دیدار ہون مین |
| پوچھا عابد سے کسی نے تو دیا رو کے جواب | ۱۷ | اس لٹے قافلہ کا قافلہ سالار ہون مین |
| ۱۸ | اپنے مداح کی لو جلد خبر یا شبیر<br>آجکل سرور دین مورد افکار ہون مین | |

۱ برتر نہ کیون ہو عرش سے جاے ابو الحسن ۔ جب دوش مصطفے پہ ہون پاے ابو الحسن

۲ شیر خدا امام ہُدا صِہر (داماد ۱۲) مصطفے ۔ یہ مرتبے ہین کسکے وراے ابو الحسن

۳ جس لہجہ مین نبی نے کی خالق سے گفتگو ۔ کہتے ہین صاف تھی وہ صداے ابو الحسن

۴ خیبر کا در اُٹھایا تھا جسوقت آپ نے ۔ جبریل کے پرون پہ تھے پاے ابو الحسن

۵ ہادی ہوے تھے عالم انوار مین خضور ۔ روح الامین ہین زلہ رباے ابو الحسن

۶ رتبہ شناس حیدر کرار بالیقین ۔ ذات نبی ہی اور خداے ابو الحسن

۷ نعمت تھی دو جہان کی مہمان کے واسطے ۔ نان جوین فقط تھی غذاے ابو الحسن

۸ شاہد ہی زور مر تفضوی پر تو لا فتے ۔ ثابت ہی ہل اتی سے عطاے ابو الحسن

۹ خیبر مین فوج حق کو تھا ہر وقت انتشار ۔ تشریف جبتلک کہ نہ لاے ابو الحسن

۱۰ کوئی عمل بھی کام نہ آئیگا روز حشر ۔ کامل اگر نہین ہی ولاے ابو الحسن

۱۱ بیخوف آپ سوئے پیمبر کے فرش پر ۔ کیا قلب مطمئن تھا فداے ابو الحسن

۱۲ دو ٹکڑے چاند کے ہوے حکم رسول سے ۔ مہر مبین پھرا ہی براے ابو الحسن

۱۳ پایا نبی سے آپ نے دامادی کا شرف ۔ شمشیر حق نے بھیجی براے ابو الحسن

۱۴ روشن ہین نور حیدر صفدر سے دو جہان ۔ ہی مہر و ماہ مین بھی ضیاے ابو الحسن

۱۵ پیرو ہین جو علی کے دلا اسمین شک نہین ۔ محشر مین ہونگے تحت لواے ابو الحسن

۱۶ حیدر کی منقبت مین ہو جب عقل کل کو عجز ۔ ممکن ہی کب بشر سے ثناے ابو الحسن

۱۷ روز ازل سے خانہ داور مین آجتک ۔ پیدا ہوا ہی کون سواے ابو الحسن

| | | |
|---|---|---|
| حسنین کو فدا کیا امت پہ آپ نے | ۱۸ | امت کی لاکھ جان فدائے ابوالحسن |
| گنج مزار ہوگیا روشن مثال خلد | ۱۹ | مومن کی جبکہ قبر مین آئے ابوالحسن |
| من کنت جب حدیث پیمبر ہی آشکار | ۲۰ | واجب ہی ہر بشر پہ ولائے ابوالحسن |
| ۲۱ | اِکدم مین ساری مشکلین آسان ہوگئین<br>مداح کی مدد کو جو آئے ابوالحسن | |

| | | |
|---|---|---|
| خود خدا ہو جب ثنا خوان امیرالمومنین | ۱ | کب بشر سے ہو بیان شان امیرالمومنین |
| سجدہ عالم ہی سب زلہ ربائے خوان فیض | ۲ | یہ ادیم عرض ہی خوان امیرالمومنین |
| خود رہے فاقہ سے لیکن سیر سائل کو کیا | ۳ | واہ کیا ہمت تھی قربان امیرالمومنین |
| آپ سوئے جب شب ہجرت نبی کے فرش پر | ۴ | دو فرشتے تھے نگہبان امیرالمومنین |
| حکم حق حکم نبی حکم نبی حکم علی | ۵ | واجب الاذعان ہی فرمان امیرالمومنین |
| روز فتح مکہ رکھے دوش احمد پر قدم | ۶ | عرش سے بھی بڑھ گئی شان امیرالمومنین |
| آدم و ایوب و نوح و لوط کی امداد کی | ۷ | سب یہ ہین ممنون احسان امیرالمومنین |
| کیون نہ ہو ہم پایۂ عرش برین حیدر کا گھر | ۸ | عقل اول جب ہو دربان امیرالمومنین |
| کب سلیمان کو ہوے حاصل یہ سب عز و شرف | ۹ | رتبہ رکھتے ہین جو سلمان امیرالمومنین |
| ہوگیا اک وار مین دو ٹکڑے مرحب سا شقی | ۱۰ | جب پڑی شمشیر بران امیرالمومنین |
| جسکا ادنی سا ہی طالب علم جبریل امین | ۱۱ | ہی بلاشک وہ دبستان امیرالمومنین |
| دیکھ لینا حشر مین ہوئیگا بالائے صراط | ۱۲ | ہاتھ اپنا اور دامان امیرالمومنین |

| ۱۳ | تو کہان اور رتبہ مداحِ حیدر کہان<br>یہ بھی ہے مداح فیضان امیر المومنین |
|---|---|

| | | |
|---|---|---|
| ہم ثناے ذات پاک مصطفےٰ کہنے کو ہین | ۱ | عرش پر روح الامین صل علیٰ کہنے کو ہین |
| ہم سلام مدح شاہِ کربلا کہنے کو ہین | ۲ | سامعین مشتاق ہین صل علیٰ کہنے کو ہین |
| رتبہ مین دیکھو تو قرآن و حمائل ایک ہین | ۳ | اکبر و اصغر فقط چھوٹا بڑا کہنے کو ہین |
| شہ نے جاکر سامنے لشکر کے اعدا سے کہا | ۴ق | کچھ نصائح تم سے اے اہل جفا کہنے کو ہین |
| پھر عمل کرنے نہ کرنے کا ہے تمکو اختیار | ۵ | جو ہمارا کام ہے ہم برملا کہنے کو ہین |
| ناخداے کشتی امت ہے مہدی زمان | ۶ | یون تو دنیا مین بہت سے ناخدا کہنے کو ہین |
| شاہ نے حُر سے کہا کچھ ایک مین ہی خوش نہین | ۷ | مرحبا صد مرحبا خیر الورا کہنے کو ہین |
| دی ندا فضہ نے اے عون و محمد گھر مین آؤ | ۸ | دونون سے کچھ بات بنت مرتضیٰ کہنے کو ہین |
| شہ برآمد ہون تو فوراً رخصت جنگاہ لین | ۹ | در پہ حاضر سب رفیق و اقربا کہنے کو ہین |
| دیکھکر نور جمالِ پاک ہم شکل نبی | ۱۰ | سب ستمگر اک زبان صل علیٰ کہنے کو ہین |
| کام جو حر سے ہوا واللہ مشکل تھا بہت | ۱۱ | یون زبانی تو سبھی روحی فدا کہنے کو ہین |
| حر کو ابن سعد نے بہکایا ڈرتا ہے عبث | ۱۲ق | خوف محشر گرمی روز جزا کہنے کو ہین |
| سنکے حر بولا مین سمجھا تو نے ہے جو کچھ کہا | ۱۳ | مین بھی کہتا ہون جو مجھکو مشفقا کہنے کو ہین |
| دوست صادق ہے وہی جو کردے عیبونکی خبر | ۱۴ | یہ ہزارون گرد تیرے جی بجا کہنے کو ہین |
| کہتا ہون مین واسطے دنیا کے عقبیٰ کو نہ چھوڑ | ۱۵ | راحتین سب یان کی ہیچون و چرا کہنے کو ہین |

| | | |
|---|---|---|
| بعد مرنیکے ہی حالت سبکی یکسان دیکھ لے | ۱۶ | دو ہی دن کے واسطے شاہ و گدا کہنے کو ہین |
| پیروی شبیر کی بیشک ہی راہِ مستقیم | ۱۷ | غول ہین جز شاہ کے جو رہنما کہنے کو ہین |
| مین چلا شہ کی طرف تجھکو ہی اپنا اختیار | ۱۸ | اب نہین کچھ باتین اسکے ماسوا کہنے کو ہین |
| غور سے دیکھو تھین بنت فاطمہ شہ پر فدا | ۱۹ | یون تو بہنین بھائیون پر سب فدا کہنے کو ہین |
| شہ نے زینب سے کہا عابد کو لے آؤ شتاب | ۲۰ | مجھکو انسے جو ہین اسرار خدا کہنے کو ہین |
| کہتے تھے اہل حرم حق ہی ہمارا پردہ پوش | ۲۱ | آج گو بلوہ مین ہم سب بے ردا کہنے کو ہین |
| قبر احمد پر کہا زینب نے آئے لُٹکے ہم | ۲۲ | تم سے امت کے گلے یا مصطفے کہنے کو ہین |
| کہتے تھے سرور کہ دونین کیا دعاے بد انھین | ۲۳ | امت خیر الورا یہ بے حیا کہنے کو ہین |
| عرض کی عباس سے اکبر نے چلیے خیمہ مین | ۲۴ | آپ سے کچھ خاص آل عبا کہنے کو ہین |
| بولی زینب شہ سے شرماتے ہین عرض حال مین | ۲۵ ق | راز کچھ دل کے یہ میرے دلربا کہنے کو ہین |
| شہ نے فرمایا مین سمجھا کیون نہین کہتین بہن | ۲۶ | داغ دینے کے لیے بہر رضا کہنے کو ہین |
| شہ نے زعفر سے کہا سب گئے خویش و رفیق | ۲۷ | اک فقط ہم ہی رضینا بالقضا کہنے کو ہین |
| ہی سخا حیدر صفدر پہ شاہد ہل اتی | ۲۸ | یون ہزارون صاحب جود و سخا کہنے کو ہین |
| دیکھکر میدان مین صبر و شکر شاہ کربلا | ۲۹ | حضرت ایوب بھی روحی فدا کہنے کو ہین |
| استغاثہ سنکے شہ کا جمع ہین حور و ملک | ۳۰ | ہم بھی حاضر ہین مدد کو انبیا کہنے کو ہین |
| حاجت تحسین عالم پھر ہو کیا مداح کو | ۳۱ | جب جناب پنجتن صد مرحبا کہنے کو ہین |
| زشتیِ اعمال کا کیا خوف ہو مداح کو | ۳۲ | |

اتنی جب شافع روز جزا سے کہنے کو ہین

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | پانی بن جب نخل بستان پیمبر خشک ہون | بحر ئی بطن صدف مین کیون گوہر خشک ہون |
| ۲ | کہتی تھی حارث کی زوجہ رحم تو کرتا نہین | ہاتھ تیرے دونون ای ظالم ستمگر خشک ہون |
| ۳ | دیکے خاتم شہ نے فرمایا کہ رکھنا منہ مین تم | تشنگی سے لب بہت جسوقت اکبر خشک ہون |
| ۴ | عرض تھی حر کی اُٹھے سیراب اُسدن یہ غلام | حشر کے دن جب وہان اہل محشر خشک ہون |
| ۵ | رو یہانتک دیدہ گریان تو بزم شاہ مین | تیلیان تیھرائین آنکھین مثل تیھر خشک ہون |
| ۶ | ساقی کوثر کا کنبہ تین دن پیاسا رہا | ہی بجا اس غم سے گر دریا سراسر خشک ہون |
| ۷ | حیف ای چرخ کہن سیراب ہون سب ام و دد | تین دن کی پیاس سے لبہائے اصغر خشک ہون |
| ۸ | کہتی تھی بالی سکینہ ہو نہین ایسی بدنصیب | سامنے آتے ہی میرے جام کوثر خشک ہون |
| ۹ | خنجر قاتل رُکے کیونکر نہ ستر مرتبہ | تین دن سے جب گلو و حلق سرور خشک ہون |
| ۱۰ | سر ٹپک کر کہتی تھی ساحل سے نہر علقمہ | میرے ہوتے حیف ہی ریحان حیدر خشک ہون |
| ۱۱ | ایک قطرہ تک نہ برسا عشرہ کو زیر فلک | وا دریغا یون سحاب بحر اخضر خشک ہون |
| ۱۲ | کہتے تھے خواہر سے شہ تقدیر ربانی ہی یہ | فاطمہ زہرا کے سب سرو و صنوبر خشک ہون |
| ۱۳ | کہتی تھی اکبر سے بانو دیکھون کن آنکھون سے مین | گل سے رخسارہ ترے میرے گل تر خشک ہون |
| ۱۴ | دودھ کی دھارون سے زہرا کی رہین سیراب جو | حیف ہی بے آب وہ لبہائے اطہر خشک ہون |
| ۱۵ | کہتی تھی زینب جنھون نے کاٹا باغ فاطمہ | ہاتھ اُن سفاکون کے دادار داور خشک ہون |
| ۱۶ | کہتا تھا اسپ شہ دین پانی مین کیونکر پیون | جبکہ مولا آپ کے لبہائے اطہر خشک ہون |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷ | آنکھوں سے جاری رہے مداح یا تک بحر اشک<br>حشر کے دن تک نہ تیرے دیدۂ تر خشک ہوں | |
| اسلام ای نورِ عین رحمۃ للعالمین | ۱ | السلام ای حافظِ اسلام و ہم شرع مبین |
| صاحب یوفون بالنذر آمدہ در شان تو | ۲ | می سزد بر فرق تو تاج فبشر صابرین |
| سر فدا کردی نداد ی دست در دست یزید | ۳ | ماند از ذاتِ تو قائم خسروا انبیا دین |
| مادرت خیر النساجدت رسول کبریا | ۴ | عم تو جعفر ابت الحق امیر المومنین |
| ای زہے عز و وقارت خسروِ گردون جناب | ۵ | فخر دار و خدمتِ تو حضرتِ روح الامین |
| گر نبودی مولد او مدفنت شاہ انام | ۶ | زندۂ جاوید کے بُد عیسی گردون نشین |
| پیش صبرت صبر ایوبی نیاید در شمار | ۷ | قوت بازوے تو ظاہر ز حرب اہل کین |
| گر نبودی ذات پاکِ جدِ تو ای دین مآب | ۸ | آسمان گشتی ہویدا نی ہوا و نہ زمین |
| ذات تو ذاتِ رسول حق بود بے ریب و شک | ۹ | مثل جدت بالیقین ہستی شفیع المذنبین |
| ای خوشا عز و وقارت مرکبت در روز عید | ۱۰ | باشد از لطف و کرم سردار جملہ مرسلین |
| کرد واجب کبریا جنت براو لاریب فیہ | ۱۱ | ہر کہ باشد در غم تو مضطر و اندوہگین |
| صابر و شاکر نہ شد پیدا بہ مثلت تاکنون | ۱۲ | ہست شاہد دعویم را ذاتِ رب العالمین |
| ہر کہ باشد در غمت محزون و ہم سینہ فگار | ۱۳ | داخل جنت شود بیخوف در روز شمار |
| | ردیف واو | |
| منظور جب ہوا یہ خدائے کبار کو | ۱ | بھیجے جہان میں سید و الا تبار کو |

| | | |
|---|---|---|
| فرش زمردین کے بچھانیکے واسطے | ۲ | احکام ہونچے ابرکو بادبہار کو |
| آیا جوہین قریب زمانہ ظہور کا | ۳ | پہونچا یہ حکم روح ذوی الاقتدار کو |
| مسکن پہ آمنہ کے ابھی جاتو بیدرنگ | ۴ | ہان جوق جوق لیکے ملک کی قطار کو |
| وقت ظہور شاہ عرب فخر انبیا | ۵ | حورین ہون آمنہ کے یمین ویسار کو |
| الدم مین گھر وہ رشک بہشت برین بنا | ۶ | دیکھو وقار سید عالی وقار کو |
| اللہ ری آمد آمد سلطان مشرقین | ۷ | رضوان لائے ہین طبق گل نثار کو |
| لکھا ہی جس گھڑی ہوا اُس نور کا ظہور | ۸ | لائے بجادہ سجدۂ پروردگار کو |
| اور کی دعا یہ امت عاصی کے واسطے | ۹ | یارب تو بخش اِنکے صغار وکبار کو |
| نور قدم نے کردیا روشن مثال مہر | ۱۰ | دنیائے دون کی اُس شب تاریک تار کو |
| پھیلا جو عکس نور رخ سید البشر | ۱۱ | دعوائے طور ہوگیا ہر کوہسار کو |
| تیرا ہی حوصلہ تھا یہ اے رحمت خدا | ۱۲ | خوش ہوکے جو اُٹھا لیا امت کے بار کو |
| ۱۳ | مداح جبتلک کہ نہ دیکھون ضریح پاک<br>چین آئے کس طرح سے دل بیقرار کو | |

| | | |
|---|---|---|
| جوش دل کرتے ہین اے مجرئی اظہار آنسو | ۱ | رونق بزم عزا کے ہین مددگار آنسو |
| مجرئی کیون نہون رشک در شہوار آنسو | ۲ | جبکہ ہون قابل نذر شہ ابرار آنسو |
| واہ رے لطف وکرم ہوگیا فرمان نجات | ۳ | ابھی پہونچے بھی نہ تھے تا سر رخسار آنسو |
| حشر مین ہونگے دہ سبکے رفیق نمین شمار | ۴ | آج جو کرتے ہین نذر شہ ابرار آنسو |

٥ لاکھ شعلے ہون جہنم کے تو کیا باک ہمین — سب کو اک دم مین بجھا دینگے یہ دو چار آنسو
٦ مال و زر کی نہین سرکار حسینی مین قدر — نذر شبیر کر اے چشم گہربار آنسو
٧ شہ کے سر پر کیے یون زینب مغموم نے بین — گر پڑے آنکھون سے سب کے سر دربار آنسو
٨ فاطمہ کہتی ہین سرور کے عزاداروں سے — در شہوار سے بہتر ہین یہ سو بار آنسو
٩ زشتیان نامۂ اعمال کی دھو جائینگی سب — مومنو جاینگے ہرگز نہین بیکار آنسو
١٠ جسنے بیٹے کیے ہم لوگونکی بخشش کو فدا — ہم دریغ اُس سے کرین حیف ہی دو چار آنسو
١١ شہ نے زینب سے کہا ہوتا ہے صدمہ دل پر — نہ بہا آنکھون سے اے خواہر غمخوار آنسو
١٢ جب کوئی جاتا تھا سرور پہ فدا ہونیکو — چشم مولا سے ٹپک پڑتے تھے ہر بار آنسو
١٣ سامنے لاتے تھے پینے کے لیے جب پانی — ضبط کر سکتے نہ تھے عابد بیمار آنسو
١٤ قلزم رحمت حق جوش کریگا بیشک — حشر مین لائینگے ہدیہ جو گنہگار آنسو
١٥ حکم ہے فاطمہ کا حور ونکو شیشون مین بھرو — گرنے پائے کوئی باہر نہ خبردار آنسو
١٦ رو دیا حاکم جو ندامت سے تو بولی یہ ہند — ہین بناوٹ کے تری آنکھو نہین مکار آنسو
١٧ مرہم زخم حسین ابن علی ہوتے ہین اشک — نذر پھر کیون نہ کرین شاہ کے غمخوار آنسو
١٨ دیکھکر مرقد بے شیر کو شبیر نے خشک — چشم نمناک سے برسا دیے اکبار آنسو
١٩ شہ نے صغرا سے کہا جلد بلا لونگا تجھے — اب نہ آنکھون سے بہا اے مری دلدار آنسو
٢٠ حشر مین ہوگی ندا قصر جنان کے بدلے — مول لیتے ہین یہان احمد مختار آنسو
٢١ کشت اعمال ہو سر سبز سراسر مداح

## آج برسادے اگر دیدۂ خونبار آنسو

۱ تھی کل بنا جو مجلسِ ماتم کی رات کو — تھی کیا بہار جوشِ غم و ہم کی رات کو
۲ شبیر کو بلا کے حسن نے کیا وصی — تاثیر جب زیادہ ہوئی سم کی رات کو
۳ دامانِ کوہ و دشت ہوا آنسوؤں سے تر — رقت ہوئی یہ دیدۂ شبنم کی رات کو
۴ کیا شوقِ وصل و وعدہ وفائی تھا شاہ کو — جھپکی نہ آنکھ قبلۂ عالم کی رات کو
۵ پھرتی تھی خیمہ خیمہ عزیزوں کو دیکھتی — حالت عجب تھی زینبِ پر غم کی رات کو
۶ شبیر بانٹتے تھے ادھر کوثر و جنان — تقسیم واں تھی خلعت و درہم کی رات کو
۷ قولِ نبی اسد ہے کہ تا دفنِ شاہِ دین — آواز آئی گریۂ ضیغم کی رات کو
۸ ق تھا حکم پاسبانوں کو یہ ابنِ سعد کا — ہوتی رہے خبر مجھے ہر دم کی رات کو
۹ اندیشہ آہوانِ حرم سے ہے یہ مجھے — تدبیر یہ کریں نہ کہیں رم کی رات کو
۱۰ رونے نہ پائیں خانۂ زنداں میں اہلبیت — تاکید تھی یہ حاکمِ اظلم کی رات کو

11 بخشا ہے رتبہ حق نے شبِ قدر سے زیادہ
مداحِ شہ کی مجلس و ماتم کی رات کو

۱ عقلِ اول سے سلامی ہے تعلم مجھکو — بخشا مداحی نے انداز تکلم مجھکو
۲ مجرئی شہ کا ہوں پہچان لو سب تم مجھکو — اپنی آنکھوں پہ جگہ دیتے ہیں مردم مجھکو
۳ سب ہے یہ عز و شرف شہ کی ثنا خوانی سے — ورنہ ناچیز ہوں میں جانتے ہو تم مجھکو
۴ سو سوالوں کا نکیرین کے ہے ایک جواب — ہے درِ بابِ مدینہ سے تعلم مجھکو

۵ بوترابی ہون مرا خاک نجف بستر ہی ۔ چاہیے مسند سنجاب نہ قاقم مجھکو
۶ سنکے تقریر کو زینب کی کہا حاکم نے ۔ آج یاد آگیا حیدر کا تکلم مجھکو
۷ شاہ فرماتے تھے ای کوفیو سوچو تو ذرا ۔ سبط احمد ہون ستاتے ہو عبث تم مجھکو
۸ فاطمہ کہتی تھی کیون آئے نہ لینے اکبر ۔ رات دن گھیرے ہی نانی یہ توہم مجھکو
۹ قول عابد تھا نہیں ضعف سے اُٹھا جاتا ۔ بیڑیان کھینچ کے کیون کہتے ہو قم قم مجھکو
۱۰ حر سے شہ نے کہا کیا تیری مدارات کرون ۔ پانی ملتا ہی نہ یان دانہ گندم مجھکو
۱۱ سر شہ سے کہا زینب نے کہ شرم آتی ہی ۔ سر کھلے دیکھینگے دربار مین مردم مجھکو
۱۲ کہا صغرا نے نہ خط بھیجا نہ بلوایا مجھے ۔ ہی تعجب کہ شہا بھول گئے تم مجھکو
۱۳ قول زینب تھا نہ جبدن ہوے ان سے سر حسین ۔ اُسدن اللہ زمانے سے کرے گم مجھکو
۱۴ کہا زہرانی نے دربار مین یہ حاکم سے ۔ تیرے اسلام پہ آتا ہی تبسم مجھکو
۱۵ بین کرتی تھی یہی ہاتھون کو ملکر کبرا ۔ راس آئی نہ حنا بندی ہفتم مجھکو
۱۶ شہ کو قاسم نے صدا دی کہ خبر لو جلدی ۔ گھوڑے پامال کنان اب ہین تہ سم مجھکو
۱۷ کہتی تھی فاطمہ صغرا کہ خدا خیر کرے ۔ خون مین ڈوبے نظر آتے ہین انجم مجھکو
۱۸ ناخدا کشتی امت کی ہی آل احمد ۔ نہ تو شک اسمین ہی مجھکو نہ توہم مجھکو
۱۹ ق حر سے بولا پسر سعد کہ ای حر جری ۔ نظر آتا ہی تو کل رات سے گم سم مجھکو
۲۰ دیکھنا حق نمک سے نہ تجاوز کرنا ۔ اتنا کہدینا ہی از راہ ترحم مجھکو
۲۱ حر غازی نے کہا غصہ سے او خانہ خراب ۔ شاق گذرا ہی ترا اگلا تحکم مجھکو

| | | |
|---|---|---|
| رہ کون مین ساقی کوثر کے پسر سر دریا | ۲۲ | ناپسندیدہ ہی یہ جور و تظلم مجھکو |
| تجھکو ہر رے کی طلب اور مجھے جنت کی ہوس | ۲۳ | غضب حق تجھے مطلوب ترحم مجھکو |
| میرا اور ساتھ ترا آج سے ہوسکتا نہین | ۲۴ | لشکر شام سے تو جان لے اب گم مجھکو |
| جاتا ہون شہ کیطرف کہتا ہون لشکر سے ترے | ۲۵ | روک سکتے ہو تو سب روک لو اب تم مجھکو |
| نار ہی ساتھ ترے رہنے مین اور شہ کیطرف | ۲۶ | تا ابد خلد کا ہی عیش و تنعم مجھکو |

۲۷

کشتی نوح تولاے علی ہی مداح
یم محشر کا نہین خوف تلاطم مجھکو

## سلام

| | | |
|---|---|---|
| مجرا اُسے جو کہتا تھا خواہر نہ آئیو | ۱ | زندہ مین جبتلک رہون باہر نہ آئیو |
| حکم امیر شام تھا یہ ابن سعد کو | ۲ | شبیر کا بغیر لیے سر نہ آئیو |
| صغرا نے ماں سے عرض کی رہتی ہو نہین یہان | ۳ | کبرا کا دان پہ بیاہ رچا کر نہ آئیو |
| کہتی تھی ماں شبیہ پیمبر سے میری جان | ۴ | امت پہ بلے فدا ہوے اکبر نہ آئیو |
| بہکانے شمر آیا تو عباس نے کہا | ۵ | پھر یہ پیام لے کے ستمگر نہ آئیو |
| زینب کے بیٹون نے کہا مقتول ہم ہون جب | ۶ | رن مین ہمارے لاشہ پہ مادر نہ آئیو |
| اصغر چلے جو رن کو لگی کہنے رو کے ماں | ۷ | پانی کے بدلے خون نہین نہا کر نہ آئیو |
| اصغر کو لیکے شہ جو چلے بانو نے کہا | ۸ | دولت یہ میری شاہ لٹا کر نہ آئیو |
| اعدا یہ شہ سے کہتے تھے پانی نہ دینگے ہم | ۹ | دریا کی سمت سبط پیمبر نہ آئیو |

۱۰ بھائی سے شاہ نے کہا سر کی مرے قسم — غصہ مین وقت جنگ برادر نہ آئیو
۱۱ زینب سے شاہ کہتے تھے جب تھے زمین زیر تیغ — بہر خدا تم اُس گھڑی در پر نہ آئیو
۱۲ پہونچا دے کربلا تجھے مداح گر نصیب — روضہ سے شہ کے ہند مین پھر کر نہ آئیو

## ردیف ہ

۱ افضل ہے رسولون مین سلیمان مدینہ — ہے عرش معلی سے فزون شان مدینہ
۲ اُٹھ جائے مدینہ سے جو سلطان مدینہ — سر پیٹین نہ کیون حجرئی سکان مدینہ
۳ صغرا نے کہا شاہ سے جلد آئیے بابا — سنسان ہین بے آپکے ایوان مدینہ
۴ تھا اہل مدینہ کا یہ نوحہ دم رخصت — شہ جاتے نہین جاتی ہے یہ جان مدینہ
۵ تھی ہر در و دیوار مدینہ کی یہ آواز — حق تیرا نگہبان نگہبان مدینہ
۶ شہ جاتے ہین اب کون خبر لیگا ہماری — سر پیٹ کے کہتے تھے یتیمان مدینہ
۷ سب دشت بلا رشک دہ طور ہوا تھا — وارد ہوا جب مہر درخشان مدینہ
۸ شہ نے کہا جسوقت کہ پینے لگین پانی — بھولین نہ مری پیاس کو یاران مدینہ
۹ نوح و ستم و جور مین اک پڑ گئی ہلچل — رن مین جو گیا شیر نیستان مدینہ
۱۰ اندھیر ہوا خلق مین خون برسا فلک سے — نظرون سے چھپا جب مہ تابان مدینہ
۱۱ خون دیکھ کے سرور کا کبوتر کے پرون پر — خون آنکھون سے برساتے تھے مرغان مدینہ
۱۲ بیساختہ دربار مین رقت کا ہوا جوش — داخل ہوئے جسوقت اسیران مدینہ

| | | |
|---|---|---|
| ۱۳ | ای جور فلک حیف ہی تبیس پہر مین | بے آب ہوا خشک گلستان مدینہ |
| ۱۴ | ہر سمت مدینہ مین اُٹھا شور قیامت | پہونچے جو مدینہ مین غریبان مدینہ |
| ۱۵ | زینب کا یہ نوحہ تھا کہ سر پر نہین شبیر | زینب نہین اب لائق و شایان مدینہ |
| ۱۶ | لکھا ہی کہ اِس درد سے زینب نے کیے بین | جو ہل گئے سب مسجد و ارکان مدینہ |
| ۱۷ | بیچین لحد مین تھے نبی روتی تھی زہرا | تا عرش گیا نالہ و افغان مدینہ |
| ۱۸ | تھا بیچ مین حلقہ کے عقاب علی اکبر | سر پیٹتے تھے گرد جوانان مدینہ |
| ۱۹ | مسلم کی دعا تھی دم آخر کہ خدایا | پھر جائے مدینہ کو سلیمان مدینہ |

۲۰
ہی آرزوے دل یہی خالق کرے وہ دن
مداح بھی ہو زائر خاقان مدینہ

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | کیا ہو بیان مرتبہ و شان فاطمہ | روح الامین ہی مجرئی دربان فاطمہ |
| ۲ | ناجی ہین بالیقین غلامان فاطمہ | تھامے ہوے ہین گوشہ دامان فاطمہ |
| ۳ | پہونچا نہ وہم عرشیون کا اُسکے فرش تک | اللہ رے اوج و رفعت ایوان فاطمہ |
| ۴ | ممکن ہی کب بشر سے لکھے وصف ذات پاک | ممدوح خلق جب ہو ثناخوان فاطمہ |
| ۵ | جبرئیل تو ہلاتے تھے گہوارۂ حسین | میکال بنتے آسیا گردان فاطمہ |
| ۶ | خاتون جنت اُنکا لقب اور وہ جنتی | مریم ہو کس دلیل سے ہم شان فاطمہ |
| ۷ | ہولی ہین آپ آکے عزاخانو مین شریک | کس مرتبہ ہی لطف فراوان فاطمہ |
| ۸ | نسبت نہین ہی کچھ بھی سحاب مطر کو | دیکھے جو کوئی دیدۂ گریان فاطمہ |

۹ دنیا سے جب کہ بنت نبی نے سفر کیا / زینب تھیں اہلبیت مین ہم شان فاطمہ
۱۰ صرف دعاے امت عاصی رہین تبول / ہم کیون نہ ہووین بندۂ احسان فاطمہ
۱۱ سایہ مین ہوگی حشر کے دن امت رسول / اتنا وسیع ہوویگا دامان فاطمہ
۱۲ سیراب آب نہر سے تھے وحش اور طیور / بے آب خشک تھے گل ریحان فاطمہ
۱۳ باقی رہا نہ سرو نہ شمشاد نہ نہال / یہ باغیون نے کاٹا گلستان فاطمہ
۱۴ زینب نے دیکھا خواب مین مقتل کو شاہ کے / کرتی ہی صاف زلف پریشان فاطمہ
۱۵ گردون پہ آفتاب جہان کو گہن لگا / ڈوبا جو خون مین مہر درخشان فاطمہ
۱۶ خون لعل کا جگر اسی ماتم مین ہو گیا / بے آب تھے جو گوہر غلطان فاطمہ
۱۷ سایہ کیے تھے لاش پہ سب طائر ہوا / بے گور تھا جو رن مین سلیمان فاطمہ
۱۸ باغ جنان مین کہتی تھین حورین خوشا نصیب / حر جری تو آج ہی مہمان فاطمہ
۱۹ گھر آپ نے لٹا دیا امت کے واسطے / سو جان سے ہم نثار ترے جان فاطمہ
۲۰ صد حیف صرصر ستم و جور و ظلم نے / گل کر دیے چراغ شبستان فاطمہ
۲۱ امت پہ صدقہ آپ نے شبیر کو کیا / امت ہو لاکھ جان سے قربان فاطمہ
۲۲ حور و ملک کو غش تھا فلک تھرتھراتے تھے / سنکر صداے نالہ و افغان فاطمہ
۲۳ بیت الحزن بنا تھا رسول خدا کا گھر / گم ہو گیا جو یوسف کنعان فاطمہ
۲۴ کہتی تھی بانو تیرہ و تاریک ہی جہان / بے ذات پاک اے مہ تابان فاطمہ
۲۵ باقی بچا نہ غنچہ نہ گل نہ کوئی ثمر / تاراج ایسا ہو گیا بستان فاطمہ

| | | |
|---|---|---|
| کس بانکپن سے وعدۂ طفلی ادا کیا | ۲۶ | قربان تیرے اے جگر و جان فاطمہ |
| کہتی تھیں حوریں ان مین قدم کسطرح دھرین | ۲۷ | بکھرے ہوے ہین لولو و مرجان فاطمہ |
| باغ جنان مین شیون و ماتم بپا ہوا | ۲۸ | دیکھا جو سب نے چاک گریبان فاطمہ |
| چاہے جسے جنان مین جگہ دے و یا نہ دے | ۲۹ | حکم خدا وہی ہو جو فرمان فاطمہ |
| اس حال سے تھی قید مین ذریت بتول | ۳۰ | جو تھا خلاف شان کنیزان فاطمہ |
| ۳۱ | مداح آفتاب قیامت کا خوف کیا<br>ظل خدا ہے سایۂ دامان فاطمہ | |

## ردیف ی

| | | |
|---|---|---|
| سلامی فصل ماتم آرہی ہے | ۱ | اداسی ہر طرف کو چھا رہی ہے |
| یقین ہے خوب برسین آج آنکھین | ۲ | دلون پر غم کی بدلی چھا رہی ہے |
| چلے ہین جنگ کو زینب کے دلبر | ۳ | طریق رزم مان بتلا رہی ہے |
| رضا مرنے کی اکبر کو ملی ہے | ۴ | کمر بیٹے کی مان بندھوا رہی ہے |
| مین صدقے لاتے ہین پانی چچا جان | ۵ | سکینہ بھائی کو بہلا رہی ہے |
| غضب ہے کشتی آل پیمبر | ۶ | بغیر از ناخدا ٹکرا رہی ہے |
| گھرا ہے وان صف اعدا مین دولھا | ۷ | دلھن خیمہ مین یان گھبرا رہی ہے |
| سکینہ پکڑے ہے سرور کا دامن | ۸ | پدر کو چھوڑ دو مان سمجھا رہی ہے |
| دریغا فاطمہ زہرا کی کھیتی | ۹ | نہین پانی بلا مرجھا رہی ہے |

| | | |
|---|---|---|
| لکھا صغرا نے آؤ جلد بابا | ۱۰ | اکیلی فاطمہ گھبرا رہی ہی |
| مین گھبراتی ہون بابا ہر طرف سے | ۱۱ | صداے گریہ مجھکو آ رہی ہی |
| فراق اصغر ناداں مین بانو | ۱۲ | در زنداں پہ یہ چلا رہی ہی |
| مری گودی مین آؤ میرے جانی | ۱۳ | یہ دونون ہاتھ مان پھیلا رہی ہی |
| حر آتا ہی شہ دین کی طرف کو | ۱۴ | اُسے فوج دغا بہکا رہی ہی |
| وہ کہتا ہی نہین رُکنے کا اب حُر | ۱۵ | اُسے لینے کو زہرا آ رہی ہی |
| مرا محسن ہی تو اے حُر غازی | ۱۶ | مقام خلد بھی دکھلا رہی ہی |
| ۱۷ | چلو اب روضۂ سرور پہ مداح<br>توقف کیون ہی خلقت جا رہی ہی | |

| | | |
|---|---|---|
| سلامی بوسے جنت آ رہی ہی | ۱ | وہ نہر جانفزا لہرا رہی ہی |
| شریک بزم ہی خاتون جنت | ۲ | وہ خود روتی ہی اور رُلوا رہی ہی |
| بھرو شیشون مین چنگر گوہر اشک | ۳ | یہ زہرا حورون سے فرما رہی ہی |
| دکھا کر چھوٹے چھوٹے کوزے خالی | ۴ | سکینہ بھائی کو بہلا رہی ہی |
| غضب ہی چاند پر خیر النسا کے | ۵ | گھٹا فوج ستم کی چھا رہی ہی |
| پدر کا چھوڑنا ہرگز نہ دامن | ۶ | سکینہ کو یہ مان سکھلا رہی ہی |
| تڑپتے ہین ادھر سرور کے بچے | ۷ | اُدھر کو نہر چکر کھا رہی ہی |
| ہوا سے اُلجھے ہین گیسوے اکبر | ۸ | پھوپھی کس پیار سے سلجھا رہی ہی |

| | | |
|---|---|---|
| ٩ | جو دیکھا گھوڑا آتا شاہ دین کا | حرم سمجھے سواری آرہی ہی |
| ١٠ | فرس سے گرتے ہین سبط پیمبر | زمین کربلا تھرا رہی ہی |
| ١١ | کہا اکبر سے مان نے تیری رنگت | تپش سے دھوپ کی سونلا رہی ہی |
| ١٢ | نہ جاؤ دھوپ مین صدقے مین تیرے | علی اکبر کو مان سمجھا رہی ہی |
| ١٣ | کھڑے ہین سامنے عون و محمد | کمر مرنے پہ مان بندھوا رہی ہی |
| ١٤ | جو ہی خواہش جنان کی چل سوئے شاہ | ادھر یہ عقل حر سمجھا رہی ہی |
| ١٥ | اُدھر دکھلا کے [illegible] حشمت | ہوائے مال و زر بہکا رہی ہی |
| ١٦ | [illegible] | ہوا کیون منہ کو اب برسا رہی ہی |
| ١٧ | [illegible] | یہ زینب ہند کو بتلا رہی ہی |
| ١٨ | [illegible] کا علمدار | صدا بس الامان کی آرہی ہی |
| ١٩ | کمر کستے ہین مرنے پر جو سرور | تبرک سب بہن پہنا رہی ہی |
| ٢٠ | اعانت لی نہ ہم سے شاہ دین نے | جنون کی فوج یہ پچھتا رہی ہی |
| ٢١ | شہ بیکس کو لینے کربلا تک | جماعت انبیا کی آرہی ہی |

٢١ تری ہر بیت پر مداح زہرا
جزاک اللہ خود فرما رہی ہی

| | | |
|---|---|---|
| ١ | مین کیا مداح ہون کیا طبع کی میرے رسائی ہی | تری مداح ای ممدوح حق ساری خدائی ہی |
| ٢ | ضعیفہ کو تھا سودا جسطرح یوسف کے لینے کا | ثناے شہ مین یون میری طبیعت آزمائی ہی |

| | | |
|---|---|---|
| ترا مداح جب ہو خالق کون و مکان مولا | ۳ | کہون مین اپنے کو مداح بالکل خودستائی ہی |
| نہین بیوجہ ہی یہ آسمان کا اسطرح جھکنا | ۴ | تری تسلیم کو یہ چرخ نے گردن جھکائی ہی |
| نزول قاب قوسین آپکی قربت کا شاہد ہی | ۵ | فقط عیسیٰ کی چوتھے آسمان ہی تک رسائی ہی |
| تری وہ ذات اقدس ہی بحد لولاک سے ثابت | ۶ | خدا نے جسکے باعث ساری یہ خلقت بنائی ہی |
| خلیل اللہ ابراہیم موسیٰ تھے کلیم اللہ | ۷ | مگر محبوبیت حق کی ترے حصہ مین آئی ہی |
| ملک آئے سواری لیکے فرش خوابگہ تک اپنے | ۸ | تعجب خیز خاطر ہی نبی یہ پیشوائی ہی |
| گنہگارون کے چلانے سے محشر حشر مین ہوگا | ۹ | پکارینگے جو رو رو کر محمد کی دُہائی ہی |
| حمایت آل کی تیرے شفاعت رحم خالق کا | ۱۰ | وسیلے مین یہی جلسے کہ امید رہائی ہی |
| ترے احسان کے قربان ہم ای سبط پیغمبر | ۱۱ | ہماری ناو خون مین ڈوبکر تونے بچائی ہی |
| مقام شکر ہی مداح اُس کشتی کے راکب ہین<br>امام عصر کے قبضہ مین جس کی ناخدائی ہی | ۱۲ | |
| سلامی لشکر اعدا کی سرور پر چڑھائی ہی | ۱ | ادھر تنہا ہین سرور اسطرف ساری خدائی ہی |
| سلامی اُس در اقدس پہ اپنی جبہہ سائی ہی | ۲ | سلیمان کے لیے بھی فخر جس در کی گدائی ہی |
| یزید روسیہ بندے نے گھبرا کے یون پوچھا | ۳ | مجھے آگاہ کر کس شخص پر تیری چڑھائی ہی |
| مین سنتی ہون کوئی سردار ہی بطحا و یثرب کا | ۴ | تجھے منظور جس مظلوم کے گھر کی صفائی ہی |
| سُن ای سفاک مین ڈرتی ہون میرا دل دھڑکتا ہی | ۵ | وہ کیا حیدر کا دلبر ہی وہ کیا زینب کا بھائی ہی |
| خدا کے واسطے ایسا نہ کیجو قصد ای ظالم | ۶ | وہ احمد کا نواسا ہی وہ زہرا کی کمائی ہی |

| | | |
|---|---|---|
| کہا عدا رنے ہی حسد تجھکو وہم ہی بیجا | ۷ | یہ کیا کہتی ہی کیسی بات تیرے جی مین آئی ہی |
| نہ یہ بازو سے شبیر ہی نہ یہ سبط پیمبر ہی | ۸ | یہ اک دشمن ہی میرا جس سے ان وزرون لڑائی ہی |
| کہا عباس سے شہ نے تجھے کسطرح رخصت دون | ۹ | تری رخصت برادر روح و قالب کی جدائی ہی |
| خدا کی شان جو تھی چادر تطہیر کی مالک | ۱۰ | کھلے سر شام کے بلوہ مین وہ معصومہ آئی ہی |
| کہا اکبر نے غش مین جا کے یون سجاد سے اٹھو | ۱۱ | غضب ہی آگ جلادون نے خیمہ مین لگائی ہی |
| کہا زینب نے مین کیونکر چلون دربار مین لوگو | ۱۲ | وہان مجمع ہزارون کا ہی اور یان بے ردائی ہی |
| کیے روضہ پہ جد کے بین یہ رو رو کے زینب نے | ۱۳ | رسول کبریا اٹھ کر نواسی تیری آئی ہی |
| کرون کس کس کا شکوہ اک زمانہ ہوگیا دشمن | ۱۴ | وصیت آپکی امت نے سب دل سے بھلائی ہی |
| گئی تھی یان سے مین کنبہ کو لیکر کربلا حضرت | ۱۵ | اور اب آئی ہون تو قاسم ہی نہ اکبر بھائی ہی |
| دکھاؤن پشت کے مین نیل تمکو یا کہ بازو کے | ۱۶ | رسن سے آجتک مجروح سب میری کلائی ہی |
| تماشا تھا ہمارا شام کے دربار مین جدا | ۱۷ | ہر اک کہتا تھا ہندی شام مین غیرت سے آئی ہی |
| سر شبیر کوفہ مین پھرا تا شام نیزہ پر | ۱۸ | دہائی ہی دہائی ہی دہائی ہی دہائی ہی |
| ۱۹ | چھڑاؤ لشکر افکار سے مداح کو مولا<br>بہت تشویش مین اب ان دنون تیرا فدائی ہی | |
| سلامی ہاتھ مین دامان شاہ کربلائی ہی | ۱ | یہ افضال الٰہی ہی یہ طالع کی رسائی ہی |
| در شہ پر جو پہونچا خلد مین فوراً جا داخل | ۲ | یہ امداد شہ دین ہی یہ فضل کبریائی ہی |
| مرض مین نزع مین قبر مین برزخ مین قیامت مین | ۳ | علی پر ختم ہر دم ہر جگہ مشکلکشائی ہی |

۴ علی دست خدا ہی زور بازوے پیمبر ہی / انھین کے ہاتھ مین کونین کی مشکلکشائی ہی

۵ نبی کا اور علی کا فی الحقیقت نور واحد ہی / نبوت اور امامت کے سبب جسمی جدائی ہی

۶ سخاوت اور شجاعت صبر و ہمت اور شکیبائی / یہ ہر اک منزلت شبیر کے حصہ مین آئی ہی

۷ ق کوئی ہمرتبہ شبیر ہو یہ غیر ممکن ہی / پدر حیدر محمد جد ہی مان احمد کی جائی ہی

۸ چچا ہین جعفر طیار جنکو حق نے پر بخشے / بہن زینب ہی اُسکی سید مسموم بھائی ہی

۹ شہ بیکس کا ہی وہ آستان عرشی شرف حقا / فرشتون کو بھی جسپر آرزوے جبہ سائی ہی

۱۰ اگر انصاف سے چشم زمانہ دیکھے الفت مین / نہ زینب سی بہن ہی کوئی نہ شبر سا بھائی ہی

۱۱ کہان زینب کہان دربار حاکم آہ وا ویلا / یہ گردش چرخ کی ہی یہ زمانہ کی برائی ہی

۱۲ کہا عابد سے زینب نے اُٹھو کیا غش مین ہو بیٹا / خبر لو ناریون نے آگ خیمہ مین لگائی ہی

۱۳ ق گئی خود ہند زندان مین حرم کے پاس یہ کہنے / مدینہ کی ہین سُنیے والی یہ بندی جو آئی ہی

۱۴ جو دیکھا حضرت زینب کو کچھ دھڑکا ہوا دلمین / یہ بنت فاطمہ زہرا ہی یہ حیدر کی جائی ہی

۱۵ ادب سے بیٹھ کر کی دست بستہ عرض یہ رو کر / کوئی ہمنام ابن فاطمہ حضرت کا بھائی ہی

۱۶ سینا ای ہند نوحہ مین سُنکر دل ہی گھبراتا / مجھے تشویش ہی جب سے خبر یہ مین نے پائی ہی

۱۷ کوئی ہمنام مولا ہی یزید اُسکے مخالف ہی / مہ و فیج سے اُسپر فوج اظلم کی چڑھائی ہی

۱۸ کہا زینب نے ہوتی ہین بہت اک نام کی بی بی / مرا بھائی تھا بیکس جانتی ساری خدائی ہی

۱۹ ترا آقا ہی ابن فاطمہ جان رسول حق / کہ جسکے قبضہ مین سب خلق کی مشکلکشائی ہی

۲۰ کلام زینب مغموم سُنکر ہند چلائی / مرے کانونکو اس لہجہ سے بیشک آشنائی ہی

کھڑی

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱ | یقین مجھکو ہوا تم نبت حیدر ہو بتاؤ اب | یہ کیا حالت ہی بی اور صورت کیا بنائی ہی |
| ۲۲ | ہوئین تم قید کیون سرور کہان ہین کہان لشکر | کہا زینب نے سب گھر لٹ گیا حق کی دہائی ہی |
| ۲۳ | نہ صغر مین نہ اکبر ہین نہ عباس دلاور ہین | نہ میرے لال ہین باقی نہ قاسم ور نہ بھائی ہی |
| ۲۴ | یہ سنکر بیٹی روئی اسقدر وہ عاشق سرور | یقین سب کو ہوا اب روح و قالب سے جدائی ہی |
| ۲۵ | شب عاشورہ زینب کہتی تھی روکر خدا حافظ | بھتر تن ادھر ہین اسطرف ساری خدائی ہی |
| ۲۶ | تلاطم فوج مین تھا آمد عباس سن سنکر | ہر اک کو ورد تھا یہ آج لشکر کی صفائی ہی |
| ۲۷ | کہا زینب نے آکر روضۂ پر نور احمد پر | نواسی آپ کی ختم رسل فریادی آئی ہی |
| ۲۸ | سر شبیر کاٹا گھر جلایا سے گئے در در | کیا یہ ظلم امت نے دہائی ہی دہائی ہی |
| ۲۹ | لکھا صغرا نے تم آؤ تو آؤ ورنہ یا مولا | تپ فرقت سے میری روح و قالب کی جدائی ہی |
| ۳۰ | کہا نصرانی نے حاکم سے بعد قتل شاہ دین | یہ تیرا دعوی اسلام بیشک بیحیائی ہی |
| ۳۱ | ترا کہلا کے مولا جائے کس جا التجا لیکر<br>تمھارے ہاتھ مین مداح کی مشکلکشائی ہی | |

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | کربلا سے آگے بڑھتی ہی تمنا اور بھی | مجرئی کہتا ہی دل چلیے دوبارا اور بھی |
| ۲ | ذات ختم المرسلین ہی فخر ذات انبیا | قرب او ادنی سے ہی کیا بڑھکے رتبہ اور بھی |
| ۳ | جتنی اخفار عزا مین ہوتی ہی کوشش زیاد | معجزہ ہی اتنا ہی بڑھتا ہی چرچا اور بھی |
| ۴ | گو ازل کے دن سے ہون مست مے خم غدیر | ساقیا بہر خدا اک جام صہبا اور بھی |
| ۵ | کہتی تھی زینب لٹا گھر مر گئے سارے عزیز | دیکھین دکھلاتی ہی کیا یہ زال دنیا اور بھی |

۶ راہ جنت کی ہو سیدھی پیروی اہلبیت — کون کہتا ہو کہ ہو جنت کا رستہ اور بھی

۷ کہتے تھے شہ بعد اکبر مرنے میں ہو اتنی دیر — نذر حق کرنا ہو مجھکو ایک فدیہ اور بھی

۸ راستہ مین سنکے مسلم کی خبر شہ نے کہا — دیکھیے دکھلاتی ہو تقدیر کیا کیا اور بھی

۹ جب رکھی مشک سکینہ دوش پر عباس نے — بڑھ گیا اس شیر کا جعفر سے پایا اور بھی

۱۰ گو شب عاشور تھے مضطر سب اہل بیت شاہ — لیکن اُنسے تھی پریشان بنت زہرا اور بھی

۱۱ برکت تربت سے جسکے ہو گئے عیسی مسیح — ہو سوا شہ کے کوئی ایسا مسیحا اور بھی

۱۲ کہتا تھا سرور کا سر نیزہ پہ مین حق کے سرفراز — بڑھ گیا نیزہ پہ چڑھ کر میرا رتبہ اور بھی

۱۳ کہتی تھی صغرا سے بانو جاتے ہو دادی کے پاس — آہ و زاری کر دو دن مین زلفون مین شانہ اور بھی

۱۴ کہتے تھے اعدا نہین دینگے کے پانی شہ کو ہم — لاکھ ملجائین جو اس دریا مین دریا اور بھی

۱۵ سچ بتا انصاف سے مجھکو یہ اے چشم فلک — صبر مین شبیر سا دیکھا ہو یکتا اور بھی

۱۶ صبر جو شہ نے کیا دشت بلا مین مو بمو — صبر ایوب اس سے ہوگا کیا زیادہ اور بھی

۱۷ آرزو تھی یہ شہیدون کی جو ملتی زندگی — سر فدا شبیر پر کرتے دوبارا اور بھی

۱۸ کہتے تھے شامی نہین دیکھے کبھی ایسے اسیر — گو یہان پر پہلے آئے ہین اسارا اور بھی

۱۹ در پہ چلاتی تھی زینب گرتے ہین گھوڑے سے شاہ — ہو غضب مجروح پھر کرتے ہین اعدا اور بھی

۲۰ دی صدا عباس نے چومون قدم وقت اخیر — آرزوے دل ہو یہ خادم کی آقا اور بھی

۲۱ سر نے شہ کے مردہ کو تم کہہ کے زندہ کر دیا — اس سے بالاتر تھا کیا کار مسیحا اور بھی

۲۲ پیروی آل احمد ہو محبت کی دلیل — شہ کے ماتم سے ہو اثبات تولا اور بھی

| | | |
|---|---|---|
| آرزو ہی کربلا جا کر کہوں میں دل سے یوں | ۲۳ | کیا کوئی باقی ہی اب تیری تمنا اور بھی |
| کیا عزاداروں کو ہی شوق غم سبط نبی | ۲۴ | آرزو رہتی ہی یہ بڑھ جائے عشرہ اور بھی |
| کہتے تھے انصار شہ ملتی ہی جنت بیحساب | ۲۵ | ہی کوئی عقبیٰ کا ایسا نقد سودا اور بھی |
| ۲۶ | نسبت ذاتی و مداحی تو ہی مداح کو<br>زائری کا مرتبہ ملجائے مولا اور بھی | |

| | | |
|---|---|---|
| سلامی عشق ذات قادر قیوم مشکل ہی | ۱ | جو منزل کر گئے طی سید مظلوم مشکل ہی |
| کوئی مرسل ہوا طالب اس رتبہ کا خالق سے | ۲ | ازل سے ہو گیا تھا سبکو یہ معلوم مشکل ہی |
| جو آیا ذکر بیعت ہادی عالم نے فرمایا | ۳ | مطیع فاسق و بدکیش ہو معصوم مشکل ہی |
| کہا زینب نے مولا ہی کوئی تدبیر بچنے کی | ۴ | شہ دین رو کے بولے خواہر مغموم مشکل ہی |
| ہوا یوں التزام آل و قرآن حکم احمد میں | ۵ | سمجھنا معنی قرآن بجز معصوم مشکل ہی |
| رفیقوں میں یہ چرچا تھا جو حکم شاہ عالی ہو | ۶ | نہ ضبط شام مشکل ہی نہ فتح روم مشکل ہی |
| شہ بیکس نے فرمایا کٹانا سر کا آسان ہی | ۷ | مگر بے پردگی زینب و کلثوم مشکل ہی |
| ندا قاسم نے دی ازرق میں ابن شیر یزداں ہوں | ۸ | ظفر مجھ پر تجھے اے بیل بے خرطوم مشکل ہی |
| جو آیا شمر بہکانے کہا عباس غازی نے | ۹ | امیر شام کا عباس ہو محکوم مشکل ہی |
| ہوا ناری سے نوری ایکدم میں حر کی واہ قسمت | ۱۰ | حر غازی سا ہونا صاحب مقسوم مشکل ہی |
| کہا اکبر سے شہ نے میں رضا دیتا ہوں مرنے کی | ۱۱ | مگر بیٹا رضا دے زینب مغموم مشکل ہی |
| عمر سے بولا حر اب سایہ بال ہما پا کر | ۱۲ | رہے تو زیر سایہ تیرے اے بوم مشکل ہی |

| | | |
|---|---|---|
| شب عاشور آتی تھی صدا زہرا کی زینب کو | ۱۳ | ترے بھائی کا بچنا دختر مغموم مشکل ہے |
| | ۱۴ | روا ہے حاجت مداح درگاہ الٰہی سے<br>تری خاطر سے کیا اے سید مظلوم مشکل ہے |

| | | |
|---|---|---|
| مدفن اپنا گر زمینِ کربلا ہو جائیگی | ۱ | خاک مجرائی کی بھی خاکِ شفا ہو جائیگی |
| اے سلامی گر تری قسمت رسا ہو جائیگی | ۲ | خاک تیری جزوِ خاکِ کربلا ہو جائیگی |
| تاجدارِ ہل اتی کی گر عطا ہو جائیگی | ۳ | دور اے مجرائی سب حرص و ہوا ہو جائیگی |
| شہ نے فرمایا زمینِ ماریہ کو دیکھکر | ۴ | رشکِ جنت ایک دن یہ کربلا ہو جائیگی |
| رات سے آتی تھی زینب کو یہ زہرا کی صدا | ۵ | کل مرے شبیر کی گردن جدا ہو جائیگی |
| آگے آگے شیرِ حق اور پیچھے شیعوں کی قطار | ۶ | طے صراطِ اسطرح ہمسے بے عصا ہو جائیگی |
| شہ کو صغرا نے لکھا ہر لحظہ بڑھتا ہے مرض | ۷ | آپ کے آتے ہی لونڈی کو شفا ہو جائیگی |
| کہتے تھے شہ خوف سر کٹنے کا اپنے کچھ نہین | ۸ | ڈر یہ ہے بلوہ مین زینب بے ردا ہو جائیگی |
| شہ نے عابد سے کہا ہو جائیگی امت تباہ | ۹ | گر زبان شکوہ سے تیری آشنا ہو جائیگی |
| کہتے تھے باہم عدو برباد ہو جائینگے ہم | ۱۰ | گر زبان شہ پہ جاری بددعا ہو جائیگی |
| حر یہ دل سے کہتا تھا ہرگز یہ مین سمجھا نہ تھا | ۱۱ | آل احمد یون بلا مین مبتلا ہو جائیگی |
| کر کے منھ سوے نجف زینب نے یہ رو کر کہا | ۱۲ | لو خبر ورنہ یہ بیٹی بے ردا ہو جائیگی |
| کون سمجھا تھا یہ نیرنگیِ دوران مومنو | ۱۳ | صاحبِ تطہیر محتاجِ ردا ہو جائیگی |
| کہتا تھا حر ایک دم مین ناری سے نوری ہوا | ۱۴ | کیا خبر تھی اسطرح قسمت رسا ہو جائیگی |

| | | |
|---|---|---|
| دیکھکر پوشاک اکبر کو یہ کہتے تھے حسین | ۱۵ | غرق خون مین آج یہ گلگون قبا ہو جائیگی |
| آمد عباس کا غل سُنکے بولا ابن سعد | ۱۶ | فوج اپنی ایک حملہ مین فنا ہو جائیگی |
| کہتے تھے ہنس ہنس کے انصار امام دین پناہ | ۱۷ | دھار ہم کو تیغ کی آبِ بقا ہو جائیگی |
| کہتے تھے عون و محمد جلد سر قربان کرو | ۱۸ | کچھ اگر عرصہ ہوا آمان خفا ہو جائیگی |

| | |
|---|---|
| ۱۹ | خوف کیا بیماری عصیان سے ہو مداح کو<br>جب سمجھتا ہر دوا خاکِ شفا ہو جائیگی |

| | | |
|---|---|---|
| مجرئی حامی اگر نسبتِ علی ہو جائیگی | ۱ | دور روز حشر کی تشنہ لبی ہو جائیگی |
| سہل ہو جائینگی ساری مشکلین کونین کی | ۲ | ورد جسکا اے دلا نادِ علی ہو جائیگی |
| بیدھڑک ہوگا گذر اپنا صراط حشر سے | ۳ | دست مومن کا عصا حب علی ہو جائیگی |
| دیر ہی بس قبر مین رکھنے کی مومن کے لیے | ۴ | جو حقیقت ہے خفی وہ سب جلی ہو جائیگی |
| کہتے تھے سرور یہان بننے تو دو میرا مزار | ۵ | رشک جنت کربلا کی ہر گلی ہو جائیگی |
| حاکم ظالم سے زینب نے کہا دربار مین | ۶ | حشر مین معلوم ساری خودسری ہو جائیگی |
| سوچکر انجام زینب کو یہ کہتے تھے نبی | ۷ | بیردا اکدن یہ میری لاڈلی ہو جائیگی |
| شہ نے عابد سے کہا تم صبر کرنا میرے بعد | ۸ | طوق مین گردن تری اے میرے وصی ہو جائیگی |
| بولا ابن سعد سے اِسطرح سقائے حرم | ۹ | نہر کم اک مشک سے کیا اے شقی ہو جائیگی |
| شہ نے اعدا سے کہا دونگا تمھین کوثر کے جام | ۱۰ | رفع اصغر کی اگر تشنہ لبی ہو جائیگی |
| شمر سے کہتی تھی زینب میری چادر لینے سے | ۱۱ | کیا بڑی دولت تجھے حاصل دنی ہو جائیگی |

| | | |
|---|---|---|
| کہتے تھے شبیر ہوگا روح پر صدمہ مری | ۱۲ | بے ردا بلوہ مین جب بنت علی ہوجائیگی |
| ۱۳ | خوف کیا تاریکی مرقد کا ہو مداح کو<br>شمع تربت الفتِ آل علی ہوجائیگی | |

| | | |
|---|---|---|
| سلامی ہون اُس در کا یہ آرزو ہی | ۱ | دو عالم کی حاصل جہان آبرو ہی |
| دکھا بانو کو شمر حاکم سے بولا | ۲ | یہ کسرا کی پوتی علی کی بہو ہی |
| کہا شہ نے قاسم ہوے چور ایسے | ۳ | نہ بخیہ کی جا ہی نہ جاے رفو ہی |
| غضب ہی جو ہی ابن ساقی کوثر | ۴ | وہ محتاج پانی کا بہر وضو ہی |
| سخن سُنکے زینب کے حاکم یہ بولا | ۵ | بلا شبہہ حیدر کی سی گفتگو ہی |
| ہر اک کہتا تھا دیکھکر روے اکبر | ۶ ق | یہ ہمشکل ختم رسل ہو بہو ہی |
| وہی رخ وہی چشم ویسے ہی گیسو | ۷ | بعینہ وہی گیسوے مشک بو ہی |
| کہا شہ نے قاتل نہ کر ذبح مجھکو | ۸ | یہ میرا لہو پنجتن کا لہو ہی |
| جسے رات دن چومتے تھے پیمبر | ۹ | ادب کی جگہ ہی یہ وہی گلو ہی |
| کسی طور سے نہر تک ہو رسائی | ۱۰ | علمدار شہ کو یہی جستجو ہی |
| یہ کہتے تھے انصار صدقے ہون شہ پر | ۱۱ | یہ عزت ہی بس اور یہی آبرو ہی |
| کہا شہ نے زینب نہین ہو نہین زخمی | ۱۲ | قبا پر یہ اکبر کا میرے لہو ہی |
| جو بہکانے عباس کو شمر آیا | ۱۳ ق | کہا شیر نے چپ یہ کیا گفتگو ہی |
| نہین ہی یہ ممکن کہ شہ سے پھرو نمین | ۱۴ | عجب ناقص العقل ای شمر تو ہی |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵ | کہا دل سے قاصد نے ہو خیر شہ کی | جدھر سنتا ہوں نعرۂ اُقتلو ہی |
| ۱۶ | عبادت میں مشغول ہیں شہ کے یاور | اُدھر فکر غارت میں ہر جنگجو ہی |
| ۱۷ | فدا پہلے سب سے کروں شہ پہ سر کو | رفیقو نہیں ہر اک کی یہ آرزو ہی |
| ۱۸ | کہا شہ سے زعفر نے میں ہوں وہ خادم | جو ممنون احسان ترا مو بمو ہی |
| ۱۹ | شہا تیرے قدموں پہ صدقہ کروں سر | یہی میری امید اور آرزو ہی |
| ۲۰ | درِ اقدسِ شہ پہ مداح پہونچوں | یہی ہی تمنا یہی آرزو ہی |

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | رانڈ ای مجرئی قاسم کی دُلھن ہوتی ہی | رن کو اب رخصت فرزند حسن ہوتی ہی |
| ۲ | آئی ہیں پنجتن پاک کی روحیں واں پر | جس جگہ بزم غم تشنہ دہن ہوتی ہی |
| ۳ | بزم شبیر کو خالق نے یہ بخشا ہی شرف | قدر اشکوں کی بہ از درِ عدن ہوتی ہی |
| ۴ | دفن خواہر کو بھتیجے کرتے ہیں عابد نے کیا | دیکھا جب کچھ نہیں تدبیر کفن ہوتی ہی |
| ۵ | کر کے مُنہ سوے نجف کہتی تھی زینب بابا | آپ کی لاڈلی پابند رسن ہوتی ہی |
| ۶ | سُن کے کہرام کو خیمہ کی یہ کہتے تھے عدو | بہنوں سے رخصت سلطان زمن ہوتی ہی |
| ۷ | پوچھا زینب نے جو اعدا کے رسالے آئے | فوج کیوں جمع یہ قربان بہن ہوتی ہی |
| ۸ | بھائی پر بیٹے تصدق کیے اور شکر کیا | کوئی دنیا میں بھی زینب سی بہن ہوتی ہی |
| ۹ | لاش اصغر پہ کہا بانو نے مجبور ہی ماں | دفن کی فکر نہ تدبیر کفن ہوتی ہی |
| ۱۰ | کہتی تھی بالی سکینہ نہیں رو سکتی ہوں میں | گریہ کرنے میں گلوگیر رسن ہوتی ہی |

| | | |
|---|---|---|
| لاش شہ پر کہا زینب نے چلے شام کو جب | ۱۱ | بھائی مجبور جدا تم سے بہن ہوتی ہی |
| راکب دوش نبی گھوڑون سے پامال ہوا | ۱۲ | تیری گردش بھی نئی چرخ کہن ہوتی ہی |
| رات کو عقد ہوا صبح کو وہ رانڈ ہوئی | ۱۳ | کوئی کبراسی بھی دنیا مین وطن ہوتی ہی |
| بانو اکبر سے یہ کہتی تھی نہ جاؤ رن کو | ۱۴ | صدقہ تجھپر یہ گرفتار محن ہوتی ہی |
| کہتی تھی رو کے سکینہ کہ نہ آیا پانی | ۱۵ | پھوپھی بیجان نہ اب تشنہ دہن ہوتی ہی |
| شاہ فرماتے تھے امت کی شفاعت کے لیے | ۱۶ | آج قربانی ہفتاد و دو تن ہوتی ہی |
| ۱۷ | مشکلین جتنی ہین حل ہوتی ہین بیشک ہلال<br>جبکہ امداد شہ قلعہ شکن ہوتی ہی | |

| | | |
|---|---|---|
| چشم نم سے مجرئی آنسو جو باہر آئینگے | ۱ | روضۂ رضوان سے گاہک اُنکے حیدر آئینگے |
| عرصۂ محشر مین جبدم اہل محشر آئینگے | ۲ | مجرئی تاج شفاعت پہنے سرور آئینگے |
| کیون نہ افضل باغ جنت سے ہو دشت کربلا | ۳ | جائینگے جنت مین وہ پہلے جو یانپر آئینگے |
| کیا فضیلت بزم ماتم کی ہی خالق ہی گواہ | ۴ | یان بچھانیکے لیے جبریل شہپر آئینگے |
| لاش اصغر گود مین اور ہاتھ مین خون سے تر | ۵ | حشر مین اسطرح سرور پیش داور آئینگے |
| نفسی نفسی ورد ہوگا ہر نبی کا حشر مین | ۶ | امتی کہتے مگر اپنے پیمبر آئینگے |
| یاد کر کے وعدۂ اکبر کو صغرا کہتی تھی | ۷ | یا الٰہی کون دن ہوگا جو اکبر آئینگے |
| شام مین غل تھا تماشہ کو چلو ای اہل شام | ۸ | سر کھلے قیدی بنے آل پیمبر آئینگے |
| کیا ندامت ہوگی روز حشر سوچو مومنو | ۹ | زشتی اعمال کے جب اپنے دفتر آئینگے |

۱۰ حکم حق سے جب ہوا آراستہ جنت کا باغ
حور و غلمان کہتے تھے مہمان بہتر آئینگے

۱۱ فوج اعدا مین پڑی ہل چل ہی جب یہ خبر
بعد قاسم لڑنے عباس دلاور آئینگے

۱۲ کہتے تھے باہم بھلا ہوگا مقابل اُنکے کون
غیظ مین جب کھینچکر تیغ دو پیکر آئینگے

۱۳ کہتے تھے عاشور کو مولا قیامت ہوگی آج
جس گھڑی خاصان حق یان خاک پر سر آئینگے

۱۴ وعدہ شیرین سے کیا سرور نے بوقت وداع
تیرے گھر ایک روز شیرین ہم مقرر آئینگے

۱۵ کرتی تھی تسکین سکینہ اسطرح اطفال کو
دیکھو اب دریا سے عمو مشک بھر کر آئینگے

۱۶ جب گرے گھوڑے سے اکبر ہنسکے اعدا کہتے تھے
لاش اُٹھانے کس طرح سے شاہ مضطر آئینگے

۱۷ جان گئی ہین کہتا تھا ہنس ہنسکے حر اللہ رے قدر
کون سمجھا تھا مرے لینے کو حیدر آئینگے

۱۸ کہتے تھے زینب سے سرور صبر کیجو اُس گھڑی
چادرین لینے تمھاری جب ستمگر آئینگے

۱۹ تشنگی پر شاہ بیکس کی جو ہین گریان یہان
بڑھکے اُسکی قبر تک تسنیم و کوثر آئینگے

۲۰ کہتی تھی صغرا مجھے ہوئیگا وہ دن عید کا
گھٹنیون چلتے ہوے جس روز اصغر آئینگے

۲۱ قید سے پنہان ہوے عابد حرم سے کہ کے یون
کربلا جاتے ہین بعد از دفن سرور آئینگے

۲۲ کیون نہو مداح کو آسان جواب اعتقاد
جب یہ ثابت ہی کہ خود قبر مین حیدر آئینگے

۱ غم شہ مین جو روئی مجرئی تصویر پتھر کی
زیارت گاہ عالم ہی زہے توقیر پتھر کی

۲ مجو شاق تھا زہرا کو جسپر بوندیان پڑنا
غضب ہی اُس پہ بارش کرتے تھے بے پیر پتھر کی

۳ ہوا اک مجمع قوم عرب قائل نبوت کا
نبی کے ہاتھ مین جسدم سنی تقریر پتھر کی

۴ کہا بانو نے اکبر تمکو مرنے کی اجازت دون — کہان سے لائے چھاتی مادرِ دلگیر تپھر کی
۵ بنائے قصر عالم ہی حباب آسا بگڑنے کو — عبث اہل دول کرتے ہین یہ تعمیر تپھر کی
۶ لب شبیر کو تشبیہ دون مین لعل سے کیونکر — کہان یہ لعل زہرا کا کہان توقیر تپھر کی
۷ جو ہوتا قلعۂ آہن علی بیشک اُٹھا لیتے — حقیقت کیا درِ خیبر تو تھا تعمیر تپھر کی
۸ سرھانے مرقدِ سرور کے صحرا سے جگہ پائی — زہے قسمت زہے طالع خوشا تقدیر تپھر کی
۹ نگین خاتمِ حضرت سلیمان پر جگہ پائی — ہوئی یہ پنجتن کے نام سے توقیر تپھر کی
۱۰ بیان پر زینبِ دلگیر کے حاکم بھی رو اُٹھا — بدل دی نعرۂ معصومہ نے تاثیر تپھر کی
۱۱ سُنا جب حال جرأت تشنہ لب شہ کے رفیقون کا — یزید سنگدل بھی بنگیا تصویر تپھر کی
۱۲ جو ہین پابند تسلیم و رضا اُنکو برابر ہی — پنھائے بیڑیان آہن کی یا زنجیر تپھر کی
۱۳ دریغا چومے جس پیشانی پرنور کو زہرا — لگائے ضرب اُسپر اک زنِ بے پیر تپھر کی
۱۴ کہا زینب نے اِس غم مین نہ رووُن اور نہ سر پیٹون — شہا کس طرح سے بنجائے یہ ہمشیر تپھر کی
۱۵ مصائب سُنکے شہ کے سنگدل بھی رونے لگتے ہین — اسے کیا کہتے ہین گریہ نہین تسخیر تپھر کی
۱۶ امام چار مین عابد ہین بیشک حکم خالق سے — سنی کعبہ مین اک عالم نے یہ تقریر تپھر کی
۱۷ نہ ہوتا سجدہ گاہ خلق کعبہ بالیقین سمجھو — گرا تے گر نہ شاہ بت شکن تصویر تپھر کی
۱۸ ہوے جو جو ستم شہ پر یہ تھا سب فعل اعدا کا — خطا نہ تیغ کی تھی اور نہ کچھ تقصیر تپھر کی
۱۹ ہمارے دل مین حُبِ آل النقش فی الحجر سمجھو — نہین مٹنے کا یہ ہرگز کہ ہی تحریر تپھر کی
۲۰ غضب ہی لیگئے سجاد کو اُس رستہ ظالم — شکایت کرتے تھے جس راہ مین رہگیر تپھر کی

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱ | کہا مسلم نے سکار و مقابل کیون نہین لڑتے | چھپ چھپ چھپکے دیتے ہو بھی تعزیر تیھر کی |
| ۲۲ | اٹھاتے تھے قدم سجاد اور پھر بیٹھ جاتے تھے | جلاتی تھی جو تلوے ہر قدم تبخیر تیھر کی |
| ۲۳ | غم آل نبی سے زلزلہ ہی مین زمین رہتی | پہاڑون مین ڈالی جاتی گر زنجیر تیھر کی |
| ۲۴ | خبر مداح کی تم اپنے لینا آکے مرقد مین | کڑی منزل ہر وہ یا شاہ خیبر گیر تیھر کی |

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | اے سلامی نور خور جیسے مہ کامل مین ہے | ویسی ہی حب علی مومن کے آب و گل مین ہے |
| ۲ | فاطمہ کو پرسہ شبیر دین اہل عزا | روح زہرا مومنون کے ساتھ اس محفل مین ہے |
| ۳ | شہ نے بھائی سے کہا اٹھو ابھی لو یان سے خیام | جنگ کی آمادگی گر لشکر جاہل مین ہے |
| ۴ | رحمت حق چاہیے نزدیک گو دریا ہو دور | دشت مین بھی ہر وہی مالک جو ساحل مین ہے |
| ۵ | شہ نے فرمایا کرون مین بیعت فسق و فجور | امتیاز اے کوفیو کچھ بھی حق و باطل مین ہے |
| ۶ | کی تو ابن سعد نے اور حر نے جنت کی قبول | فرق بین دیکھ لو جو جاہل و عاقل مین ہے |
| ۷ | مار یہ مین رک گیا گھوڑا تو یون شہ نے کہا | تا قیامت اب قیام اپنا اسی منزل مین ہے |
| ۸ | شاہ کہتے تھے لعینو ہون مین اسیر مطمئن | فیصلہ میرا تمہارا قبضۂ عادل مین ہے |
| ۹ | شاہ سے حر نے کہا لٹ جائینگے اہل حرم | رات سے شور ایہ مولا فرقۂ باطل مین ہے |
| ۱۰ | ڈیوڑھی سے چلائی فضہ ہو گئے سرور شہید | دیکھا اسنے جب سر شہ پنجۂ قاتل مین ہے |
| ۱۱ | طالب رخصت ہوے اکبر تو بولی وہ کے مان | تمکو کیا معلوم ہر ارمان جو میرے دل مین ہے |
| ۱۲ | عرش کو ہی زلزلہ تھراتے ہین لوح و قلم | آمد اہل حرم بیدین کی محفل مین ہے |

۴ کہا بانو نے اکبر تمکو مرنے کی اجازت دون — کہان سے لائے چھاتی مادرِ دلگیر پتھر کی
۵ بنائے قصرِ عالم ہے حباب آسا بگڑنے کو — عبث اہلِ دول کرتے ہین یہ تعمیر پتھر کی
۶ لبِ شبیر کو تشبیہ دون مین لعل سے کیونکر — کہان یہ لعل زہرا کا کہان توقیر پتھر کی
۷ جو ہوتا قلعۂ آہن علی بیشک اٹھا لیتے — حقیقت کیا درِ خیبر تو تھا تعمیر پتھر کی
۸ سرہانے مرقدِ سرور کے صحرا سے جگہ پائی — زہے قسمت زہے طالع خوشا تقدیر پتھر کی
۹ نگین خاتمِ حضرت سلیمان پر جگہ پائی — ہوئی یہ پنجتن کے نام سے توقیر پتھر کی
۱۰ بیان پر زینبِ دلگیر کے حاکم بھی رو اٹھا — بدل دی نعرۂ معصومہ نے تاثیر پتھر کی
۱۱ سنا جب حال جرأت تشنہ لب شہ کے رفیقون کا — یزید سنگدل بھی بنگیا تصویر پتھر کی
۱۲ جو ہین پابند تسلیم و رضا انکو برابر ہی — پنہائے بیڑیان آہن کی یا زنجیر پتھر کی
۱۳ دریغا چومے جس پیشانی پر نور کو زہرا — لگائے ضرب اُسپر اک زنِ بے پیر پتھر کی
۱۴ کہا زینب نے اس غم مین نہ رووٗن اور نہ سر پیٹون — شہا کس طرح سے بنجائے یہ ہمشیر پتھر کی
۱۵ مصائب سنکے شہ کے سنگدل بھی رونے لگتے ہین — اسے کیا کہتے ہین گریہ نہین تسخیر پتھر کی
۱۶ امام چارمین عابد ہین بیشک حکم خالق سے — سنی کعبہ مین اک عالم نے یہ تقریر پتھر کی
۱۷ نہ ہوتا سجدہ گاہ خلق کعبہ بالیقین سمجھو — گراتے گر نہ شاہ بت شکن تصویر پتھر کی
۱۸ ہوے جو جو ستم شہ پر یہ تھا سب فعل اعدا کا — خطا نہ تیغ کی تھی اور نہ کچھ تقصیر پتھر کی
۱۹ ہمارے دل مین حب آل النقش فی الحجر سمجھو — نہین مٹنے کا یہ ہرگز کہ ہی تحریر پتھر کی
۲۰ غضب ہی لیگئے سجاد کو اُس رستہ ظالم — شکایت کرتے تھے جب راہ مین رہگیر پتھر کی

| | | |
|---|---|---|
| کہا مسلم نے مکار و مقابل کیون نہین لڑتے | ۲۱ | عبث چھپ چھپ کے چھلکے دیتے ہو مجھے تیغ پیر تیجر کی |
| اٹھاتے تھے قدم سجاد اور پھر بیٹھ جاتے تھے | ۲۲ | جلاتی تھی جو تلوے ہر قدم زنجیر تیجر کی |
| غم آل نبی سے زلزلہ ہی مین زمین رہتی | ۲۳ | پہاڑون مین نہ ڈالی جاتی گر زنجیر تیجر کی |
| ۲۴ | خبر مداح کی تم اپنے لینا آ کے مرقد مین<br>کڑی منزل ہی وہ یا شاہ خیبر گیر تیجر کی | |

| | | |
|---|---|---|
| اے سلامی نور خور جیسے مہ کامل مین ہے | ۱ | ویسی ہی حب علی مومن کے آب و گل مین ہے |
| فاطمہ کو پرسہ شبیر دین اہل عزا | ۲ | روح زہرا مومنون کے ساتھ اس محفل مین ہے |
| شہ نے بھائی سے کہا اٹھو ابھی لو یان سے خیام | ۳ق | جنگ کی آمادگی گر لشکر جاہل مین ہے |
| ہمت حق چاہیے نزدیک کو دریا ہو دور | ۴ | دشت مین بھی ہے وہی مالک کے جو ساحل مین ہے |
| شہ نے فرمایا کرون مین بیعت فسق و فجور | ۵ | امتیاز اے کوفیو کچھ بھی حق و باطل مین ہے |
| کی تو ابن سعد نے اور حر نے جنت کی قبول | ۶ | فرق بین دیکھ لو جو جاہل و عاقل مین ہے |
| ماریہ مین رک گیا گھوڑا تو یون شہ نے کہا | ۷ | تا قیامت اب قیام اپنا اسی منزل مین ہے |
| شاہ کہتے تھے لعینو ہون مین اسیر مطمئن | ۸ | فیصلہ میرا تمہارا قبضۂ عادل مین ہے |
| شاہ سے حر نے کہا لٹ جائینگے اہل حرم | ۹ | رات سے شور ایہ مولا فرقۂ باطل مین ہے |
| ڈیوڑھی سے چلائی فضہ ہو گئے سرور شہید | ۱۰ | دیکھا اسنے جب سر شہ پنجۂ قاتل مین ہے |
| طالب رخصت ہوئے اکبر تو بولی روکے مان | ۱۱ | تمکو کیا معلوم ہے ارمان جو میرے دل مین ہے |
| عرش کو ہے زلزلہ تھراتے ہین لوح و قلم | ۱۲ | آمد اہل حرم بیدین کی محفل مین ہے |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۳ | حل مشکل کے لیے مداح تجھکو کیا ہو فکر<br>حامی جب مشکلکشا تیرا ہر اک مشکل مین ہی | |

| | | |
|---|---|---|
| ای مجرئی جب تعزیہ سرور کے اُٹھینگے | ۱ | ماتم کو محب آل پیمبر کے اُٹھینگے |
| شہ کہتے تھے جبتک نہ ملیگی انھین رخصت | ۲ | قدمون سے نہ ہٹیے مری خواہر کے اُٹھینگے |
| بانو کو شب و روز یہ تھی آرزو دل مین | ۳ | چلنے کے لیے پاؤن کب اصغر کے اُٹھینگے |
| اک شور و فغان عرصۂ محشر مین اُٹھیگا | ۴ | جب قبر سے مولا مرے بے سر کے اُٹھینگے |
| ای جور فلک وہم بھی اسکا نہ کبھی تھا | ۵ | جہلم کو جسد آل پیمبر کے اُٹھینگے |
| سر شاہ کا کہتا تھا بتول آئینگی ہر شب | ۶ | جبتک کہ نہ لاشے مرے لشکر کے اُٹھینگے |
| فرماتے تھے شہ تعزیہ جب اُٹھینگے میرے | ۷ | اُسوقت علم میرے برادر کے اُٹھینگے |
| یہ کسکو تھا معلوم کہ دو روز کے پیاسے | ۸ | دنیا سے پسر ساقی کوثر کے اُٹھینگے |
| فرماتے تھے شہ حشر کے دن ہوگی قیامت | ۹ | جسوقت کہ کشتے مرے لشکر کے اُٹھینگے |
| کہتا تھا عمر آمد عباس کے ڈر سے | ۱۰ | بے شبہہ قدم شام کے لشکر کے اُٹھینگے |
| تھی عرض یہ سرور سے رفیقونکی شب قتل | ۱۱ | بے سر دیے خادم نہ ترے در کے اُٹھینگے |
| زینب نے کہا بیٹون تم ہوگے جو قربان | ۱۲ | تب ہاتھ دعا کے لیے مادر کے اُٹھینگے |
| سرور نے کہا بیعت سفاک کو ای شمر | ۱۳ | ہرگز نہ قدم دلبر حیدر کے اُٹھینگے |
| تھا شامیون کو خوف کہ ہو جائینگے برباد | ۱۴ | جب ہاتھ دعا کے لیے سرور کے اُٹھینگے |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵ | مداح کی اُس وقت مدد کیجیو مولا | |

## دن حشر کے جسوقت کہ سب مُردے اُٹھینگے

| | | |
|---|---|---|
| مجرائی نور چشم پیمبر حسین ہی | ۱ | روح روان حیدر صفدر حسین ہی |
| عالی نسب ہی خلق سے بہتر حسین ہی | ۲ | ابن علی ہی سبط پیمبر حسین ہی |
| نور و ضیاء عرش منور حسین ہی | ۳ | برج شرف بتول ہی اختر حسین ہی |
| بیشک سوار دوش پیمبر حسین ہی | ۴ | سر جسکا عرش پر ہی وہ بے سر حسین ہی |
| تسلیم مین رضا مین مصائب مین صبر مین | ۵ | ہمسر نہین ہی جسکا وہ بے سر حسین ہی |
| سر دیکے جسنے جنس شہادت خرید لی | ۶ | روحی فداہ خدیۂ داور حسین ہی |
| کہتا تھا شمر شاہ سے آسان نہین ہی جنگ | ۷ | ابن کنندۂ در خیبر حسین ہی |
| ایوب کا یہ قول ہی صبر حسین پر | ۸ | شمشیر صبر و شکر کا جوہر حسین ہی |
| پڑتے ہین تیر جسم پہ مطلق خبر نہین | ۹ | محو جمال خالق اکبر حسین ہی |
| جسکو وہ چاہے نار دے جسکو بہشت دے | ۱۰ | مختار کارخانۂ محشر حسین ہی |
| لخت جگر کو اپنے نبی نے فدا کیا | ۱۱ | کس مرتبہ عزیز پیمبر حسین ہی |
| کہتے تھے شاہ دیکھ لو جی بھر کے بھائی کو | ۱۲ | مہمان ایک رات کا خواہر حسین ہی |
| ذبح عظیم جسکو ہی قرآن مین کہا | ۱۳ | مفہوم اسکا کشتۂ خنجر حسین ہی |
| لائے تھے بہر ذبح وہان ایک پسر خلیل | ۱۴ | یان سر لیے ہوے مع لشکر حسین ہی |
| کہتے تھے شاہ تیری مدارات کیا کرون | ۱۵ | محتاج آب حر دلاور حسین ہی |
| زینب سر حسین سے کہتی تھی کوفہ مین | ۱۶ | بلوہ مین سر کھلے تری خواہر حسین ہی |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷ | دریا یا شہ نے پانی نہ تم کو پلا سکا | شرمندہ تم سے اے علی اصغر حسین ہی |
| ۱۸ | زینب نے دی ندا کہ کرو سایہ لاش پر | جلتی زمین پہ دھوپ مین ناور حسین ہی |
| ۱۹ | کیا سمجھے کوئی رمز کو پروردگار کے | پیاسا ہی اور مالک کوثر حسین ہی |
| ۲۰ | کہتے تھے شاہ رو کے یہ بھائی کی لاش سے | طالب مدد کا تمسے برادر حسین ہی |
| ۲۱ | مشہور ہی زمانہ مین دو دن کا تشنہ لب | لاکھون سے جو لڑا وہ دلاور حسین ہی |
| ۲۲ | امت کو نانا جان کی تو بخشدے غفور | خالق سے ملتجی تہ خنجر حسین ہی |
| ۲۳ | خالق نے جسکے واسطے موتی کو دو کیا | ثابت ہی وہ بتول کا گوہر حسین ہی |
| ۲۴ | تجھ سے ملتجی حرم اسے خالق بچائیو | کشتی اہلبیت کا لنگر حسین ہی |
| ۲۵ | چارو طرف سے راستے امداد کے ہین بند | بے یار و بیدیار ہی ششدر حسین ہی |
| ۲۶ | دیکر رضائے جنگ پسر کو یہ بولے شاہ | پابند حکم خالق اکبر حسین ہی |
| ۲۷ | زینب کا تھا یہ نوحہ کہ دربار عام مین | عترت بغیر مقنع و چادر حسین ہی |
| ۲۸ | کہتا تھا اسپ شاہ قدم کسطرح اٹھاؤن | پاؤن سے لپٹی آپکی دختر حسین ہی |
| ۲۹ | کہتی تھی بانو باقی ہی یہ حرمت حرم | جبتک کہ اہلبیت کے سر پر حسین ہی |
| ۳۰ | حر کہتا تھا عمر سے نکر شاہ سے تو جنگ | ابن بتول و سبط پیمبر حسین ہی |
| ۳۱ | عباس سے کہا شہ دین نے سدھاریے | راضی رضاء حق پہ برادر حسین ہی |
| ۳۲ | عیسی ہو گر مریض دوا خاک پاک ہی | بھولے جو راہ خضر تو رہبر حسین ہی |
| ۳۳ | مولا طواف تربت اقدس نصیب ہو | |

مداح کی یہ عرض مکرر حسین ہے

| | | |
|---|---|---|
| مداح سے گر حب شبیر نہوتی | ۱ | بخشش کی کوئی مجرئی تدبیر نہوتی |
| یہ بار گرانبار بھلا کون اٹھاتا | ۲ | گر ذات تری ای شہ دلگیر نہوتی |
| دن حشر کے رہتا نہ کبھی پردہ امت | ۳ | سر ننگے اگر شاہ کی ہمشیر نہوتی |
| ہوتا نہ اگر مدفن فرزند پیمبر | ۴ | ای دشت بلا یہ تری توقیر نہوتی |
| ہوتا نہ اگر واسطۂ آل پیمبر | ۵ | آدم کی دعا قابل تاثیر نہوتی |
| حر لیتا اگر خلعت و زر شمر و عمر سے | ۶ | جنت کی میسر کبھی جاگیر نہ ہوتی |
| بندھتا نہ کبھی سلسلۂ بخشش امت | ۷ | سجاد کے گر پاؤنمین زنجیر نہوتی |
| قرآن کا اور آل کا ہوتا نہ اگر ساتھ | ۸ | حل ہوتے نہ معنی کبھی تفسیر نہوتی |
| حر کہتا تھا گر جانتا پہلے سے مین یہ حال | ۹ | رو کا شہ بیکس کو یہ تقصیر نہوتی |
| زینب نے کہا زندہ اگر ہوتے برادر | ۱۰ | یون آل نبی قابل تعزیر نہوتی |
| شبیر ہو قتل اور کھلے سر پھرے زینب | ۱۱ ق | محضر مین اگر شرط یہ تحریر نہوتی |
| شہ لاتے نہ زینب کو کبھی دشت بلا مین | ۱۲ | پابند رسن شاہ کی ہمشیر نہوتی |
| کیون اصغر بے شیر کو شہ دشت مین لاتے | ۱۳ | بچے کی اگر موت گلوگیر نہوتی |
| تھا فخر جو مین ہوتی غبار در سرور | ۱۴ | اکسیر یہ کہتی تھی مین اکسیر نہوتی |
| بانو نے کہے لاشہ بے شیر پہ یہ بین | ۱۵ | کاش آج کے دن مادر دلگیر نہوتی |
| ملتا نہ کبھی رتبہ مداحی شبیر | ۱۶ | |

## مداح اگر اوج پہ تقدیر ہوتی

۱ بحر دی کہتی تھی فضہ علی اکبر چلیے
بہنیں بیتاب ہیں اور روتی ہے مادر چلیے

۲ تاج پوشی جنان کی ہے اگر دل میں ہوس
مجلس ماتم سرور میں کھلے سر چلیے

۳ حر جو آنے لگا عباس نے اکبر سے کہا
شہ کا فدیہ ہے اسے لینے کو دلبر چلیے

۴ آگے گہوارہ کے بے شیر یہ سرور نے کہا
راہ خالق میں فدا ہونے کو اصغر چلیے

۵ کہتے تھے عابد بیمار ہیں کانٹے پھیلے
پا برہنہ ہے اگر چلیے تو کیونکر چلیے

۶ حر سے بھائی نے کہا شہ پہ فدا ہونیکو
چلیے اے قوت بازوے برادر چلیے

۷ سر شہ کہتا تھا زینب سے کہ اے بنت علی
گر طلب ہے سر دربار ستمگر چلیے

۸ پردہ امت جد حشر میں گر رکھنا ہے
غم نہیں سر کھلے اے خواہر مضطر چلیے

۹ کہا اکبر نے بلاتے ہیں علم دینے کو
قوت بازوے فرزند پیمبر چلیے

۱۰ کہا فضہ نے کہ دلا مرے از بہر نثار
ہر گھڑی صدقہ دیئے آپ کی خواہر چلیے

۱۱ کہا اکبر نے صدا دیتے ہیں مولا عباس
شوق دیدار ہے اے خاصہ داور چلیے

۱۲ لاش اکبر پہ یہ رو رو کے کہا سرور نے
ہم بھی آتے ہیں ابھی اے علی اکبر چلیے

۱۳ قصد مداح ہے یاور ہو اگر بخت رسا
حج ادا کر کے سوے روضہ سرور چلیے

۱ جسطرح ذات واحد و سبوح ایک ہے
شیدا اسے حق بھی سید ممدوح ایک ہے

۲ مداح بے شمار ہیں ممدوح سیکڑون
مداح جسکا حق ہے وہ ممدوح ایک ہے

| | | |
|---|---|---|
| احمد ہین اور علی ہین یہ نسبت ہی بالیقین | ۳ | دو جسم دیکھنے ہین ہین اور روح ایک ہی |
| مشہور ہی تڑپتا ہی مذبوح وقت ذبح | ۴ | تڑپا نہ زیر تیغ وہ مذبوح ایک ہی |
| شہ نے کہا عمر سے مجھے سب قبول ہی | ۵ | جز بیعت یزید جو مقبوح ایک ہی |
| رونا غم حسین مین ہی روز مثل ابر | ۶ | بس کام تیرا دیدۂ مطروح ایک ہی |
| سجاد کہتے تھے مین سہون کسقدر الم | ۷ | صدمے بہت ہین اور دل مقروح ایک ہی |
| حلقوم سے ہی قاعدۂ ذبح مستمر | ۸ | لیکن قفا سے جو ہوا مذبوح ایک ہی |
| زینب کے بیٹے اِسطرح شبیر کو ملے | ۹ | بیدم ہی ایک تیر دن سے مجروح ایک ہی |
| صغرا نے لکھا طاقت وتاب وتوان گئی | ۱۰ | لب پر جو آکے ٹھہری ہی وہ روح ایک ہی |
| یکتا ہی رونے والون مین سجاد دل حزین | ۱۱ | ہی دعوی غلط جو کہین نوح ایک ہی |
| سبطین ہین شہادت عظمی سے کامیاب | ۱۲ | مسموم ایک تیغ سے مذبوح ایک ہی |
| ۱۳ | وردر کا پھرنا اپنی طبیعت کے ہی خلاف<br>مداح شاہ کا در مفتوح ایک ہی | |

| | | |
|---|---|---|
| مجرئی کیا طالع مسعود ہی | ۱ | شہ کی مداحی سے تو محمود ہی |
| گر نہین ہی حب آل مصطفےٰ | ۲ | جو عمل تیرا ہی سب بے سود ہی |
| کہتے تھے سرور مدد کو کون آئے | ۳ | ہر طرف سے راستہ مسدود ہی |
| نیلگون جو دیکھتے ہو آسمان | ۴ | فاطمہ کی آہ کا یہ دود ہی |
| حر نے فرمایا یہ ابن سعد سے | ۵ ق | تجھکو کچھ خوف خدا مردود ہی |

| | | |
|---|---|---|
| دین کو کھوتا ہی دنیا کے لیے | ۶ | چند روزہ جسکی ہستت دبود ہی |
| سچ میں کہتا ہون یزید روسیاہ | ۷ | ثانی شداد ہی نمرود ہی |
| اور تو طالب ہی جس سے جنگ کا | ۸ | عاشق حق خاصۂ معبود ہی |
| جب ہوا تو قاتل سبط رسول | ۹ | دعوی اسلام بھی بیہود ہی |
| جب گرے قدمونپہ اکبر تو شاہ | ۱۰ ق | صاف کہدیجے کہ کیا مقصود ہی |
| عرض کی قربان ہونگین آپ پر | ۱۱ | جینے سے شوق جان افزود ہی |
| سچ بتا ای گردش دور فلک | ۱۲ | ظلم کی کچھ تیرے حد محدود ہی |
| خانۂ آل عبا پر ہی غضب | ۱۳ | ظلم تیرا دن بہ دن افزود ہی |
| کہتے تھے خواہر سے شہ روز نہم | ۱۴ | اب امید حفظ جان مفقود ہی |
| آتی تھی شہ کو ندا یہ ای حسین | ۱۵ ق | پانی گر مطلوب ہو موجود ہی |
| عرض کی سرور نے ای رب غفور | ۱۶ | تو ہی قادر اور تو ہی معبود ہی |
| جسمین ہو تیری خوشی شبیر کا | ۱۷ | بس وہی مطلوب ہی مقصود ہی |
| زلف اکبر کی تھی ایسی مشک بیز | ۱۸ | شرم گین جس سے کہ بوے عود ہی |
| جب گرے گھوڑے سے شہ آئی ندا | ۱۹ | میرے جانی فاطمہ موجود ہی |
| لینے کو آئے ہین تیرے انبیا | ۲۰ | خضر ہی الیاس ہی داؤد ہی |
| فوج حر کو دیتے تھے اکبر ندا | ۲۱ | جوش پر سرور کا بحر جود ہی |
| آب کیا ہر ایک منہ مانگی مراد | ۲۲ | خانۂ جواد مین موجود ہی |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳ | شکر کر مداح شہ کے لطف سے<br>آج تو حاسد نہیں محسود ہی | |

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | غرق خون غم سے نہ کیوں خسرو خاور نکلے | مجرئی بنت علی جب کہ کھلے سر نکلے |
| ۲ | شاہ فرماتے تھے یہ خواہش تقدیر ہی آج | مرے زانو پہ ترا دم علی اکبر نکلے |
| ۳ | کہا حاکم سے یہ زینب نے ہوے ہم برباد | حوصلے اب تو ترے دل کے ستمگر نکلے |
| ۴ | شمر کہتا تھا کہ سب ٹوٹ پڑے لشکر شام | مشک کو بھر کے جو عباس دلاور نکلے |
| ۵ | التجا شہ کی تھی گو قتل ہوں سب خویش و عزیز | اُف مرے منھ سے نہ ای خالق اکبر نکلے |
| ۶ | جب گرا گھوڑے سے وہ راکب دوش احمد | سر کھلے اہل حرم خیمہ سے باہر نکلے |
| ۷ | حکم سرور تھا چلیں تیر نہ جبتک واں سے | اِس طرف سے نہ کوئی جنگ کو صفدر نکلے |
| ۸ | عرض سرور تھی یہ خالق سے کہ ای رب قدیر | شکر ہر لحظہ زبان سے تہ خنجر نکلے |
| ۹ | شہ سے اکبر نے کہا درد سے بیتاب ہوں میں | سینہ سے برچھی کا پھل دیکھیے کیونکر نکلے |
| ۱۰ | دی صدا شاہ کو عباس نے آؤ جلدی | تاکہ دم فدوی کا مولا کے قدم پر نکلے |
| ۱۱ | ہر گھڑی کہتا تھا حاکم کہ بر آوے امید | خواہر شاہ جو بے مقنع و چادر نکلے |
| ۱۲ | اہلبیت نبوی پیچھے تھے سب گریہ کناں | ہاتھوں پر لیکے جو بے شیر کو سرور نکلے |
| ۱۳ | جب گرے گھوڑے سے غش کھا کے حسین ابن علی | ذبح کرنے کے لیے چند ستمگر نکلے |
| ۱۴ | دشت جنگاہ ہوا رشک وہ دامن طور | خیمہ سے برج امامت کے جو اختر نکلے |
| ۱۵ | تاکہ سایہ وہ کریں دھوپ میں آکر شہ پر | سدرہ سے روح امین کھولے ہوے پر نکلے |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶ | جب چڑھا سینۂ شبیر پہ شمر جلاد | خاک اڑاتے ہوئے مرقد سے پیمبر نکلے |
| ۱۷ | کہا اکبر سے یہ بانو نے میں ہوں واری | جاؤ تم رن کو زباں سے مری کیونکر نکلے |
| ۱۸ | صبح عاشور کو وان جمع تھے دو لاکھ عدو | اِسطرف گنتی کے انصار بہتر نکلے |
| ۱۹ | جب سُنا لاتے ہین عباس دلاور پانی | خیمہ سے بچہ لیے کوزہ و ساغر نکلے |
| ۲۰ | شوکتِ جعفر طیار پھری نظرون مین | رن مین جب خواہر شبیر کے دلبر نکلے |
| ۲۱ | ہو گیا فوج ضلالت مین تلاطم برپا | خیمہ سے جس گھڑی عباس دلاور نکلے |
| ۲۲ | پھر گئی شانِ یداللہ کی آنکھون کے تلے | شہ حمائل کیے جب تیغ دو پیکر نکلے |
| ۲۳ | خیمہ سے نکلے جو زینب کے پسر شور ہوا | دیکھو اک برج سے دو مہر منور نکلے |
| ۲۴ | بخشدے امت عاصی کو تو اے رب غفور | کلمے یہ شہ کی زبان سے تہ خنجر نکلے |
| ۲۵ | سر پہ سہرا تھا بندھا ہاتھ مین تھی تیغ و سپر | جنگ کے واسطے یون قاسم مضطر نکلے |

۲۶
سرورا حشر کے دن کرنا سفارش حق سے
جب کہ مداح کے عصیان کا دفتر نکلے

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | جب اربعین کو قبر شہ بے وطن بنی | بھائی کی اے سلامی مجاور بہن بنی |
| ۲ | رنگین کفن پہننے کو قاسم بنا بنا | افسوس رانڈ ہونے کو کبرا دلھن بنی |
| ۳ | اطفال اُسکے پانی کو ترپین ہزار حیف | جنت مین جنکے واسطے نہر لبن بنی |
| ۴ | کیسا فشار اور کہان کا عذاب قبر | حُبِ علی جو شیعون کی تار کفن بنی |
| ۵ | کس اشتیاق سے کیا شبیر نے پسند | روز ازل جو صورت رنج و محن بنی |

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | لاشے عدو کی فوج کے سب دفن ہوگئے | لیکن نہ قبر سبطِ رسولِ زمن بنی |
| ۷ | شہ نے کہا یہ ماریہ کی دیکھکر زمین | ہر اس زمین سے طینت ستر دِ تن نبی |
| ۸ | سرور کے سر کو دیکھ کے درباری رو اُٹھے | ماتم کدہ یزید کی وہ انجمن بنی |
| ۹ | خنجر بنا تھا گردن سرور کے واسطے | بازوے اہلبیت نبی کو رسن بنی |
| ۱۰ | ہو سکتا کون چادر تطہیر مین شریک | نخیمو مین یہ ردا تھی پئے پنجتن بنی |
| ۱۱ | کہتی تھی بانو یاد مین اصغر کے کرکے بین | نادم ہون قبر تیری نہ گل پیرہن بنی |
| ۱۲ | نانا کا مان کا باپ کا زینب نے غم کیا | صد حیف سوگوار حسین و حسن بنی |
| ۱۳ | تنہا کو گھیرا چار طرف سے تھا اِسطرح | گویا کہ فوج ماہ علی پر گہن بنی |
| ۱۴ | مداح برکتِ قدم بوتراب سے<br>وحشت کدہ جو قبر تھی رشک چمن بنی | |

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | ر وسلامی غم سرور مین تغافل کیا ہی | فاطمہ روتی ہین مجلس مین تامل کیا ہی |
| ۲ | ای سلامی ثمر نخل توکل کیا ہی | حق کفیل متوکل ہی تامل کیا ہی |
| ۳ | جو ازل سے ہین محب علی مین شمار | ساقیا اب انھین پر واسے خم و مل کیا ہی |
| ۴ | گل تر کو نہین نسبت ہی رخ اکبر سے | زلف کے آگے بھلا رتبہ سنبل کیا ہی |
| ۵ | کہا عباس نے آمادہ ہی سب لشکر کین | جمع انصار ہون اب دیر و تساہل کیا ہی |
| ۶ | جب حُر کا گھوڑا تو شبیر نے مرکب سے کہا | تیرے رکنے کا سبب ہیرو و دلدل کیا ہی |
| ت | حُر سے بولا عمر سعد کہ ای حُر جری | تجھکو شبیر سے لڑنے مین تامل کیا ہی |

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | خیمہ مین آکے کہا حُر نے کہ او خانہ خراب | ہو کے آگاہ یہ بوجہ تجاہل کیا ہی |
| ۹ | تجھکو معلوم ہی سب منزلتِ ابن علی | شاہ کو احمد مرسل سے توسل کیا ہی |
| ۱۰ | سامنے دولت عقبیٰ کے ذرا سوچ دنی | رہی ہی کیا مال ارے شان وتجمل کیا ہی |
| ۱۱ | رشک ہوئیگا تجھے حشر مین جب دیکھیگا | حق کا انصار شہ دین پہ تفضل کیا ہی |
| ۱۲ | کہا بانو نے یہ اکبر سے نہین تم آگاہ | صدمۂ سخت فراق گل وبلبل کیا ہی |
| ۱۳ | جب گرے گھوڑے سے سرور تو عمر نے یہ کہا | سر جدا کرنے مین بیکس کے تساہل کیا ہی |
| ۱۴ | کہا دربانون نے دربار مین جاتے ہین اسیر | پوچھا جب ہند نے بازار مین یہ غل کیا ہی |
| ۱۵ | ہر لبِ زخم سے امت کی دعا تھی ہر دم | پسر فاطمہ کا صبر وتحمل کیا ہی |
| ۱۶ | آرزوے دل مداح سے آگاہ ہین آپ<br>حاجت اظہار کی مولاے جزو کل کیا ہی | |

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | جو لو ہین شمع مرتضوی سے لگا چکے | پھر سلام پھر وہ کہین اور جا چکے |
| ۲ | تاراجی خیام کو پہونچے عدوے دین | جسدم وہ رکن کعبۂ ایمان گرا چکے |
| ۳ | اہل حرم کو قید کیا فوج شام نے | اعدا خیام آل عبا جب جلا چکے |
| ۴ | خیمہ مین آئے بہر وداع اخیر شاہ | اصغر کو جبکہ مہد لحد مین سلا چکے |
| ۵ | آیا جو حُر تو سرورِ عالم نے یہ کہا | بہرِ مدد جو آنے کو تھے بس وہ آ چکے |
| ۶ | اِس تہنیت مین شب کو چراغان تھا شام مین | شمع مزار مصطفوی جب بجھا چکے |
| ۷ | رن کو گئے امام دو عالم پے جہاد | خویش ورفیق جب کہ سرون کو کٹا چکے |

| | | |
|---|---|---|
| گھوڑا رکا تو سید مظلوم نے کہا | ۸ | خیمہ بپا ہوں منزل مقصد پہ آ چکے |
| اکبر نے عرض کی مری رخصت مین کیا ہی دیر | ۹ | مولا چچا بھی ہاتھوں کو اپنے کٹا چکے |
| زندان تیرہ مین کیا اہل حرم کو بند | ۱۰ | جب سر کٹے عدو انھیں دربدر پھرا چکے |
| صغرا کا تھا بیان کہ نہ لینے کو بھائی آئے | ۱۱ | مین سمجھی اب مجھے مرے بابا بلا چکے |
| روئے لپٹ کے قبر سے مولا کے اہلبیت | ۱۲ | عابد مزار سبط نبی جب بنا چکے |
| کچھ یاد کر کے سرور عالم نے رو دیا | ۱۳ | جس وقت حر کی فوج کو پانی پلا چکے |
| عابد تھے غش مین آ کے یہ زینب نے دی صدا | ۱۴ | بیٹا اٹھو امام زمان سر کٹا چکے |
| نسل رسول باقی رہی قدرت خدا | ۱۵ | دشمن تو نام آل نبی تھے مٹا چکے |

۱۶ مداح تم بھی روضۂ شبیر پر چلو
جو تم سے بعد آئے تھے وہ پہلے جا چکے

| | | |
|---|---|---|
| مقصود مجرئی ہی زیارت حسین کی | ۱ | اور روز حشر خاص شفاعت حسین کی |
| لازم ہی ہر بشر پہ محبت حسین کی | ۲ | مثل نماز فرض ہی طاعت حسین کی |
| مقبول کیون نہ ہوتی جماعت حسین کی | ۳ | تھی نقش انکے دل پہ امامت حسین کی |
| روح الامین ہلاتے تھے جھولا حسین کا | ۴ | منظور کتنی حق کو تھی راحت حسین کی |
| ضد کی تو حق نے بچۂ آہو عطا کیا | ۵ | کس درجہ تھی خدا کو رعایت حسین کی |
| روزہ جو رکھا چرخ پہ مہ مین چھپا | ۶ | کس درجہ تھی خدا کو رعایت حسین کی |
| اپنا پسر حسین کے اوپر کیا نثار | ۷ | اس درجہ تھی نبی کو محبت حسین کی |

۸ ستر ہزار آئے ملک بہر تہنیت — سُنکر علی کے گھر میں ولادت حسین کی
۹ کیا با وفا تھے یاور و انصار شاہِ دین — سب چھوڑا پر نہ چھوڑی رفاقت حسین کی
۱۰ تنہا تھے پر نہ آنکھ جھپکتی تھی لاکھوں سے — واللہ کس قدر تھی شجاعت حسین کی
۱۱ تھا آگے سب سروں کے سناں پر سرِ حسین — مرنیکے بعد تھی یہ امامت حسین کی
۱۲ بیٹے بھتیجے بھانجے بھائی کیے نثار — امت پہ کسقدر تھی عنایت حسین کی
۱۳ گنتی میں تھیں لاکھ مسلمان تھے اہلِ شام — جز حُر کسی نے کی نہ حمایت حسین کی
۱۴ سر زانوے بتول پہ بالین پہ شیرِ حق — محشر کا معرکہ ہی شہادت حسین کی
۱۵ کھانا تو اک طرف نہ دیا ایک جرعہ آب — کی خوب کوفیوں نے ضیافت حسین کی
۱۶ خنجر کے نیچے سجدۂ خالق کیا ادا — مشہور رہی جہان میں عبادت حسین کی
۱۷ ناحق کو حق سے پھر گئے کوفی پُر دغا — بیعت تھی ذوالجلال کی بیعت حسین کی
۱۸ عباس بولے شمر نے زر کی جو طمع دی — بہتر ہی ملک شام سے خدمت حسین کی
۱۹ کہتے تھے شہ محب ہوں گے داخل جنان — کچھ غم نہیں لٹی جو ریاضت حسین کی
۲۰ زینب نے آکے تھامی رکاب امام دین — تھی وقت عصر حیف یہ حالت حسین کی
۲۱ گھر بار سب لٹا دیا امت کے واسطے — بیمثل ہی جہان میں سخاوت حسین کی
۲۲ ہر روز ہی عروج پہ ماتم حسین کا — یہ کیا ہی گر نہیں ہی کرامت حسین کی
۲۳ پہچانا شاہ دین نے نہ لاشِ پسر کو ہائے — زائل ہوئی تھی ایسی بصارت حسین کی
۲۴ پڑھتا تھا سورہ کہف کا ہر دم سرِ حسین — جاری تھی نیزے پر بھی تلاوت حسین کی

| مصرع اول | نمبر | مصرع دوم |
|---|---|---|
| بھاگ رہی تھی اہل شام میں مولا کے خوف سے | ۲۵ | کم تھی نہ شیر حق سے جلالت حسین کی |
| کوفہ میں بے ردا کے پھرائے سب اہلبیت | ۲۶ | منظور تھی شقی کو حقارت حسین کی |
| سر دیکھکر سناں پہ شہ دین کا بولی ہند | ۲۷ | آنکھوں کے آگے پھر گئی صورت حسین کی |
| خالق سے عرض کرتے تھے مولا دم اخیر | ق ۲۸ | مقبول کر کریم شہادت حسین کی |
| تو خالق جلیل ہے میں بندۂ ذلیل | ۲۹ | قابل شمار کے نہیں طاعت حسین کی |
| نانا رسول فاطمہ ماں باپ شیر حق | ۳۰ | بڑھکر نہ کیوں ہو سب سے شرافت حسین کی |
| عابد کا خطبہ سنکے یہ بول اٹھی فوج شام | ۳۱ | اسکی زباں میں سب ہے طلاقت حسین کی |
| اصغر کو دفن کرکے یہ شبیر نے کہا | ۳۲ | اے ارض پاک ہے یہ امانت حسین کی |
| حر کس خوشی سے راہی باغ جناں ہوا | ۳۳ | دیکھی جو وقت نزع عنایت حسین کی |

| نمبر | بیت |
|---|---|
| ۳۴ | مداح فرد نامہ اعمال پر ترے<br>اشک عزا ہے مہر شفاعت حسین کی |

| مصرع اول | نمبر | مصرع دوم |
|---|---|---|
| مجرئی تھے شہ دین عاشق یزداں کتنے | ۱ | وعدہ اک اپنا تھا اور کردیے قربان کتنے |
| ایک سر سید بیکس کا تھا اور اسکے لیے | ۲ | کتنی شمشیریں تھیں اور خنجر براں کتنے |
| قوت بازوے حیدر کو نہ پہونچا کوئی | ۳ | گو زمانہ میں ہوے سام و نریمان کتنے |
| حیف ہے ہم کریں اک اشک کو مولا سے عزیز | ۴ | مومنو سوچو تو سرور کے ہیں احسان کتنے |
| دیکھکر شہ کے عزیزوں کو یہ کہتے تھے عدو | ۵ | نکلے اک برج سے دیکھو مہ تاباں کتنے |
| بین یہ بانو کے تھے مرنے سے ترے اکبر | ۶ | خاک میں ملگئے اس دائی کے ارمان کتنے |

| | | |
|---|---|---|
| کہتی تھی فاطمہ صغرا کہ خدا خیر کرے | ۷ | نظر آتے ہین مجھے خواب پریشان کتنے |
| نہر مین ڈالدیا گھوڑا پہ پانی نہ پیا | ۸ | تھے غیور ابن علی شاہ شہیدان کتنے |
| جب صدا دی علی اکبر نے خبر لو بابا | ۹ | دوڑے میدان کو شہ ہو کے پریشان کتنے |
| شہ نے فرمائی نہ امداد کسی کی منظور | ۱۰ | گو کہ آئے تھے ملک اور نبی جان کتنے |
| شیث و ابن انس و شمر لعین و خولی | ۱۱ | تھے سر سید مظلوم کے خواہان کتنے |
| رن مین بیگور جو تھا لاشۂ فرزند علیؑ | ۱۲ | نعرہ زن دشت مین تھے شیر نیستان کتنے |
| کیا شجاعت تھی جھپکتی ہی نہ تھی شبیر کی آنکھ | ۱۳ | گو کہ گھیرے ہوے تھے شہ کو بدایمان کتنے |
| حر نے چھوڑی نہ رہ راست ہے جو کی وسیے قبول | ۱۴ | گرچہ بہکاتے رہے غول بیابان کتنے |
| شکل اکبر کا کبھی خواب مین آیا نہ نظر | ۱۵ | دیکھے یوسف نے بھی گو خواب پریشان کتنے |
| کوئی نکلا نہ مدد کو شہ مظلوم کی ہائے | ۱۶ | کہنے کو جمع تھے وان گو کہ مسلمان کتنے |

۱۷ فخر مداحی شبیر کہان ای مداح
یون تو کہ جاے کوئی قصہ و دیوان کتنے

| | | |
|---|---|---|
| بھر ئی جب گرمی روز جزا یاد آگئی | ۱ | واسطے سایہ کے زہرا کی ردا یاد آگئی |
| بلوہ مین جب بنت زہرا کی ردا یاد آگئی | ۲ | بھر ئی نیرنگی چرخ دغا یاد آگئی |
| اہل سلامی رقعت راہ عزا یاد آگئی | ۳ | فاطمہ زہرا کے رونے کی صدا یاد آگئی |
| ساری مایوسی مبدل ہوگئی امید سے | ۴ | جس گھڑی رحمت تری ای کبریا یاد آگئی |
| زائرون کا ہٹ گیا دل سبز قصر خلد سے | ۵ | روضۂ شبیر کی جسدم فزا یاد آگئی |

۶ دیکھکر شبیر کو روئے رسول کبریا — ابتدا مین جبکہ شہ کی انتہا یاد آگئی

۷ خوف مومن کو نہین ہرگز فشار قبر سے — رکھی مرقد مین اگر خاک شفا یاد آگئی

۸ حُرنے فوراً قصد اعدا سے جدائی کا کیا — جبکہ اُسکو پرسش روز جزا یاد آگئی

۹ لڑتے لڑتے روک لی شبیر نے اپنی حسام — بخشش امت کے وعدہ کی وفا یاد آگئی

۱۰ دیکھکر پانی کو روتے ہچکیان لیکر حرم — تشنگی بادشاہِ کربلا یاد آگئی

۱۱ سُنکے آواز اذان اکبر کی زینب نے کہا — اِس گھڑی مجھکو اذان مصطفےٰ یاد آگئی

۱۲ حُر گیا دریا پہ جب عاشور کو بہرِ وضو — اُسکو بے آبی آل مصطفےٰ یاد آگئی

۱۳ گفتگو زینب کی سُنکر بول اُٹھی اِسطرح ہند — آپ کی باتون سے نسبتِ مرتضیٰ یاد آگئی

۱۴ سرخی خون حسین وسبزی رنگِ حسن — دیکھنے سے تیرے اے رنگ حنا یاد آگئی

۱۵ سوتے سوتے چونک اُٹھی بالی سکینہ قید مین — خواب مین جب شمر کی اُسکو جفا یاد آگئی

۱۶ بھولے اپنے صبر کے رتبہ کو خود ایوب بھی — جب اُنھین سرور کی تسلیم و رضا یاد آگئی

۱۷ چلتے دم اکبر سے بانو نے کہا روتے ہو کیون — کیا بہن بیمار میری مہ لقا یاد آگئی

۱۸ سر سے نیزہ پر گئے وعدہ وفائی کو امام — راہ مین شیرین کی جسدم التجا یاد آگئی

۱۹ جب پلایا لشکر حر کو شہ بیکس نے آب — ساقی کوثر کی ہر اک کو عطا یاد آگئی

۲۰ نہر پر عباس کی تیغ آزمائی دیکھکر — دشمنون کو ضربت شیر خدا یاد آگئی

۲۱ دیکھکر رنگینی گل روکے بانو کہتی تھی — خون مین تر اکبر کی وہ گلگون قبا یاد آگئی

۲۲ دیکھکر قصابون کا پانی پلانا قبل ذبح — تشنگی شاہ بے آب و غذا یاد آگئی

| | | |
|---|---|---|
| ٢٣ | دیکھکر صغرا کا رونا فرقتِ شبیر مین | ہر بشر کو زاری خیر النسا یاد آگئی |
| ٢٤ | دیکھا شیشہ مین تو خونِ تازہ تھا عاشور کو | ام سلمہ کو جو خاک کربلا یاد آگئی |
| ٢٥ | دہشت مرقد ہوئی یک لخت ای مداح دور<br>جب حدیث آید مشکلکشا یاد آگئی | |

| | | |
|---|---|---|
| ١ | بزم ماتم مین جو سر پیٹنے والے آئے | مجرئی ہاتھ مین جنت کے قبالے آئے |
| ٢ | نہر سے شہ کو اُٹھانے پڑے خیمے بالجبر | جبکہ کوفہ سے رسالے پہ رسالے آئے |
| ٣ | صبح سے عصر تلک شغل یہ تھا سرور کا | جو گرا رن مین گئے لاش اُٹھالے آئے |
| ٤ | عصر کے بعد رہا حیف نہ آشنا کوئی | دشت سے لاشہ شاہ شہدا لے آئے |
| ٥ | بچے سب سہم کے گودونمین چھپے ماؤنکی | خیمونکو لوٹنے جب برچھیون والے آئے |
| ٦ | جب گرے گھوڑے سے شبیر تو بارہ جلاد | ذبح کے واسطے تلوار نکالے آئے |
| ٧ | کس خوشی سے ہوئی فرزندونکے قربان زینب | جب سنا مرنے کی سرور سے رضا لے آئے |
| ٨ | شمر کہتا تھا مین دونگا اُسے دوہرے خلعت | سر سے زینب کے جو زہرا کی ردا لے آئے |
| ٩ | شہ نے فرمایا خمہ اخیر کرے اکبر کی | جبکہ ہر سمت سے اعدا لیے بھالے آئے |
| ١٠ | جب سنا بچون عباس ہین لائے پانی | در پہ خیمے کے وہ لے لیکے پیالے آئے |
| ١١ | پابرہنہ ہوا صحرا مین جو عابد کا گذر | پابوسی کے لیے دشت مین چھالے آئے |
| ١٢ | ضعف اِسدرجہ تھا عابد کو کہ تا تخت یزید | اہلبیت نبوی اُنکو سنبھالے آئے |
| ١٣ | کہتی تھی فاطمہ نانی ہر کوئی ایسا بھی | جاے اور شہ کی خبر مثل صبا لے آئے |

| | | |
|---|---|---|
| اوڑھ لی زینب مضطر نے باصرار ردا | ۱۴ | شام مین جبکہ محب شال عزا لے آئے |
| کہا صغرا نے نہین خبر ہی شہ کی نانی | ۱۵ | پردہ محمل کے نظر جب آئے کا لے آئے |
| رہے بیگور و کفن دشت مین جب شاہ ہدا | ۱۶ | لاش پہ جن و ملک کربلا کو نالے آئے |
| ۱۷ | مرہ خاک شفا سے نہ بدل ای مداح<br>خضر سو باز اگر آب بقا لے آئے | |
| سلامی چشم ہون گریان سحاب کے بدلے | ۱ | کہ آب تیغ بلا شہ کو آب کے بدلے |
| حبیب کہتے تھے مین سب سے پہلے دونگا جان | ۲ | جناب سبط رسالت مآب کے بدلے |
| سمجھتا تھا نہ کوئی سبط مصطفے شہ کو | ۳ | عجب عقیدے تھے ہر شیخ و شاب کے بدلے |
| سوال آب جو شہ نے کیا پے اصغر | ۴ | لعین نے تیر لگایا جواب کے بدلے |
| حسین کہتے تھے ہم دیتے ہین جو جا سے | ۵ | شراب نہر لبن جام آب کے بدلے |
| بجز علی کے نہ سویا کوئی شب ہجرت | ۶ | نبی کے گھر مین رسالت مآب کے بدلے |
| گرے جو گھوڑے سے اکبر تو بہر سجدہ شکر | ۷ | جھکے زمین پہ شہ اضطراب کے بدلے |
| رفیق کہتے تھے ہی خاک ایسے جینے پر | ۸ | نہ جان دین خلف بوتراب کے بدلے |
| کہا یہ حر نے عمر سے تو سوچ تو دل مین | ۹ | مین چھوڑون دولت عقبیٰ سراب کے بدلے |
| کہا یہ سعد کے بیٹے سے اسکے بیٹے نے | ۱۰ | عذاب لیتا ہی ناحق ثواب کے بدلے |
| جو پوچھا نام تو کبرا نے ہند سے یہ کہا | ۱۱ | لقب ہی بیوہ دلھن کا خطاب کے بدلے |
| جب آیا جوڑا شہانا نبی کا بولی قضا | ۱۲ | بجا ہی خون کی افشان شہاب کے بدلے |

| | | |
|---|---|---|
| جو پہونچی مجلس حاکم مین سر کھلی زینب | ۱۳ | صدائے نوحہ تھی چنگ و رباب کے بدلے |
| سوال آب پہ اعدا لگاتے تھے نیزے | ۱۴ | دعائے خیر تھی یان سے عتاب کے بدلے |
| قبول ہوتی ہین جب عرش تو لیکے اشک عزا | ۱۵ | چھڑکتی حورین ہین رخ پر گلاب کے بدلے |
| کہا حسین نے قاصد سے کہنا مر گئے شاہ | ۱۶ | یہی بیان ہی کافی جواب کے بدلے |
| پدر سے عرض کی اکبر نے ہوا اجازت جنگ | ۱۷ | مین لڑنے جاؤن عدو سے جناب کے بدلے |
| حنا و وسمہ کہان تھا جو مقتل مین | ۱۸ | لہو لگا یا تھا شہ نے خضاب کے بدلے |
| ۱۹ | بروز حشر شہ دین کے فضل سے مداح<br>سلام ہو گا یہ مجرا حساب کے بدلے | |

| | | |
|---|---|---|
| شہ کا مجرائی ہون کس درجہ ہی قسمت اچھی | ۱ | ہی یہ گلزار جنان ملنے کی صورت اچھی |
| شہ نے صغرا سے کہا ساتھ مین لیے چلتا ضرور | ۲ | کچھ بھی ہوتی جو مری جان طبیعت اچھی |
| گھر سے بلوا کے کیا کوفیون نے پانی بند | ۳ | امت جد نے کی شبیر کی دعوت اچھی |
| پسر سعد سے حر نے کہا انصاف تو کر | ۴ | جنت اچھی ہی کہ دنیا کی یہ دولت اچھی |
| ہند نے شام کے حاکم سے کہا ای مردود | ۵ ق | سبط احمد سے نہین دلمین کدورت اچھی |
| گو تو اظہار نہین کرتا ہی مجھ سے اظلم | ۶ | پر مین پاتی نہین ہرگز تری نیت اچھی |
| شاہ فرماتے تھے ای شامیو سوچو تو ذرا | ۷ | دولت اچھی ہی کہ احمد کی شفاعت اچھی |
| رفقا شاہ کے کہتے تھے کہ بس آپ کے بعد | ۸ | تا قیامت نہین ملنے کی شہادت اچھی |
| واہ ری قدر در اشک عزائے شبیر | ۹ | در شہوار سے بھی ملتی ہی قیمت اچھی |

| | | |
|---|---|---|
| دولت و جاہ و حشم چھوڑ کے کیون حر آتا | ۱۰ | روز میثاق سے گر ہوئی نہ طینت اچھی |
| جبکہ آتے تھے پے رخصت میدان عباس | ۱۱ | شاہ فرماتے تھے بھائی نہین عجلت اچھی |
| فخر سے کہتے تھے عباس کہ ملک جم سے | ۱۲ | میرے نزدیک ہی شبیر کی خدمت اچھی |
| ایک ہی دم مین ہوا ناری سے نوری بخدا | ۱۳ | حر نے بھی پائی تھی کس مرتبہ قسمت اچھی |
| ۱۴ | نہین معلوم ہی کیا نیک عمل ای مداح<br>گر نہین آل محمد سے محبت اچھی | |

| | | |
|---|---|---|
| نہین خواہش سلامی سیم زر کی | ۱ | غلامی بس ہی شاہ بحر و بر کی |
| ہمین دہشت ہو کیا نار سقر کی | ۲ | کفن مین خاک ہی سرور کے در کی |
| در اشک عزاے شہ کے آگے | ۳ | نہین کچھ قدر ہی لعل و گہر کی |
| جلاے پیروان مرتضے کو | ۴ | کہان یہ تاب ہی نار سقر کی |
| کہا بانو نے رخصت کسطرح دون | ۵ | کمائی تم ہو اکبر عمر بھر کی |
| صدا فضہ نے دی مرتا ہی اصغر | ۶ | خبر لو سید بیکس پسر کی |
| پس از قتل امام ہر دو عالم | ۷ ق | حرم نے زندگی رو کر بسر کی |
| ہر اکدم نوحہ تھا ہر وقت ماتم | ۸ | یون ہی کی شام اور یون ہی سحر کی |
| کہا یہ ہند نے حاکم سے اظلم | ۹ ق | بھلا کچھ انتہا ہی تیرے شر کی |
| کیا تشنہ دہن سرور کو مقتول | ۱۰ | نبی کی آل تو نے در بدر کی |
| نہین تو جانتا زینب کا رتبہ | ۱۱ | کسی نے کیا نہین تجھکو خبر کی |

۱۲ نہ نکلا چرخ پر خورشید ہرگز ردا جبتک رہی زینب کے سر کی
۱۳ کہا زینب نے کفناؤن مین کیونکر ردا بھی چھن گئی یا شاہ سر کی
۱۴ اُڑے حق سے نہ بیغمبر سے ظالم ہوس غالب ہوئی یہ سیم و زر کی
۱۵ کھڑی رہتی ہی در پر اپنے صغرا خبر لینے کو اپنے نامہ بر کی
۱۶ حرم کے گریہ پر روتے تھے حیوان غضب ہوتی ہین آہین نوحہ گر کی
۱۷ کہا شہ نے نہ ہو زینب کھُلے سر نہین کچھ فکر مجھکو اپنے سر کی
۱۸ ملا جس روز مرقد شاہِ دین کو تھی اُس دن بیسوین ماہ صفر کی
۱۹ ہوے جب حملہ ور عباس رن مین ندا تھی الامان والحذر کی
۲۰ دکھا کر بانو کو کہتا تھا خولی یہ بانو ہی امام بحر و بر کی
۲۱ یہ قیدی دختر شاہِ عجم ہی بہو ہی حضرت خیر البشر کی
۲۲ بلا امداد کے اُٹھنا تھا مشکل یہ حالت تھی مریض بے پدر کی
۲۳ ندا زینب کی تھی یا شیر یزدان خبر لو عابد بے بال و پر کی
۲۴ بہت گھبرا کے اُٹھی تب مین صغرا خبر پائی جو حضرت کے سفر کی
۲۵ گری غش کھا کے بانو خاک پر ہاے جو لائے لاش شہ نور نظر کی
۲۶ سر نیزہ تھا پڑھتا سورہ کہف سفر مین تھی یہ صورت شہ کے سر کی
۲۷ لکھا ہی پانچ جا روسے زمین پر زیارت ہی شہ بیکس کے سر کی
۲۸ یہی کہتی تھی روکر بنت سرور نہ کیون اب تک خبر آئی پدر کی

| | | |
|---|---|---|
| ۲۹ | ہوئی کشتِ عمل سرسبز مداح<br>یہ ہی تائید بیشک چشمِ تر کی | |

۱ مجرئی آلِ عبا سے کون بہتر اور ہی | طینتِ عام اور ہی اور نور داور اور ہی

۲ مومنو ہی مسندِ قائم کی ناحق کو تلاش | بہتر از خاکِ شفا کیا کوئی بستر اور ہی

۳ ساتھ قرآن کے نہین گر قایم آلِ عبا | کون پھر مصداقِ فرمانِ پیمبر اور ہی

۴ پا مع نالین کے رکھے ہون جسنے عرش پر | غیر ختم المرسلین ایسا پیمبر اور ہی

۵ ہاتھ مین لیکر درِ خیبر کو کہتے تھے علی | بار مین یہ تو سپر سے بھی سبک تر اور ہی

۶ جد محمد مصطفےٰ مان فاطمہ بابا علی | شبر و شبیر سے پھر کون بہتر اور ہی

۷ پیش حیدر گو جہان کا سیم و زر بیوقر ہو | پر وقارِ فضہ و اعزاز بوذر اور ہی

۸ سر پہ دامن فاطمہ کا راس و جیب و نون عَلم | ذاکرون کا مرتبہ بالائے منبر اور ہی

۹ گوہر اشک عزا کے سامنے کیا در کی قدر | آب نیسان اور جوش دیدۂ تر اور ہی

۱۰ کہتے ہین یون بانی مجلس سے جبریل امین | فرش کی گر ہو کمی تو میرا شہپر اور ہی

۱۱ عشرۂ ماہِ عزا کا ہو گیا گر خاتمہ | پر غمِ شہ تا بہ چہلم دیکھو گھر گھر اور ہی

۱۲ کہتے تھے انصار شہ دریا کی ہو کیون ہمکو چاہ | آب دریا اور ہی اور آب کوثر اور ہی

۱۳ کہتا تھا حُر نزع مین اسدم کھلا یہ راز غیب | لطف زہرا اور ہی آغوش مادر اور ہی

۱۴ کہتے تھے شہ بڑھ کے برزرے گو ہی زخمون سے بدن | حلق کو پر اشتیاقِ آب خنجر اور ہی

۱۵ شہ نے اعدا سے کہا مہلت دو اتنی ظالمو | گھر سے لے آؤن مین فدیہ ایک اصغر اور ہی

| | | |
|---|---|---|
| کہتے تھے دربان گور روتے ہین سب اہل حرم | ۱۶ | مضطرب سب سے سوا ہر شہ کی دختر اور ہی |
| عرض کی حر نے نہین صدقہ کو تنہا یہ غلام | ۱۷ | ایک بھائی ایک خادم ایک دلبر اور ہی |
| کہتے تھے شہ مر چکے جسوقت سب خویش و عزیز | ۱۸ | نذر حق کے واسطے باقی مرا سر اور ہی |
| سونپ کر مختار سے محشر کہیگا کبریا | ۱۹ | آرزو کچھ تجھکو اے سبط پیمبر اور ہی |
| شہ نے زینب سے کہا تم سر کھلے در در پھرو | ۲۰ | بعد میرے اے بہن یہ شرطِ محشر اور ہی |
| پہلے خود صدقے ہوئی سرور پہ زینب سات بار | ۲۱ ق | پھر کہا میری غرض یہ ابن حیدر اور ہی |
| نذر مین کرتی ہون بیٹے انکی دو انکو رضا | ۲۲ | آخری تم سے یہ مولا عرض خواہر اور ہی |
| سر کے کھلنے پر حرم چلائے تو بولا یہ شمر | ۲۳ | سر کھلے پھرنا ابھی کوفہ مین در در اور ہی |
| اُس سے مس ہوتا ہی سونا اِس سے دھلتے ہین گناہ | ۲۴ | تربت شہ اور ہی کبریت احمر اور ہی |
| کہتے تھے عباس مجھ مین اور شہ مین ہی یہ فرق | ۲۵ | جیسے قمبر اور ہی مولا سے قمبر اور ہی |
| کہتی تھی حاکم سے زینب ہو گئے برباد ہم | ۲۶ | آرزو باقی تری اب کیا ستمگر اور ہی |
| کہتی تھی اکبر سے بانو انکی دون کیونکر رضا | ۲۷ | سنگ بیٹا اور ہی اور قلب مادر اور ہی |
| کہتی تھی سرور سے زینب جاتے ہین مرنیکو آپ | ۲۸ | بعد حضرت کون والی میرے سر پر اور ہی |
| مر گئے عباس جب کہتی تھی فوج اشقیا | ۲۹ | لشکر شبیر مین بس ایک اکبر اور ہی |
| لٹ چکے جسدم حرم رو رو کے بانو نے کہا | ۳۰ | دیکھیے دکھلاتا اب کیا کیا مقدر اور ہی |
| سعد کے بیٹے سے حر کہتا تھا ظالم سوچ تو | ۳۱ ق | سبط احمد کا کوئی دنیا مین ہمسر اور ہی |
| تیرے حاکم اور سرور کی ہی بیشک یہ مثال | ۳۲ | غول دنیا اور ہی اور دین کا رہبر اور ہی |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳ | ہو مجاور روضۂ شبیر پر مداح تو<br>زایری کے رتبہ سے رتبہ یہ برتر اور ہی | |

| | | |
|---|---|---|
| مجرئی یان کمر صبر تھے سرور باندھے | ۱ | اور وان شمر پئے قتل تھا خنجر باندھے |
| ہوے جو عقدہ کشاے دو جہان واویلا | ۲ | ہاتھ اُس شاہ کی دختر کے ستمگر باندھے |
| کیا مروت تھی شہ دین نے جھکالی گردن | ۳ | پہونچا ہاتھون کو جو ہین حرد لاور باندھے |
| شہ ادھر تھے مع ہفتاد و دو تن تشنہ دہن | ۴ | تھا صف جنگ اُدھر شام کا لشکر باندھے |
| شہ نے زینب سے کہا صبر ہی کرنا مرے بعد | ۵ | کوئی رسی سے جو شلنے ترے خواہر باندھے |
| رات بھر نیند نہ زندان مین آئی تھی انکھین | ۶ | ہاتھ معصومون کے اِسطرح سے کسکر باندھے |
| دیکھکر قاسم ناشاد کو روتے تھے عدو | ۷ | آیا میدان مین سہرا جو وہ مضطر باندھے |
| رعب عباس سے تھرانے لگی فوج عدو | ۸ | پہونچے میدان مین جو شمشیر دو پیکر باندھے |
| کس نے جز خواہر شبیر یہ دیکھا ہی کبھی | ۹ | اپنے بیٹون کی کمر مرنے پہ مادر باندھے |
| کہتی تھی بنت علی صدقے ہون بیٹے میرے | ۱۰ | رن کے جانے کو کمر اپنی نہ اکبر باندھے |
| کیا ہی ہمت تھی کیا ہاتھ نہ پھیلا کے سوال | ۱۱ | پیاس مین مٹھیان دونون رہے اصغر باندھے |
| کہا زینب نے نہین باندھے یہ سجاد کے ہاتھ | ۱۲ | ظالمو آج ہین یہ بازوے حیدر باندھے |
| شاہ کہتے تھے نہ تلوارین لگاؤ مجکو | ۱۳ | ظالمو سر پہ ہون دستار پیمبر باندھے |
| حیف ہی مونہ سلجھاتی تھی جسکو زہرا | ۱۴ | شمر نیزے سے وہی زلف معنبر باندھے |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵ | شور محشر تھا بپا آل نبی مین مداح | |

بیبیون کے ہاتھ جو ملعونون نے کسکر باندھے

## سلام

١ مجرئی تھے شہ دین عاشق یزدان اتنے — کوئی باقی نہ رہا کر دیے قربان اتنے
٢ دعوی ہمسری شاہ کرے جب تو خلیل — پہلے قربانی کو لائے تو دل و جان اتنے
٣ سبحۂ اشک عزا پر کبھی نہو جنکا شمار — شہ مظلوم کی امت پہ ہین احسان اتنے
٤ احمد و حیدر و زہرا و حسن بلکہ خدا — اک در اشک غم شہ کے ہین خواہان اتنے
٥ ایک حر ایک پسر ایک غلام اک بھائی — لشکر کفر مین تھے تابع یزدان اتنے
٦ دفن کے وقت ہوا قبر مین رکھنا دشوار — چور تھے زخمون سے عضو شہ ذیشان اتنے
٧ کہا زعفر نے کہ بن جائیگی جانون پہ وہان — سرورا ساتھ ہین خادم کے نبی جان اتنے
٨ کہتی تھی فاطمہ صغرا کہ خدا خیر کرے — نانی مین دیکھتی ہون خواب پریشان اتنے
٩ اصغر و ابن حسن نور نگاہ عباس — لشکر شاہ مین ہین کشتۂ پیکان اتنے
١٠ پانون ہر گام تھا سجاد کو رکھنا دشوار — پھیلے تھے راستہ مین خار مغیلان اتنے
١١ جا کے دریا مین بھی پانی نہ پیا سرور نے — تھے غیور ابن علی شاہ شہیدان اتنے
١٢ کوئی اتنا بھی نہ تھا جس سے کہ ہوتے رخصت — تھے غریب الغربا شاہ خراسان اتنے
١٣ کہتے تھے حور و ملک پانون ہی رکھنا مشکل — پھیلے ہین دشت مین شہ کے گل و ریحان اتنے
١٤ شاہ فرماتے تھے کس کس کی تواضع مین کرون — حلق ہی ایک مرا خنجر بران اتنے
١٥ کہا زینب نے نہین خواب مین آتے اکبر — کیون پھوپھی سے ہو بیزار مری جان اتنے

۱۶ حق نے بخشی تھی ید اللہ کو جو تاب و توان
زور آور تھے کہان زال و نریمان اتنے

۱۷ جان بھی دین تو نہون حق سے شہ دین کے ادا
ہم پہ ہین شاہ کے احسان فراوان اتنے

۱۸ بدلے ہر شعر کے ملتا ہی مکان جنت مین
کر دیے قصر جنان شاہ نے ارزان اتنے

۱۹ رونے بھی پاتے تھے شہ کو نہ حرم قید مین آہ
سخت بیرحم تھے زندان کے نگہبان اتنے

۲۰ منھ سے بولے نہ چلے گھٹنیون گھر مین اصغر
کہتی تھی بانو مرے رہگئے ارمان اتنے

۲۱ قطرہ پانی کا نہ بچے کے بھی پینے کو دیا
دشمن آل پیمبر تھے مسلمان اتنے

۲۲ ایک چادر بھی نہ تھی جس سے چھپاتے چہرہ
ہوگئے آل نبی بے سر و سامان اتنے

۲۳ آپ کے در پہ بغیر آبے نکل سکتے نہین
دل مداح مین یا شاہ ہین ارمان اتنے

## سلام

۱ عزیز اعدا نے مجرائی کیا بے شیر سے پانی
پلایا آہ اس پیاسے کو آب تیر سے پانی

۲ غضب ہی دعوی اسلام تھا اور اسپہ واویلا
کیا پیار اعدو نے حضرت شبیر سے پانی

۳ نہ سمجھو اسکو مینہ ای مومنو دل ابر بار انکا
ہوا ہی تشنگی شاہ کی تاثیر سے پانی

۴ کہا سرور نے پیاسے ہی گئے جنت کو تم اکبر
بہت مانگا کیے ای جان مجھ دلگیر سے پانی

۵ کہا بانو سے سرور نے یقین ہی مانگنے پر بھی
نہین ملنے کا ہرگز لشکر بے پیر سے پانی

۶ سکینہ سے کہا عباس نے لاؤنگا دریا سے
ملیگا جسطرح سے اور جس تدبیر سے پانی

۷ بوقت ذبح پانی دیتے ہین حیوان کو بھی ہی ہی
ذبیح راہ خالق کو دیا شمشیر سے پانی

| | | |
|---|---|---|
| کہا اعدا نے سرور سے بغیر از بیعت حاکم | ۸ | نہین ملنے کا اے سبط نبی تقریر سے پانی |
| کہا شہ نے رواں ہوں کوثر و تسنیم خیمہ مین | ۹ | ہو چاہون مین ابھی اُس مالک تقدیر سے پانی |
| سنایا شہ کو جلتے ہین خیام آل پیغمبر | ۱۰ | چھڑایا ظالمون نے شہ سے کس تزویر سے پانی |
| کہا شمر لعین نے مین دم آخر یہ سنتا تھا | ۱۱ | ندا آتی تھی حلق حضرت شبیر سے پانی |
| پس از قتل شہ دین روتی تھی دو دو پہر زینب | ۱۲ | جو کوئی مانگتا تھا شاہ کی ہمشیر سے پانی |
| ۱۳ | الٰہی ہے دعا مداح کی محشر مین کوثر پر<br>عطا ہو مجھکو دست شاہ خیبر گیر سے پانی | |

| | | |
|---|---|---|
| ہو قبر مجرئی در مولا کے سامنے | ۱ | حاضر رہے غلام یہ آقا کے سامنے |
| حر دل سے کہتا آتا تھا ہوگی خطا معاف | ۲ | پہونچونگا جب مین سرور والا کے سامنے |
| حر بولا شہ سے ہاتھ بندھے یون مین جان نثار | ۳ | جائیگا نبت فاطمہ زہرا کے سامنے |
| عباس کہتے تھے کہ ہے یہ آرزوے دل | ۴ | بیجان ہون زمین سید والا کے سامنے |
| ہر اک سے لاش اکبر مہرو تھے پوچھتے | ۵ | پہونچے جو شاہ دین صف اعدا کے سامنے |
| کہتے تھے شامی شاہ سے رہنے نہ دینگے ہم | ۶ | خیمہ جو آپ کے ہین یہ دریا کے سامنے |
| صغرا کا تھا یہ قول شفا ہو مجھے ابھی | ۷ | پہونچون اگر مین اپنے مسیحا کے سامنے |
| سرور نے شمر سے کہا اے بانی جفا | ۸ | شکوہ کرونگا مین ترا نانا کے سامنے |
| غش کھا کے شاہ گر پڑے اکبر کی لاش پر | ۹ | دم توڑا نوجوان نے جو بابا کے سامنے |
| ام البنین نے کہا قاصد نہ کیجو ذکر | ۱۰ | حال حسین فاطمہ صغرا کے سامنے |

| | | |
|---|---|---|
| روتی تھی پھیر پھیر کے منھ فرط شرم سے | ۱۱ | قاسم کا ذکر ہوتا جو کبرا کے سامنے |
| خون کا خضاب کر کے یہ فرماتے تھے امام | ۱۲ | جاؤنگا سرخرو یہین نانا کے سامنے |

۱۳ مداح آرزوے دلی ہی کہ یہ سلام
جا کر پڑھون مین روضۂ آقا کے سامنے

## سلام

| | | |
|---|---|---|
| سلامی آمد ماہ عزا ہی | ۱ | ابھی سے فاطمہ کا سر کھلا ہی |
| جدھر دیکھو اُدھر ہی شور ماتم | ۲ | ہر اک سو نعرۂ آہ و بکا ہی |
| چلے ہین کعبہ سے کوفہ کو مولا | ۳ | بہت نزدیک دشت کربلا ہی |
| ہی بیدل آگے آگے ہادی عصر | ۴ | کھلے سر پیچھے سارا قافلا ہی |
| فدا کرتے ہین شہ اُس جان جان کو | ۵ | کہ جسپر جان سب گھر کی فدا ہی |
| غضب ہی دختر زہرا کھلے سر | ۶ | سر بازار ہی مجمع بڑا ہی |
| قفا پر شمر ہی گردن پہ خنجر | ۷ | زبان پر شہ کے امت کی دعا ہی |
| منادی کہتا جاتا تھا یہ آگے | ۸ | اسیران بلا کا قافلا ہی |
| بتایا شمر نے حاکم کو ہی ہی | ۹ | یہ بانو ہی یہ بنت مرتضیٰ ہی |
| کہا یہ دست بستہ حر نے شہ سے | ۱۰ ق | یہ بندہ مورد جرم و خطا ہی |
| اگر بخشو نہین کچھ دور مولا | ۱۱ | خطا ہم سے ہی اور تم سے عطا ہی |
| کہا سر در سے یہ اہل وطن نے | ۱۲ ق | شہا کوفہ پُر از مکر و دغا ہی |

| | | |
|---|---|---|
| نہ جاؤ اسطرف سب گھر کو لیکر | ۱۳ | بہت گرمی ہے اور موسم برا ہے |
| کہا شہ نے میں ہوں آگاہ لیکن | ۱۴ | وہی ہوگا جو حکم کبریا ہے |
| مجھے کچھ خوف مرنے کا نہیں ہے | ۱۵ | بشر کے واسطے اکدن قضا ہے |
| یہ کی عباس نے شبیر سے عرض | ۱۶ ق | توقف اب مری رخصت میں کیا ہے |
| فدا ہونے کو یا سبط پیمبر | ۱۷ | فقط یہ ہی غلام با وفا ہے |
| پئے رخصت علی اکبر جو آئے | ۱۸ ق | کہا ماں نے بتاؤ قصد کیا ہے |
| وہ بولا جان دوں قدموں پہ شہ کے | ۱۹ | یہ دل کی آرزو اور مدعا ہے |
| ہو ناری سے نوری ایکدم میں | ۲۰ | عجب حر پر یہ الطاف خدا ہے |
| ہیں بیشک جنتی شہ کے عزادار | ۲۱ | عقیدہ اپنا بیچون و چرا ہے |
| نہ کھانا ہے نہ پانی ہے نہ آرام | ۲۲ | یہ ہیں آلام اور آل عبا ہے |
| محبو قدر دان اشک عزا کی | ۲۳ | یقیناً ذات پاک مصطفے ہے |
| اکیلے ہیں شہ مظلوم رن میں | ۲۴ ق | نہ یاور ہے نہ کوئی آشنا ہے |
| ترا حافظ خداوند دو عالم | ۲۵ | یہ ہر دم روح زہرا کی صدا ہے |
| چڑھا جو دوش ختم المرسلین پر | ۲۶ | سر اسکا حیف نیزہ پر چڑھا ہے |
| غضب ہے ملتجی پانی کا وہ ہے | ۲۷ | ہمیں کوثر کی جس سے التجا ہے |
| مرض جب ہند نے عابد سے پوچھا | ۲۸ | کہا مولا نے مرض لا دوا ہے |
| ہر اک دم کہتی تھی نانی سے صغرا | ۲۹ | جب آئیں سید والا شفا ہے |

| | | |
|---|---|---|
| ہی تاثیر غم حسنین اس مین | ۳۰ | یہ سبز و سرخ جو رنگ حنا ہی |
| جو ہونگے فاطمہ کے زیر چادر | ۳۱ | اُنھین محشر کے دن کا خوف کیا ہی |
| ہی رن مین بیکفن بھائی کا لاشہ | ۳۲ | بہن بلوہ مین در در بیردا ہی |
| علی کی بیٹیان اور قید خانہ | ۳۳ | عجب نیرنگی چرخ دوتا ہی |
| بندھا ہی ریسمان مین اُسکا کنبہ | ۳۴ | لقب جس شاہ کا عقدہ کشا ہی |
| کیا سفاکون نے لاشونکو پامال | ۳۵ | بھلا اس ظلم کی کچھ انتہا ہی |
| کہان رن اور کہان آغوش زہرا | ۳۶ | وہ شہ کی ابتدا یہ انتہا ہی |
| اُتر آئے فرس سے شاہ بیکس | ۳۷ | ہوا معلوم جب یہ کربلا ہی |
| رفیقون سے یہ پھر فرمایا شہ نے | ۳۸ | مقام اپنا یہین اب دائما ہی |
| تماشے کو چلو آتے ہین قیدی | ۳۹ | ہر اک سو شام مین یہ غلغلہ ہی |
| کہا جلاد سے شہ نے کہ او شمر | ۴۰ | مرا جد شافع روز جزا ہی |
| تجھے معلوم ہی یہ یا نہین ہی | ۴۱ | قیامت مین خدا کا سامنا ہی |
| جواب اس ظلم کا کیا دیگا ظالم | ۴۲ | ترے دلمین بھی کچھ خوف خدا ہی |
| بھلا وہ کس طرح بھولیگا رستہ | ۴۳ | علی جس قافلہ کا رہنما ہی |
| یقینی ہم ہین اُس کشتی کے راکب | ۴۴ | امام عصر جس کا ناخدا ہی |
| روایت کرتے ہین سلمان کہ دیکھا | ۴۵ | میان خواب بنت مصطفےٰ ہی |
| مگر اعجاز سے خیر النسا کے | ۴۶ | بلا تحریک جلتی آسیا ہی |

نیچے واری گئی کسدن تشوار جائینگے

کہتے تھے عاشور کو انصار سے شاہِ غیور
دیکے سر وعدہ پہ ہم جائینگے خالق کے حضور
۶
ظلم جو چاہیں کریں ہم پر یہ ظالم پُر غرور
بھانجے بولے شہا وعدہ تو ہی لڑنا ضرور
گو زبان ہاری ہے لیکن جی نہ ہارے جائینگے

قید ہوکر جب چلا اہلِ حرم کا قافلا
ساربان جسدم بناوہ آدمِ آلِ عبا
۷
ننگے اونٹوں پر سوار اعدا نے بیو ونکو کیا
بولے عابد اونٹوں کی رسی ہے لنگر ناؤ کا
اتنی بحر گنہ سے پار اُتارے جائینگے

ار ذہن ہرگز نہ کچھ تحسین دنیا کی کرو
قدردان مداح دنیا میں کوئی ہو یا نہو
۸
بے تصنع اپنا تو یہ قول ہے اے عاقلو
فخر کرتے ہیں ذہین اس پر کہ روزِ حشر کو
ہم غلامانِ علی کہکر پکارے جائینگے

خمسہ بر سلام جناب ذہین صاحب مرحوم و مغفور

دردِ عباس تھا نذرِ شہ دین سر دونگا
قولِ اکبر تھا گلا تیغ تلے دھر دونگا
۱
کہا قاسم نے کہ جان شہ کے قدم پر دونگا
مجرئی کہتے تھے سرور کہ اٹھا گھر دونگا
مہم اُمتِ احمد کو میں سر کر دونگا

بھیجکر سیکڑوں خط کوفیوں نے بلوایا
سنکے حجت شہ بیکس کی رہے چپ لا
۲
آئے جب شاہ تو سب پھر گئے بانی جفا
پھیر مانگے جو خط اعدا نے تو سرور نے کہا
حشر میں تمکو یہ میں پیش پیمبر دونگا

۳ق گو کہ کم سن تھا بہت فاطمہ کا نور العین — فکر امت سے مگر قلب سدا تھا بیچین
واہ کیا لطف ہی دیکھو تو بر ب کونین — جب نبی روتے تھے امت کو تو کہتے تھے حسین
نانا مین وو سندین پیش خدا دھر دونگا

۴ فکر اس مرتبہ امت کی ہی کیون ای نانا — روز میثاق سے یہ بار تو حصہ ہی مرا
عرض ناچیز یہ ہی آپ سے محبوب خدا — آج کیون روتے ہو محشر تو ہو کل دیکھے گا
نذر اک ہاتھ سے سر ایک سے مخفر دونگا

۵ عرض جب کر چکا یہ فاطمہ کا نور العین — فرط الفت سے اُٹھے سنتے ہی شاہ کونین
چوم کر حلق کو سرور کے بعد شیون و شین — مصطفے نے کہا پھر تم کہو کیا دوگے حسین
تمکو تو ہدیہ مین امت کے مین دلبر دونگا

۶ وعدہ نانا کا تمھارے ہی یہی خالق سے — فدیہ امت کا کرونگا مین تمھین ای پیارے
پھر بتاؤ مجھے تم نذر خدا کیا دوگے — مسکرا کر کہا شبیر نے یون ہم سمجھے
میرا سر آپ کا ہدیہ ہی نہ کیونکر دونگا

۷ میرے و نیئے کے لیے بادشہ ہر دو سرا — فکر کچھ بھی نہ کرین آپ کہ مین کیا دونگا
گو نہین پاس مرے حشمت و مال دنیا — میرے دینے کو بہت ہی مجھے خالق نے دیا
بھانجے دونگا پسر دونگا برادر دونگا

۸ یہ بھی کافی نہ اگر ہونگے رسول الثقلین — وعدہ حتمی یہی میرا ہی بر ب کونین
مرتے ہو ہوتے ہو ویگی نہ امت بیچین — اور تو دینے کو سب گھر لیے جاتا ہی حسین

<table>
<tr><td colspan="3">جو جو امت پہ پڑیگا وہ مقرر دونگا</td></tr>
<tr><td>آپکے سامنے رتبہ مرا کیا اے مولا<br>پاس جو میرے ہے سب کچھ ہے یہ حضرت کا دیا</td><td>۹</td><td>آپ محبوبِ خدا اور میں بندۂ ادنا<br>مجھ سے کیا پوچھتے ہیں آپ میں دونگا کیا</td></tr>
<tr><td colspan="3">ایک ہدیہ دیا تمنے میں بہتر دونگا</td></tr>
<tr><td>آپکے صدقے سے اے خالق اکبر کے نبی<br>دینے میں آنکھ جھپکتی نہیں ہرگز میری</td><td>۱۰</td><td>ہمت اللہ نے اس مرتبہ کی مجھکو دی<br>تم نہ روؤ تو میں تفصیل کروں دینے کی</td></tr>
<tr><td colspan="3">یاں تلک دونگا کہ وسعت سے بھی باہر دونگا</td></tr>
<tr><td>مال و زر کی تو حقیقت نہیں کچھ بھی بخدا<br>عرض کرتا ہوں بلا ریب کہ بندھوا دونگا</td><td>۱۱</td><td>واسطے آپکے امت کے شہ ہر دوسرا<br>بازوئے زینب و کلثوم و سکینہ کا گلا</td></tr>
<tr><td colspan="3">پائے سجاد تلک بیڑیوں سے بھر دونگا</td></tr>
<tr><td>آپسے عرض یہ کرتا ہوں شہ عرش جناب<br>بنت مسلم کے تو دُر بسہ مع کلثوم و رباب</td><td>۱۲</td><td>اتنا میں دونگا کہ ممکن بھی نہ ہو جسکا حساب<br>مقنع زوجۂ عباس تو بانو کا نقاب</td></tr>
<tr><td colspan="3">پردہ امت کا رہے گر تو سراسر دونگا</td></tr>
<tr><td>بہویں اور بیٹیاں سب آپکی اے خیر بشر<br>بنت زہرا جو ہے یہ زینب تفتیدہ جگر</td><td>۱۳</td><td>ہو کے بے مقنع و بے پردہ پھریں گی کھلے سر<br>ننگے سر اونٹوں پہ بلوہ میں پھریگی در در</td></tr>
<tr><td colspan="3">ایسا کچھ دونگا کہ زینب کی بھی چادر دونگا</td></tr>
<tr><td>غم نہیں اہلِ حرم پر ہوں اگر لاکھ جفا</td><td>۱۴</td><td>میرے بچوں کو طمانچے لگیں بے جرم و خطا</td></tr>
</table>

وعدہ مین آپ سے کرتاہون یہی اے نانا
جو ستم گذرینگے مجھپر وہ سہونگا مولا
سے آپ کی امت کو رہا کر دونگا

۱۵ پیاس سے جھولے مین جسدم ہوا اصغر بیچین
تیر کھاکر ہوا بیجان جو وہ نور العین
لائے میدان مین اٹھے خیمہ سے شاہ کونین
لاش بچے کی لیے راہ مین کہتے تھے حسین
تجھکو کیا کہ کے تری مان کو مین دلبر دونگا

۱۶ زشتی نامہ اعمال سے کہ دھونیکا یقین
کیش مداح یہی اور یہی ہے آئین
غیر اشک غم شبیر نہین اے غمگین
پیش ہوگا جو مرا نامہ اعمال زمین
اسپہ رومال بھر آنسوونکا دھر دونگا

مخمس بر سلام جناب میر انیس صاحب مرحوم و مغفور

۱ زہد و ورع خمیر ہے اپنے خمیر کا
احسان ہے ازل سے یہ رب قدیر کا
اور حب اہل بیت ہے مذہب حقیر کا
دل سیر ہے گدا سے جناب امیر کا
خالی کبھی رہا نہین کاسہ فقیر کا

۲ ہو یا ہوا نہ تاج کا نہ مین سریر کا
شاکی فلس کا ہے نہ خواہان کثیر کا
احسان لیا نہ سر پہ امیر و وزیر کا
دل سیر ہے گدا سے جناب امیر کا
خالی کبھی رہا نہین کاسہ فقیر کا

۳ خاک نجف مین ہوگا جو مرقد فقیر کا
دونگا جواب صاف مین منکر نکیر کا
اور ہوگا وقت قبر مین جب دارو گیر کا
کیا پوچھتے ہو نام مرے دستگیر کا

| | | |
|---|---|---|
| | بازو نبی کا ہاتھ خدا سے قدیر کا | |
| بندہ ہون اک حقیر مین رب قدیر کا | ۴ | اور کلمہ گو ہون شاہ بشیر و نذیر کا |
| پیرو ہون مین حبیب خدا کے وزیر کا | | کیا پوچھتے ہو مذہب و ملت فقیر کا |
| | شیشہ بغل مین ہی مری خصم غدیر کا | |
| حیدر کو جو خدا نے دیا رتبہ و جلال | ۵ | اُسکو بیان کر سکے یہ کسکی ہی مجال |
| ہر روز فتح مکہ کا روشن ہی سب پہ حال | | پہونچا نہ دست حور کا جسجا کبھی خیال |
| | اُس دوش پر تھا پانون مرے دستگیر کا | |
| واقف ہی رتبہ شہ والا سے کائنات | ۶ | تفصیل سے بیان کہان کر سکون صفات |
| ہی ایک جزو ذات نبی کا علی کی ذات | | مومن وہ نہین سوچ لین پردے کی ہی یہ بات |
| | نکلا کہان سے ہاتھ جناب امیر کا | |
| سارا جہان مطیع شہ نامدار ہی | ۷ | بطن صدف مین قطرہ درشاہوار ہی |
| دیکھو جدھر کو فیض و کرم آشکار ہی | | احسان بوتراب کا گردن پہ بار ہی |
| | سرکس طرح جھکا نہ ہے چرخ پیر کا | |
| لشکر پھرا جو حج سے بشیر و نذیر کا | ۸ | پہونچا نبی کو حکم یہ رب قدیر کا |
| اظہار کر دے مرتبہ اپنے وزیر کا | | شہرہ ہی شش جہت مین حدیث غدیر کا |
| | بیعت کو ہاتھ اٹھا تھا صغیر و کبیر کا | |
| ہین یازدہ امام جو اولاد مرتضے | ۹ | اُن سب کا ایک رتبہ ہی از حکم کبریا |

کچھ فرق چھوٹے اور بڑے مین نہین ذرا | معصوم سب ہین جوشن بازوے مصطفا

یان ایک مرتبہ ہی صغیر و کبیر کا

دست خدا تھا قوت بازوے مصطفا ۱۰ یہ قوت خدا نہین تو کہئے اسکو کیا
مرحب کو ایک وار مین نابود کر دیا | خیبر کا در اکھاڑ لے وہ شان کبریا

ٹکڑا نمک سے کھاے جو نان شعیر کا

حب علی یہ ہو گا جو یان خاتمہ بخیر ۱۱ ہمکو نصیب ہووےگی باغ جنان کی سیر
کوثر پہ تب یہ عرض کرونگا بحال غیر | پیاسا ہون ساقیا می کوثر کا خم کی خیر

بھروے خدا کی راہ مین کاسہ فقیر کا

نقد حیات عالم فانی ہی بے بدل ۱۲ اعمال ہوئین نیک یہ ہی زندگی کا پھل
افسوس آجتک تو ہوا کچھ نہ ماحصل | پیری تو آچکی ہی مگر مہلت ای اجل

کر لون طواف قبر جناب امیر کا

آرام روح کیون نہو کیون ہو نہ دلکو چین ۱۳ ہر وقت جنکو ورد ہی نام حسن حسین
حب وولاے آل ہی جنپر کہ فرض عین | سبطین مصطفے کو سمجھتے ہین ہجو شنین

تینون مین ہی یہ حرز صغیر و کبیر کا

مشہور ہی سخاے شہنشاہ دوسرا ۱۴ شاہد عطاے شاہ پہ ہی صاحب ہل اتا
بیشک رحیم کوئی علی سا نہ ہوئیگا | کیا رحم تھا کہ شیر الٰہی نے رو دیا

جب آگیا خیال یتیم و اسیر کا

۱۵ جو شاہ آپ بھوکا رہے اور کو کھلاے — صد حیف اُسکا لاڈلا دانہ تلک نہ پاے
تیر ابھی ظلم چرخ نیا ہر اک پہ واے — اُسکے پسر کو پانی کا قطرہ ملے نہ ہاے
قاتل کو جس نے بھیجدیا جام شیر کا

۱۶ معمول تھا شبون کو یہ حیدر کا دائما — بیوونکے گھر پہ آپ وہ دے آتے تھے غذا
بھوکا کوئی یتیم نہ رہتا تھا شہر کا — جب مر گئے علی تو مدینہ مین شور تھا
آج اُٹھ گیا شفیق یتیم و اسیر کا

۱۷ مسکن کہین بھی خاک نجف سے نہین نفیس — امید جسکی رکھتے ہین سلطان ہو یا رئیس
مداح کی ہی عرض یہ اے مونس و جلیس — پوچھے کوئی پتہ تو یہ کہدیجیو انیس
ہر وادی السلام مین بستر فقیر کا

## مخمس دیگر بر سلام جناب میر انیس صاحب مرحوم و مغفور

۱ پیاس سے آہ تڑپتی تھی سکینہ کیا کیا — شیر کو اصغر معصوم بھی ترسا کیا کیا
کتنکا اکبر کے کلیجے مین بھی بھالا کیا کیا — صبر کرتے تھے سلامی شہ والا کیا کیا
اہل کین نے تھے مظلوم کو ایذا کیا کیا

۲ مر گیا کیسا ری گود کا پالا افسوس — چھپ گیا آنکھون سے وہ گیسوون والا افسوس
سینے پر اُسکے لگا ظلم کا بھالا افسوس — بانو کہتی تھی کہ سہرا ابھی نہ دیکھا افسوس
تھی مجھے بیاہ کے اکبر کی تمنا کیا کیا

۳ پیاس سے جب علی اصغر کا بُرا حال ہوا — لائے خیمہ سے اُسے زین امام دو سرا

پانی کے بدلے گلے پر جو لگا تیر جفا
تیر کھاتے ہی گلے مین جو دم اصغر کا رکا
شاہ کے ہاتھون پہ تڑپا ہی وہ بچا کیا کیا

۴ قتل جب رن مین ہوے بادشہ جن و بشر
جلوہ گر نیزہ پہ تھا سر سہرا بندھا دولہہ کا
چلا کوفہ کی طرف اہل جفا کا لشکر
دیکھتا جو سر قاسم کو وہ کہتا رو کر
حسرتین لیگیا دنیا سے یہ دولھا کیا کیا

۵ جب گرے گھوڑے سے عباسؑ دلاور لب جو
سد رہ شہ کا ہوا آگے ہر اک عربدہ جو
سنکے آواز چلے لاشہ پہ شاہ خوشخو
لاش عباس پہ آنے جو نہ دیتے تھے عدو
تشنہ لب شاہ لڑے ہین لب دریا کیا کیا

۶ خانۂ آل عبا ہوگیا جب سب برباد
رات دن روتے تھے وہ ظلم و ستم کرکے یاد
رہگئے اہل حرم اور فقط زین عباد
منع جو رونے کو کرتا تو یہ کہتے سجاد
کیونکے روؤن ستم ان آنکھون سے دیکھا کیا کیا

۷ ق قید سے چھٹ گئے جس دم حرم شاہ امم
حال اسوقت کا اس طور سے کرتے ہین رقم
آیا یثرب مین لٹا قافلہ با رنج و الم
شاہ دین کے حرم آگئے تھے وطن مین جس دم
خاک پر پیٹ کے سر روتی تھی صغرا کیا کیا

۸ ڈھونڈھتی تھی کبھی اکبر کو کبھی اصغر کو
مان سے کہتی تھی کہ صدقے گئی کچھ تو بولو
جان دیتی تھی وہ سر پیٹ کے ابنار و رو
اور ایک ایک سے کہتی تھی بتاؤ لوگو
کہہ گئے ہین مجھے مرتے ہوے بابا کیا کیا

ایک مدت نہ ملی جب شہ والا کی خبر — سر جھکا لیتی تھی صغرا کوئی کہتا تھا اگر
کہو کوفہ سے پدر نے تمھیں بھیجا کیا کیا

۲۱ سینۂ شاہ پہ سوتی جو تھی وہ خوگر — ہر گھڑی پوچھتی تھی ماں سے کہاں ہیں سرور
فرقت شاہ میں ہر دم تھی حزین و مضطر — قید خانہ میں سکینہ کو جو یاد آئے پدر
رات بھر سینہ میں دل ننھا سا تڑپا کیا کیا

۲۲ قتل جب ہو چکے انصار امام خوشخو — ایک بھی باقی نہ تھا شاہ پہ صدقے جو ہو
گرد بھائی کے بہن پھرتی تھی اُس دم رو رو — دیکھا مرنے پہ کمر باندھتے جب بابا کو
سر اُٹھا تکیہ پہ سجاد نے پٹکا کیا کیا

۲۳ بعد قتل پسر بادشہ عرش نشین — گریۂ آل محمد سے لرزتی تھی زمین
بین ہر اک کے جداگانہ تھے با قلب حزین — بانو کہتی تھی اب اکبر مجھے سمجھاتے نہیں
یاد مادر تری باتیں کرے بیٹا کیا کیا

۲۴ دمبدم آتی تھی میدان سے یہ خیمے میں خبر — نیزہ قاسم کے لگا کٹ گئے زینب کے پسر
قتل عباس ہوئے مر گئے رنین اکبر — کہتے عابد خبر قتل عزیزان سنکر
اپنی بیماری کا ہوتا ہی مداوا کیا کیا

۲۵ بھیجا صغرا نے جو قاصد کی زبانی پیغام — روئے شانا ہوئی اشکوں سے تر ریش تمام
بعد ازین آہ بصد صدمہ و رنج و آلام — خط لیے لاش پہ اکبر کے یہ کہتے تھے امام
دیکھو بیٹا تمھیں صغرا نے ہی لکھا کیا کیا

| | | |
|---|---|---|
| شان و شوکت مین تھے شبیر کے یاور ایسے<br>آکے صف بستہ ہوے سامنے جب لشکر کے | ۲۶ | نہین ہو سکتا تھا رستم بھی مقابل جنسے<br>دیکھکر فوج حسینی کو عدو کہتے تھے |
| | ساتھ لائے ہین جوان سید والا کیا کیا | |
| سب کو دنیا مین ہی گو خواہش پوشاک نفیس<br>اُنس مداح وہان کس سے نہ مونس نہ جلیس | ۲۷ | قبر مین دونون ہین یکسان چہ فقیر و چہ رئیس<br>ساتھ جاتا نہین کچھ جز عمل نیک انیس |
| | اسپہ انسان کو ہی خواہش دنیا کیا کیا | |

## مخمس دیگر بر سلام جناب میر انیس صاحب مرحوم و مغفور

| | | |
|---|---|---|
| سحر کو مہر مبین شام کو قمر دیکھا<br>زمین سے تابہ فلک خوب غور کر دیکھا | ۱ | ہر ایک غنچہ ہر اک گل ہر اک ثمر دیکھا<br>اُسی کا نور ہر اک شی مین جلوہ گر دیکھا |
| | اُسی کی شان نظر آگئی جدھر دیکھا | |
| تمام عمر بسر کی امام نے رو رو<br>یہان تلک رہے مغموم آپ دیکھو تو | ۲ | کبھی نہین ہوے بشاش سید خوشخو<br>بروز عید بھی آیا جو کوئی ملنے کو |
| | غم حسین مین عابد کو نوحہ گر دیکھا | |
| خیال نفع مین دنیا کے عمر کردی بسر<br>جب اختیار گیا ہاتھ سے ہوئی یہ خبر | ۳ | ہزار حیف نہ یاد آیا عاقبت کا ضرر<br>قریب قبر ہم آئے کہان کہان پھر کر |
| | تمام عمر ہوئی جب تو اپنا گھر دیکھا | |
| ہزارون معجزہ ہین ذات شاہ والا کے | ۴ | حقیقت شب معراج ایک ہی اُنسے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| رُوات حال مین اُس شب کا اِسطرح لکھتے | | سحر ہوئی شب معراج کی تو لوگون نے | |
| | جمال پاک رخ سید البشر دیکھا | | |
| و نور نور رخ پاک پر تھا حد سے زیاد | ۵ | زبان پہ شکر تھا ہر دم تھی لطف وصل کی یاد | |
| بیان ہو حالت معراج تھی ہر اک کی مراد | | کہا یہ سب نے غلامون سے کیجیے ارشاد | |
| | جو کچھ حضور نے یا شاہ بحر و بر دیکھا | | |
| صفات جنت و کوثر عذاب نار جحیم | ۶ | جو کچھ کہ دیکھا تھا مولا نے سب کیا تفہیم | |
| پس از حکایت سدرہ و سیر عرش عظیم | | گہر فشان ہوے لعل لب رسول کریم | |
| | کہ سب سے رتبۂ حیدر زیادہ تر دیکھا | | |
| یہ سنکے بوذر و سلمان اُٹھے بہ شوق اتم | ۷ | یہ عرض کی کہ سنین کچھ تو وصف حیدر ہم | |
| کہا نبی نے یہ وصف علی ہے کم سے کم | | وراے کرسی و عرش عظیم و لوح و قلم | |
| | اخی کا نور ہر اک شی مین جلوہ گر دیکھا | | |
| گذر ہوا جو مرا تا حجاب عرش عُلا | ۸ | عجیب رتبۂ حیدر وہان نظر آیا | |
| زمین سے عرش تلک غلغلہ تھا اک برپا | | دلی ولی کی صدا تھی جہان جہان پہونچا | |
| | علی علی نظر آئے جدھر جدھر دیکھا | | |
| دبیر آج ہین کل تھے جو سب مین اہل رئیس | ۹ | پڑے ہین خاک پہ وہ مسند و جو تھے جلیس | |
| بہ آب زر لکھو مداح بس یہ شعر نفیس | | کسی کی ایک طرح سے بسر ہوئی نہ انیس | |
| | عروج مہر بھی دیکھا تو دوپہر دیکھا | | |

| | | |
|---|---|---|
| رواۃ حال مین اُس شب کا اسطرح لکھتے | | سحر ہوئی شب معراج کی تو نوگون ــ |
| جمال پاک رخ سید البشر دیکھا | | |
| وہ نور نور رخ پاک پر تھا حد سے زیاد | ٥ | زبان پہ شکر تھا ہر دم تھی لطف وصل |
| بیان ہو حالت معراج تھی ہر اک کی مراد | | کہا یہ سب نے غلامون سے کیجیے ارشـ |
| جو کچھ حضور نے یا شاہ بحر و بر دیکھا | | |
| صفات جنت و کوثر عذاب نار جحیم | ٦ | جو کچھ کہ دیکھا تھا مولا نے سب کیا تقـ |
| پس از حکایت سدرہ و سیر عرش عظیم | | گہر فشان ہوے لعل لب رسول کـ |
| کہ سب سے رتبۂ حیدر زیادہ تر دیکھا | | |
| یہ سنکے بوذر و سلمان اُٹھے بہ شوق اتم | ٧ | یہ عرض کی کہ سنین کچھ تو وصف حیـ |
| کہا نبی نے یہ وصف علی ہے کم سے کم | | ورائے کرسی و عرش عظیم و لوح و قـ |
| اخی کا نور ہر اک شی مین جلوہ گر دیکھا | | |
| گذر ہوا جو مرا تا حجاب عرش علا | ٨ | عجیب رتبۂ حیدر وہان نظر آ |
| زمین سے عرش تلک غلغلہ تھا اک برپا | | ولی ولی کی صدا تھی جہان جہان ہـ |
| علی علی نظر آئے جدھر جدھر دیکھا | | |
| فقیر آج ہین کل تھے جو سب امیر و رئیس | ٩ | پڑے ہین خاک پہ وہ مسند و جو تھے جلـ |
| یہ آب زر لکھو مداح بس یہ شعر نفیس | | کسی کی ایک طرح سے بسر ہوئی نہ انیـ |
| عروج مہر بھی دیکھا تو دو پہر دیکھا | | |

| | | |
|---|---|---|
| رُوات حال مین اُس شب کا اِسطرح لکھتے | | سحر ہوئی شب معراج کی تو لوگون ــ |
| جمال پاک رخ سید البشر دیکھا | | |
| دِ نور نور رخ پاک پر تھا حد سے زیاد | ۵ | زبان پہ شکر تھا ہر دم تھی لطف دِل |
| بیان ہو حالت معراج تھی ہر اک کی مرا | | کہا یہ سب نے غلامون سے کیجیے ارشـ |
| جو کچھ حضور نے یا شاہ بحر و بر دیکھا | | |
| صفات جنت و کوثر عذاب نار جحیم | ۶ | جو کچھ کہ دیکھا تھا مولا نے سب کیا |
| پس از حکایت سدرہ و سیر عرش عظیم | | گہر فشان ہوے لعل لب رسول ک |
| کہ سب سے رتبۂ حیدر زیادہ تر دیکھا | | |
| یہ سنکے بوذر و سلمان اُٹھے بہ شوق اتم | ۷ | یہ عرض کی کہ سنین کچھ تو وصف حیـ |
| کہا نبی نے یہ وصف علی ہی کم سے کم | | ورای کرسی و عرش عظیم و لوح و |
| اخی کا نور ہر اک شی مین جلوہ گر دیکھا | | |
| گذر ہوا جو مرا تا حجاب عرش عُلا | ۸ | عجیب رتبۂ حیدر وہان نظر آ |
| زمین سے عرش تلک غلغلہ تھا اک برپا | | ولی ولی کی صدا تھی جہان جہان |
| علی علی نظر آئے جدھر جدھر دیکھا | | |
| فقیر آج ہین کل تھے جو سب مین اِس رئیس | ۹ | پڑے ہین خاک پہ وہ مسند وکے تھے جلـ |
| بہ آب زر لکھو مداح بس یہ شعر نفیس | | کسی کی ایک طرح سے بسر ہوئی نہ انیـ |
| عروج مہر بھی دیکھا تو دوپہر دیکھا | | |

## مخمس بر سلام میر انیس صاحب مرحوم و مغفور

قط بد دہی کا سرور پہ سدباب نہ تھا — اکیلا فاقہ ہی سے وہ فلک جناب نہ تھا
صیبت اتنی تھی جسکا کوئی حساب نہ تھا — گذر گئے تھے کئی دن کہ گھر مین آب نہ تھا
اگر حسین سے صابرکو اضطراب نہ تھا

۲
ر و رجا ہیے مشغولی شہ کے ماتم مین — تغافل اور تساہل نہ ہووے اس غم مین
ہر و ساز زیست کا کیا جو فنا ہی اکرم مین — نمود و بود بشر کیا محیط عالم مین
ہوا کا جب کوئی جھونکا چلا حباب نہ تھا

۳
رچہ تھا مین گنہگار غرق بحر تعب — نہ کوئی نیک عمل تھا نجات کا نہ سبب
طفیل ولاے وصی شاہ عرب — فشار سے جو بچا مین ہوا زمین کو عجب
ندا یہ قبر نے دی حکم بوتراب نہ تھا

۴
یک اشک عزا کا وہ مرتبہ ہی عظیم — کہ جسکو جانتا ہی حق دیا رسول کریم
یہ کہنا شالاہی واجب التسلیم — اگر بہشت مین ہوتے نہ کوثر و تسنیم
تو رونے والون کی آنکھونکا پھر جواب نہ تھا

۵
ل آب جو کرتے تھے شاہ عالیجاہ — جو اسمین رمز تھا اُس سے تھے آپ ہی آگاہ
نہ فوج شقاوت کجا کجا وہ شاہ — حسین اور طلب آب ای معاذ اللہ
تمام کرتے تھے حجت سوال آب نہ تھا

۶
نی پانی کی سلطان دین پناہ کو چاہ — تو نہر ان کے خیمہ مین بہتی حق ہر گو اہ

یہ رمز قدرت حق ہر کوئی ہو گیا آگاہ — حسین اور طلب آب ای معاذ اللہ

تمام کرتے تھے حجت سوال آب نہ تھا

۷ امام کہتے تھے اعدا سے ای گروہ ضلال — مین کسکا لخت جگر ہون ذرا کرو تو خیال
کہ جسکے لاکھ کمالوں سے ایک تھا یہ کمال — جسے نبی نے بلایا ہوا وہ نخل نہال

ثمر اُسے بھی دے جو کہ بار یاب نہ تھا

۸ کہان تھا حر جری اور کہان امام سعید — نہم ملک تھا وہ پابند حکم شمر و یزید
یہ کیا تھا بخت رسا کی اگر نہ تھی تائید — حضور شاہ پھر آیا کہان سے حر شہید

خطا کی راہ مین گر جادۂ ثواب نہ تھا

۹ عطا علی کو جو حق سے ہوئی تھی رعنائی — کہان یہ یوسف مصری نے پائی زیبائی
وہ خوب جانتا ہے جسکو کچھ ہے بینائی — علی کے پاے مبارک نے جو ضیا پائی

وہ نور حضرت موسی کو دستیاب نہ تھا

۱۰ ہمیشہ کوئی نہ غالب ہے نہ سدا مغلوب — جو آج مورد تحسین ہے کل ہے وہ معیوب
جو مصلحت ہے خدا کی وہی ہے سب سے خوب — ہر اک کے ساتھ ہے روشن دلو طلوع و غروب

سحر کو چاند نہ تھا شب کو آفتاب نہ تھا

۱۱ تمام خلق پہ تھی آب کی فراوانی — مجاز پینے کے تھے سب یہود و نصرانی
ہزار حیف باین دعوی مسلمانی — فقط حسین کے بچون پہ بند تھا پانی

بہت قریب تھی وہ نہر قحط آب نہ تھا

ذلیل سمجھو کسی کو نہ حال خواری مین ۱۲ پسند عجز ہی ہر دم جناب باری مین
یہ قول راست ہی مداح انکساری مین انیس عمر بسر کرو خاکساری مین
کہین نہ یہ کہ غلام ابوتراب نہ تھا

## مخمس دیگر بر سلام جناب میر مونس صاحب مرحوم و مغفور

مدینہ لٹ کے بسی کربلا محرم مین ۱ تباہ کشور دین ہوگیا محرم مین
ہوئی حسین پہ کیا کیا جفا محرم مین سلامی خیمۂ سرور جلا محرم مین
چراغ احمد و زہرا بجھا محرم مین

ہوئی وہ شاہ پہ جور و جفا محرم مین ۲ کہ جس سے ہل گیا عرش علا محرم مین
جناب فاطمہ کا سر کھلا محرم مین کرین نہ مجرئی کیونکر بکا محرم مین
گلا حسین کا پیاسا کٹا محرم مین

تمام خلق خدا کو یہ ایک ہی غم ہی ۳ ہی ننگے سر کوئی کوئی بچشم پرنم ہی
عزاے شاہ دو عالم محیط عالم ہی ہر ایک تعزیہ خانون مین شور ماتم ہی
بتول ہوتی ہین رونق فزا محرم مین

وہ کون شی ہی نہین جسپہ اس الم کا اثر ۴ تپش ہی مہر کو ہی داغدار جرم قمر
ملایک فلک پہ یہ کہتے ہین آہ رو رو کر غم حسین مین جن و بشر ہین خاک بسر
بشر نہین فقط اہل عزا محرم مین

ستم نہ ایسا ہوا تھا کبھی تہ افلاک ۵ جلا کے خیمۂ آل رسول کردیا خاک

جب اِس الم مین ہو خیرالنسا گریبان چاک
محب حسین کے کیون ہون نہ تیر غمسے ہلاک
نشانہ تیر کا اصغر بنا محرم مین

۶
ملول کیون نہون اِس غم مین پیران رسول
کہ جسکا ناز اُٹھانا علی کا تھا معمول
وہ بادشاہِ دو عالم خدا کا وہ مقبول
علی کا بیٹا محمد کی جان روح بتول
قتیل خنجر بیدین ہوا محرم مین

۷
ہوے جو داخل کرب و بلا امام ہدا
نگر یہ لکھتا ہی راوی بروز عاشورا
سوم سے تا بہ نہم تو پیام صلح رہا
ستم سے باغیون کے گلشن رسول خدا
اُجاڑ ہو گیا پھولا پھلا محرم مین

۸
حرم کے رونے سے گو پڑ گیا جہان مین شور
عمر ادل سے جو رکھتا تھا چشم باطن کور
نگر نہ سنگ دلون سے چلا اسیرون کا زور
لعین نے لاش کو رکھا امام کی بیگور
پھرایا نیزہ پہ سر جا بجا محرم مین

۹
ہوے جو وارد کرب و بلا محرم مین
غم حسین مین گردون ہلا محرم مین
ملی نہ شاہ کو آب و غذا محرم مین
کرے نہ مجرئی کیونکر بکا محرم مین
گلا حسین کا پیاسا کٹا محرم مین

۱۰
عدو کی فوج جو کوفہ کی سمت راہی تھی
زمین کو زلزلہ تھا صورت تباہی تھی
حرم کو پیٹنے اور رونے کی مناہی تھی
فلک پہ قتل سے شبیر کے سیاہی تھی
حرم کے رونے سے اک حشر تھا محرم مین

| | | |
|---|---|---|
| حرم کے بعد نہ مقتل میں کوئی تھا تنہا<br>لکھا ہے راوی پر غم نے آہ واویلا | ۸ | کہ جو حفاظت لاشِ امام دین کرتا<br>نگاہ رکھنے کو لاشہ امام عالم کا |
| | لحد سے آتے تھے شیر خدا محرم میں | |
| جو حال قبلۂ عالم تھا اُنکے پیش نظر<br>غرض وہ کرتے تھے دن زندگی کے یوں ہی بسر | ۹ | تمام روز حرم پیٹتے تھے سینہ و سر<br>غم حسین تھا کھانے کو یا کہ خون جگر |
| | گھٹی تھی اہل حرم کی غذا محرم میں | |
| ہوئے جو شاہ پہ مداح زمین جور و ستم<br>بجا ہے راست ہے بیشک یہ مقطع پر غم | ۱۰ | ہے اسکے لکھنے سے عاجز یقینی اپنا قلم<br>قلم کو تھام لے مونس نہیں ہے تاب رقم |
| | ہوئی جو آل نبی پر جفا محرم میں | |

## مخمس دیگر بر سلام جناب میر مونس صاحب مرحوم و مغفور

| | | |
|---|---|---|
| علی کو ہم خدا کہتے ہیں یہ بدخواہ کہتے ہیں<br>عقیدہ اپنا واثق ہے یہ بے اکراہ کہتے ہیں | ۱ | وہی کہتے ہیں ہم جو کچھ رسول اللہ کہتے ہیں<br>خدا شیر خدا کو خاطی و گمراہ کہتے ہیں |
| | علی کو ہم علی اللہ کو اللہ کہتے ہیں | |
| خطا پر ہیں نصیری جو علی اللہ کہتے ہیں<br>خدا کہتے نہیں ہم نی رسول اللہ کہتے ہیں | ۲ | برا کرتے ہیں جو کچھ غالی گمراہ کہتے ہیں<br>علی کو مومنین شاہوں کا شاہنشاہ کہتے ہیں |
| | ید اللہ و لسان اللہ و عین اللہ کہتے ہیں | |
| علی کی راہ کو عاقل خدا کی راہ کہتے ہیں | ۳ | در حیدر کے خادم ہیں گدا و شاہ کہتے ہیں |

کلیم اپنے گوشہ کا حاجب دی گاہ کہتے ہین ۔ ملائک آستانے کو عبادتگاہ کہتے ہین

وہ مولد ہی علی کا جسکو بیت اللہ کہتے ہین

ملائک آتے ہین جب روضۂ پرنور مولا مین ۴ وہ تو سیب جنت پاکے قبر شاہ والا مین
یہی کہتے ہین وصف مرقد دلبند زہرا مین ۔ گلستان ارم کا یہ بھی ہی اک پھول دنیا مین

کہ جسکو روضۂ شبیر عالیجاہ کہتے ہین

نہین ممکن ہی آنا فہم مین حیدر کے رتبون کا ۵ کہ جسکے درک سے عاجز ہی عقل کل بھی سراپا
بشر مارے جلاوے بارہا ہا ور نہین آتا ۔ خدا کا فعل ہی یہ قتل کرنا اور جلا دینا

نصیری کی خطا ہی گر علی اللہ کہتے ہین

کیا خلاق عالم نے جو پیدا عالم امکان ۶ جواب خالق اکبر مین تھے روح الامین حیران
ہدایت سے علی کی انکی یہ مشکل ہوئی آسان ۔ معلم تھے علی روح الامین تھے طفل ابجد خوان

یہی پہلا سبق ہی جسکو بسم اللہ کہتے ہین

فضائل شیر حق کے ہین بلاشک حصر سے باہر ۷ ملک عاجز ہین یان پھر عقل انسان ہو رسا کیونکر
یہ ادنی سی ہی خاطر انکی پیش خالق اکبر ۔ خدا تک نردبان نور پر جاتے ہین جب حیدر

ملک جھک جھک کے بسم اللہ بسم اللہ کہتے ہین

سلوک راہ تسلیم و رضا ہی سخت مشکل تر ۸ مگر کس لطف سے طی کر گئے یہ مرحلہ سرور
قیامت تک کہینگے جن و انسان و ملک ملکر ۔ جو سالک ہین قدم انکے بھی ڈگجاتے ہین جا دو پر

وہ کڑا سودا ہی یہ جسکو خدا کی راہ کہتے ہین

۹
ملک صبر و رضا کے شاہ پر حیران ہو ہو کر
فلک سے کہتے تھے قربان تیرے سبط پیغمبر
کیا کس لطف سے طے آپ نے یہ مرحلہ سرور
جو سالک ہین قدم اُنکے بھی ڈگجاتے ہین جادہ پر
کڑا سودا ہی وہ جسکو خدا کی راہ کہتے ہین

۱۰
شجاعت زوج زہرا کی ہی ثابت فتح خیبر سے
سخاوت کا بیان روشن ہی سب قرآن داور سے
اطاعت اسکو کہتے ہین دکھایا یہ فعل حیدر نے
علی کودے کنوین مین آگ کے حکم پیمبر سے
اِسے کہتے ہین دلسوزی اسی کو چاہ کہتے ہین

۱۱
بلاشک ذات احمد باعث حل مطالب ہی
علی بھی مثل احمد غالب ہر کل غالب ہی
نہین پوشیدہ اُسپر ہی جو راہ حق کا طالب ہی
حدیث معتمد مصداق یکجان و دو قالب ہی
علی کو لحمک لحمی رسول اللہ کہتے ہین

۱۲
غم مولا سے ہر دم خنجر غم دل پہ چلتا ہی
جفا و جور اعدا دیکھکر کیا خون اُبلتا ہی
جفا جو ہوئین شہ پر فلک اُنسے دہلتا ہی
مصیبت سُنکے حیدر کی جگر سینہ مین جلتا ہی
یہ شعلہ آتش دل کا ہی جسکو آہ کہتے ہین

۱۳
ثناخوان دیکھتے ہین جب عطا کے حیدر صفدر
نہین پھولے سماتے ہین خوشی سے جامہ کے اندر
زبان پر آتا ہی مداح جب یہ مقطع انور
مقام شکر ہی مونس کہ یہ بیتین ترے سُنکر
ہر اک مصرعہ پہ خود حیدر جزاک اللہ کہتے ہین

## خمسہ بر سلام جناب میر مونس صاحب مرحوم و مغفور

۱
پنجۂ ماتم شہ مین ہی دوبارا دامن
گوہر اشک عزا سے ہی سنوارا دامن

کیون نہو لخت جگر سے ہین پیارا دامن | چشم پرخون پہ جو رہتا ہی ہمارا دامن

دامن گل کی طرح سرخ ہی سارا دامن

۲ جنکو ہی پیروی آل عبا دل سے قبول | اُنکا ہی ورد یہی اور یہی اصل اصول
ہم نہ جنت سے ہین خوش اور نہ دوزخ سے ملول | جسطرف چاہیو لیجائیو اے آل رسول

حشر مین ہاتھ ہمارا ہی تمہارا دامن

۳ دل پہ چھائے غم سرور کی گھٹا صورت ابر | بارش اشک ہو آنکھون سے دلا صورت ابر
نہ تھمے سلسلۂ اشک ذرا صورت ابر | رو غم شاہ مین اے چشم سدا صورت ابر

خشک ہو جائے تو پھر تر ہو دوبارا دامن

۴ دیکھا شہ کو جو گرفتار بلا زینب نے | رو رو خیمہ مین کیا حشر بپا زینب نے
صبح عاشور بصد آہ و بکا زینب نے | دیکھ مقتل کی زمین صاف کہا زینب نے

دشت غربت کا مری مان نے بھارا دامن

۵ ابر اور دیدۂ گریان مین ہی یہ رد و بدل | دعوی ہر ایک کو ہی رونے مین ہو نہین افضل
ابر تو برق کی تحریک سے ہی مستعجل | مردم چشم کی چشمک ہی مژہ سے ہر پل

باندہ دو ابر کے دامن سے ہمارا دامن

۶ پیاس نے شہ کے دل و دیدہ ہین نمناک کیے | آتش غم نے جگر مومنون کے خاک کیے
ہاتھ ماتم نے ہین اس مرتبہ بیباک کیے | پنجۂ غم اسے چھوڑ یگا نہ بے چاک کیے

لاکھ کرجائے گریبان سے کنارا دامن

باندہ

| | | |
|---|---|---|
| قابل نذر خدا اِسمین بندھے رہتے ہین<br>مجھ سے سن لیجیے کیا اِسمین بندھے رہتے ہین | ۷ | جسکا کوثر ہی صلہ اِسمین بندھے رہتے ہین<br>گوہر اشک عزا اِسمین بندھے رہتے ہین |
| | غیرت دامن دریا ہی ہمارا دامن | |
| گیسوے سبط پیمبر کی یہ خوشبو پھیلی<br>خط عباس دلاور کی یہ خوشبو پھیلی | ۸ | کاکل قاسم مضطر کی یہ خوشبو پھیلی<br>رن مین زلف علی اکبر کی یہ خوشبو پھیلی |
| | عنبرین ہو گیا اُس دشت کا سارا دامن | |
| رات دن قبر مین جب حیدر و زہرا روین<br>باغ فردوس مین منھ اشکون سے حورین دھووین | ۹ | چین سے کنج لحد مین نہ پیمبر سووین<br>ہم نہ کیون خاک بسر چاک گریبان ہووین |
| | چاک احمد کا گریبان ہی دو پارا دامن | |
| خلعت خلد پنھاتے تھے جسے پیغمبر<br>حیف عاشور کو محتاجی سے ہو کر مضطر | ۱۰ | میوہ جنت کے میسر تھے جسے شام و سحر<br>رو رو شہ کہتے تھے غربت مین کوئی ہو اصغر |
| | لو کفن کے لیے حاضر ہی ہمارا دامن | |
| کیا عداوت تھی ستمگارونکو شہزادہ سے<br>لاکھ تکلیفین تھین ہر گام پہ اور ظلم نئے | ۱۱ | پا برہنہ اُسے کس سختی سے وہ لیکے گئے<br>جا بجا وادی غربت مین یہ کانٹے اُلجھے |
| | دھجیان ہو گیا سجاد کا سارا دامن | |
| کون ہی جسکو نہین ماتم فرزند رسول<br>یاد کر تشنگی شاہ غریب و مقتول | ۱۲ | آدم و نوح و رسولان سلف سب ہین ملول<br>باغ جنت مین چھپا منھ کے روتی ہین بتول |

مُنھ پہ تب روتی ہین کہ مریم وسارا دامن

۱۳
کون وہ شی ہی نہین جسکو غم آل عبا
خشک و تر کوئی بھی خالی نہین غم سے بخدا
کیسے لاشی اُسے جو دل نہین مغموم ذرا
روئے سر کھوڑ کے سب وحش و طیور صحرا
غم سرور مین کیا کوہ نے پارا دامن

۱۴
ماتم شہ مین سدا آدم و حوا روئے
نعرہ شیر دن نے کیا آہوے صحرا روئے
نوح نے نوحہ کیا حضرت موسیٰ روئے
کچھ فلک ہی نہین شپیر پہ تنہا روئے
خون کے اشکون سے بھرا دشت نے سارا دامن

۱۵
چشم مداح نے دامن یہ بھگوئے مونس
کیا دُر نیدہ مین یہ تمنے پروئے مونس
سب ورق زشتی اعمال کے دھوئے مونس
شہ کی مظلومی پہ دنیا مین جو روئے مونس
بھر گیا دولت عقبیٰ سے ہمارا دامن

مخمس دیگر بر سلام جناب میر نفیس صاحب ادام اللہ بقارہ

۱
پرسش اعمال سے سب ہونگے ششدر قبر مین
جب یہ ثابت ہی کہ خود آتے ہین حیدر قبر مین
خاک کا ہر ذرہ بن جاویگا اخگر قبر مین
مجرئی شیعونکو ظلمت کا نہین ڈر قبر مین
ہوگا نور الفت آل پیمبر قبر مین

۲
مقدم شیر خدا سے ہو منور جب لحد
مطلع انوار ہی افضال حق سے اب لحد
گلشن فردوس سے ہو کم فضا مین کب لحد
ہون ثناخوان گل زہرا ایسی ہی سب لحد
باغ جنت کی ہوا آتی ہی فر فر قبر مین

حور کا زانو ہی تکیہ نور کا بستر بھی ہی
اک طرف تسنیم ہی اک سمت کوثر بھی ہی
۳ زیب تن خلعت ہی اور باغ جنان مین گھر بھی ہی
فضل حق سے روشنی باہر بھی ہی اندر بھی ہی

شمع تربت پر چراغ حب حیدر قبر مین

لیتے ہین اپنے غلامونکی خبر ہر وقت شاہ
قبر مین مداح کی آئے جو شاہ دین پناہ
۴ کیسے ہین بندہ نوازی اسکو خالق ہی گواہ
پرسش اعمال کیسی ڈھنپ گئے سارے گناہ

بنگئی خاک شفا رحمت کی چادر قبر مین

جبکہ دنیا مین رہے باقی نہ خیر المرسلین
مال دنیا گو ہوا حاصل تو کچھ حاصل نہین
۵ دل لگانا ہی عبث ہملوگون کا یان بالیقین
چشم عبرت کا اشارہ ہی یہ وقت واپسین

دیکھو خالی ہاتھ جاتا ہی سکندر قبر مین

ایک دن مسکن تھا جنکا خیمہ گردون اساس
مفلسونکو رنج ہی بیسود ناحق ہین اداس
۶ آج وہ زیر زمین تنہا ہین بے رخت و لباس
مال و دولت ساتھ اسکے ہی نہ کشکول اسکے پاس

دیکھ لو یکسان ہین درویش و توانگر قبر مین

کام آوینگے نہ یہ دن راحتون کے بعد مرگ
نیست ہو وینگے تعلق نسبتون کے بعد مرگ
۷ تلخ ہو وینگے مزے سب نعمتون کے بعد مرگ
قطع ہو جائینگے رشتے الفتون کے بعد مرگ

ساتھ جائیگا نہ بیٹا نہ برادر قبر مین

اقربا کی اور عزیزونکی یہ الفت پھر کہان
جو تجھے کرنا ہو کرلے واسطے اپنے یہان
۸ واسطے ایسون کے نفعون کے نہ کر اپنا زیان
نفع بخشیگی نہ پھر دولت نہ اسباب جہان

یا کوئی

| | | |
|---|---|---|
| کام آدیگی نہ یہ پوشاک پر زر قبر مین | | |
| فرش زرین گاؤ تکیے مخمل و سنجاب کے<br>دیکھنے کو اور دکھانیکو ہین سارے یہ چلے | ۹ | ساری یہ آسایش دنیا ہی دو دن کے لیے<br>فرش قاقم پہ جو سوتے تھے سو اُنکے واسطے |
| جامۂ اصلی ہی اور مٹی کا بستر قبر مین | | |
| بادشاہ ہفت کشور ہو و یا محتاج ہو<br>غور سے سمجھو ذرا اور چشم بینا وا کرو | ۱۰ | بعد مرنیکے ہی حالت ایک سب کی سوچ لو<br>حال حشمت آئنہ ہی دیکھ لو اے غافلو |
| لیگیا کیا مال دنیا سے سکندر قبر مین | | |
| قید سے عابد کو چھوڑا جسگھڑی جلاد نے<br>دفن سب لاشے کیے اُس خانمان برباد نے | ۱۱ | کربلا مین آنکر تب عابد ناشاد نے<br>احمد مرسل کو دیکھا ننگے سر سجاد نے |
| جب اُتاری لاش نور چشم حیدر قبر مین | | |
| روتے تھے اہلحرم مرقد کے اوپر زار زار<br>رونے سے کلثوم کے تھی اک قیامت آشکار | ۱۲ | بین کرتی تھی غضب سے زینب سینہ فگار<br>کہتی تھی زہرا تمھاری بیکسی کے مان نثار |
| دفن بعد از اربعین ہو ہو دلبر قبر مین | | |
| مرجع عالم تھے اے مداح جو شاہ و رئیس<br>نہ تو بیٹا اور نہ بھائی نہ رفیق اور نہ جلیس | ۱۳ | آج وہ مرقد مین ہین بے یار و یاور بے انیس<br>پوچھنے آیا نہ کوئی دفن کے بعد اے نفیس |
| ہے غضب کس سے کہین گذری جو ہمپر قبر مین | | |

## مخمس بر سلام سید غلام حسین صاحب مرحوم المتخلص بہ مشہدی ساکن قصبۂ سونی پتی ضلع دہلی

۱
اُسکو مجرا قید تھی جو مریم ثانی دریغ
اُسکو مجرا جسنے خاکِ کربلا چھانی دریغ
اُسکو مجرا تربت جسکی نہ کچھ جانی دریغ
اُسکو مجرا روئی جو کہکر مرے جانی دریغ
تجھ نبی زادیسے امت نے کیا پانی دریغ

۲
پیاس سے بے شیر نے خیمہ مین جب پایا نہ چین
ہو کے مضطر زمین لایا فاطمہ کا نور عین
تیر سے مارا گیا بچہ تو با صد شور و شین
ہائے اصغر کہکے بانو اِسطرح کرتی تھی بین
تو نہایا خون مین میرے یوسف ثانی دریغ

۳
نوچتی تھی پیٹ کر ہر دم وہ اپنے سر کے بال
کہتی تھی کرنے بھی پائے کچھ نہ جانی قیل و قال
مرگ نے جینے دیا ہی ہی نہ تمکو ایک سال
جل بسا چھوٹے سن مین ہائے اصغر میرے لعل
بر جنے بھی پائی نہ منت جو تری مانی دریغ

۴
مومنو کوئی بھی ہے جو تین دن پیاسا رہے
کِسکے لخت دل ہوے ہین اِسطرح خنجر ستلے
ظلم تو ایسے نہونگے اور نہ ہین ابتک ہوے
آلِ احمد سے کیا جو کلمہ گویون نے اُسے
اُسنکے کیتے تھے یہودی اور نصرانی دریغ

۵
حیف اعدا نے نہ کچھ پاس ادب ہرگز کیا
سبط احمد کو نہ اک قطرہ تلک پانی دیا
رحم کھاتا اک طرف افسوس ہے وہ بیحیا
شرم کلمے کی نہ لائے اپنی خاطر مین ذرا
یون مٹلئے دفعتہً آیات قرآنی دریغ

۶ سینہ تھا جسکا مجمع مخزنِ نور خدا ۔ جو کہ تھا آغوش میں ختمِ رسالت کے پلا
رات دن رہتی تھی جسپر فاطمہ زہرا فدا ۔ جسکی چھاتی کو نہ چھاتی سے نبی کرتے جدا
اُسکی وہ چھاتی کمانداروں نے یوں چھانی دریغ

۷ تھا جو ہمشکل نبی فرزند سبطِ مصطفےٰ ۔ لیکے رخصت باپ سے میدان میں جسدم گیا
ہاے بیدینوں نے اُسکو اِسقدر زخمی کیا ۔ شکل اکبر کی نہ تھی شکلِ نبی سے جو جدا
زخم سے تیغوں کے جاتی تھی نہ پہچانی دریغ

۸ ظلم سرور پر کیے کفار نے حد سے بعید ۔ کچھ نہ پاس احمد کا لائے دھیان میں اپنے پلید
حکم خالق سے پھرے سب تابع حکم یزید ۔ امتِ بیدین نے اکبر کو جو کر ڈالا شہید
شکل میں اپنے نبی کے جانکر ثانی دریغ

۹ جب بہت زخمی ہوئے میدان میں شاہِ مشرقین ۔ غش میں گھوڑے سے گرا وہ فاطمہ کا نورِ عین
سر ہوا جسدم جدا شہ کا تو باصد شور و شین ۔ کربلا کے بن میں زہرا رو کے کرتی تھی یہ بین
ہو گئی اِس بن میں میری خانہ ویرانی دریغ

۱۰ ای فلک بتلا تو مجھکو اِس سے تجھکو کیا ملا ۔ خانۂ آلِ عبا ویران جو تو نے کر دیا
تو ہی کر انصاف اپنے دلمیں بیجرم و خطا ۔ یوں نواسے کا نبی کے ہووے سر تن سے جدا
شام جاویں آل احمد ہو کے زندانی دریغ

۱۱ مومنو لازم ہی تمکو رونا اِس غم میں بہم ۔ باغیوں نے کاٹ ڈالا باغ احمد یک قلم
حشر تک کسطرح بھولینگے بھلا اِس غم کو ہم ۔ بیٹیاں ہوں فاطمہ کی اور اسیری ہی ستم

شبیر کا پوتا خدا کے اور شتربانی دریغ

۱۲ جب گرا گھوڑے سے رن مین فاطمہ کا لاڈلا
کاٹ ڈالا خنجر بیداد سے شہ کا گلا
آ کے شمر بیحیا سینے پہ سرور کے چڑھا
قتل گہ مین رو رو زینب کہتی تھی بھائی مرا
خاک پر سوتا ہی فخر آل عمرانی دریغ

۱۳ خانۂ ایمان جو سفاکون نے ویران کر دیا
لکھتا ہی یون راوی پر غم بصد آہ و بکا
پہونچا مقتل مین حرم کا قید ہو کر قافلا
دیکھکر بابا کا لاشہ خاک اور خون مین بھرا
روئے زین العابدین جون ابر نیسانی دریغ

۱۴ دیکھکر میدان مین تنہا دین کے سلطان کو
کیا لکھون مداح مین جلادون کے طوفان کو
مارتے تھے تیر اعدا فاطمہ کی جان کو
مشہدی یہ کیا ستم ہی قبلۂ ایمان کو
یون گرا دیوے ستم کی موج عمانی دریغ

مخمس بر سلام جناب مولوی اولاد حسن صاحب سلیم امروہوی

۱ سوز مین کسکے ہی جلتا مثل مجمر آفتاب
سوگ مین کس شہ کے گہنا تا ہی اکثر آفتاب
رہتا ہی کسکے الم مین خاک بر سر آفتاب
مجرئی ہی کس قمر کے غم مین مضطر آفتاب
کسکے ماتم مین نکلتا ہی کھلے سر آفتاب

۲ گرچہ مشہور زمان ہی فیض گستر آفتاب
ہی گدائے شاہ سے واللہ کمتر آفتاب
گو کہ ہو فرمان روائے ہفت کشور آفتاب
دست فیض شاہ کو پہونچیگا کیونکر آفتاب
ہاتھ پھیلائے تو خود پھرتا ہی گھر گھر آفتاب

| | | |
|---|---|---|
| ہو گیا جب سے غروب آفتاب دادو دین | ۳ | عالم الامکان ہی تاریک و تیرہ بالیقین |
| جستجو مین گو کہ سرگردان ہین سب اہل زمین | | عکس روئے ماہ زہرا کا پتا ملتا نہین |
| ڈھونڈھتا پھرتا ہی شب بھر ماہ دن بھر آفتاب | | |
| رہزن دنیا نے پھیلائے ہین ایسے دام کید | ۴ | ہین پھنسے جسمین کہ اس عالم کے سارے عمرو زید |
| سوچ تو ہی کونسا دنیا مین اب وقت امید | | نوجوانی مین یہان چمک دکھلا گئے موے سفید |
| رات بھی گذری نہ تھی آیا جو سر پر آفتاب | | |
| یاوران شاہ کا ثانی کبھی ممکن نہین | ۵ | سامنے جنکے خجل ہی حسن مین مہر مبین |
| سن لین گوش دل سے میرے قول کو سب مومنین | | پھر نہ دیکھیگا کبھی انصار شہ سے مہ جبین |
| کھائے گر برسون اسی صورت سے چکر آفتاب | | |
| فکر یہ رہتی تھی مجھکو ہر گھڑی اے کارساز | ۶ | استقامت کیون نہین کرتا ہی مہر سرفراز |
| بعد مدت کے مگر ظاہر ہوا ہم پر یہ راز | | ہی جو راہِ عشق حیدر کا سفر دور و دراز |
| ایکجا رکھتا نہین منزل مین بستر آفتاب | | |
| ہی معنبر ایسی کاکل شاہ عالی جاہ کی | ۷ | اگر کہین مشک ختن یہ بات ہی اکراہ کی |
| دیکھو تو تاثیر فیض اس فاطمہ کے ماہ کی | | دھوپ مین پہونچین جو لٹین گیسوے زلف شاہ کی |
| ہو گیا کچھ تاب سی کھا کر معطر آفتاب | | |
| سنگ ریزہ ہاتھ مین احمد کے تو گویا ہوا | ۸ | مہر مغرب سے پئے حیدر سوے مشرق پھرا |
| بات کی خورشید نے مشہور ہی یہ معجزہ | | واہ رے فیض بیان مذکور ذرون کا تو کیا |

ہو گیا تعلیم حیدر سے سخنور آفتاب

۹ حسن میں یکتا ہیں انصارِ امام نیک خو
مثل اُنکا دورِ گردون نے نہین دیکھا کبھو
ماہ کامل بھی ہی ناقص دیکھو جنکے روبرو
دیکھے ہین فوجِ خدا مین جو گئی آئینہ رو

اب تلک حیرت مین ہی مثل سکندر آفتاب

۱۰ ناز اُٹھاتا تھا خدایہ سید دلگیر کے
مرتبے ہین کیسے عالی شاہ باتوقیر کے
مہد جنبان تھے ملک اُس کشتۂ شمشیر کے
دونون خادم ہین رواقِ روضۂ شبیر کے

رات بھر حاضر ہی در پر ماہ دن بھر آفتاب

۱۱ آل کے پیرو ہین اِس عالم مین جو اربابِ دین
ہی مسلم چشم وا کر دیکھ لین سب مومنین
غیر کے پیرو نہین ہو سکتے ہین وہ بالیقین
ہین جو عالی منزلت بیجا کبھی پھرتے نہین

اپنے جادہ سے کہین جاتا ہی باہر آفتاب

۱۲ مومنونکو جسقدر ہی خانۂ داور کا شوق
بڑھ گیا پر سب سے بیشک خسروِ خاور کا شوق
اُس سے افزون ہی ضریحِ خواجۂ قنبر کا شوق
اِسقدر ہی دیدۂ اوجِ روضۂ حیدر کا شوق

جاتا ہی اک دن مین طی کر کے سمندر آفتاب

۱۳ نیک ہی گر ایک تو ہین سیکڑون ہی بد مزاج
ہو گیا ہی انقلابِ وضع کا ایسا رواج
پوچھتے عاجز کو ہین کب صاحبانِ تخت و تاج
دل تھے جن روشن دلون کے نرم کل سخت ہین آج

کیا عجب گر اِن دنون ہو جا سے پتھر آفتاب

۱۴ جانثار تیرے حرم کے آپ ربّ الناس ہی
سب سے افضل ہین نبی یہ امر بیوسواس ہی

عزت و حرمت کی انکے بس یہی قیاس ہی
پردۂ آل محمد کا یہانتک پاس ہی
شرم سے پھیرے ہی منھ بام فلک پر آفتاب

١٥ اہلبیت مصطفے پر کیا ہجوم یاس ہی
سر کھلا بلوہ مین ہی اک مجمع نشناس ہی
حب آل پاک لیکن جسکو بیوسواس ہی
پردۂ آل محمد کا یہانتک پاس ہی
شرم سے پھیرے ہی منھ بام فلک پر آفتاب

١٦ حسن رخسار علی اکبر کے دیکھو مرتبے
آتے تھے اہل عرب ہر دم زیارت کے لیے
بڑھ گئے یہ دیکھکر خورشید کے بھی ولولے
شوق مین ملبوس ہمشکل نبی کی دید کے
ہر سحر جامہ سے ہو جاتا ہی باہر آفتاب

١٧ برج عفت کے تھے تارے آہ جس کاشانے مین
تھے دل زہرا کے پارے آہ جس کاشانے مین
رہتے تھے ہادی ہمارے آہ جس کاشانے مین
حق نے تارے تھے اُتارے آہ جس کاشانے مین
دیکھتا ہی چشم حسرت بھر کے وہ گھر آفتاب

١٨ ہی زبس وہ مدفن جان و دل خیر الورا
کعبہ سے بڑھتا نہ کیونکر بار یہ کا مرتبہ
تیری ہی برکت ہی یہ مولا من روحی فدا
عرش سے آتی ہی دشت کربلا کو یہ ندا
واہ رے طالع کہ ہین تجھ مین بہتر آفتاب

١٩ رونیکے قابل ہی حال بادشاہ بیوطن
لاشے تھے جنگل مین بیدفن و کفن عریان بدن
دفن کرتا کون و ان بیٹیا نہ تھا اور نہ بہن
غل تھا گردون پر کہی خورشید زہرا بیکفن
ہر سحر نکلے کفن خون کا پہنکر آفتاب

مہر کے مانند روشن سب پہ ہی یہ ماجرا
لکھا ہی راوی ابھی وقت زوال آیا نہ تھا
۲۰
تھا برس چوتھا ہوئے صایم امام دوسرا
واہ ری دہشت جو روزہ شہ نے طفلی مین رکھا
گر پڑا مغرب کے منہ پر کھا کے ٹھوکر آفتاب

تابع ارشاد تھے جس شاہ کے جن و ملک
تھا نہ اک یاور بھی باقی کرتا جو شہ کی کمک
۲۱
حیف ہی دسوین کو وہ تنہا تھا نین یان تلک
شاہ فرماتے تھے اب لاؤ دن کہان سے اے فلک
چھپ گیا کیا زمین مین مجھسے چھپکر آفتاب

آل احمد پر ہوے دنیا مین جو جور و ستم
مومنو سر پیٹنے کو حادثہ یہ کیا ہی کم
۲۲
حشر تک لکھین تو اک شمہ نہ ہو ہرگز رقم
شام مین ایذا اٹھاتے تھے عجب اہل حرم
رات بھر شبنم تھی سر پر اور دن بھر آفتاب

لکھا ممدوح جو قسام جنات النعیم
گوش ذاکرین یہ مژدہ روز دیتی ہی نسیم
۲۳
رحمت حق ہی یہ اے مداح اور فضل کریم
نور کی بیتین لکھی ہین واہ تو نے اے سلیم
اس بیان کی داد دیگا روز اٹھکر آفتاب

## مخمس دیگر بر سلام جناب مولوی ولادحسن صاحب امروہوی

استخوان ہین تپش دلسے پگھلنے کے لیے
ہاتھ ہین خاک عزا چہرے پہ ملنے کے لیے
۱
شاخ مژگان ہین بنی اشکون سے پھلنے کے لیے
دل ہی جبتک غم شبیر مین جلنے کے لیے
آہ بھی سینہ مین ہر دم ہی نکلنے کے لیے

مدح شبیر کہان اور کہان میری زبان
۲
جسکے اوصاف مین لاریب ہی ناطق قرآن

ہی یہ سب صدقہ اولادِ رسولِ دوجہان | مدح شہ مین ہی فصاحت سے بلاغت سے روان
کیا زبان نے بھی قدم پائے ہین چلنے کے لیے

۳
سب کا جب سوے عدم یان سے مقرر ہی سفر | فکر اسباب جہان کی ہی عبث شام و سحر
خوب آگاہ ہی اس رمز سے ہر فردِ بشر | وان سے جب ہوگی طلب تھم نہ سکینگے دم بھر
اجل انسان کی آتی نہین ٹلنے کے لیے

۴
جو کہ ہین صاحبِ جوہر متوکل ہین مدام | جہان پیدا ہو کے تا زیست رہا وہ ہی مقام
میرے اِس دعوی مین واللہ نہین جاے کلام | اپنی جا پر ہین قائم انھین کیا پھرنے سے کام
منھ سے نکلی ہی زبان بھی کبھی چلنے کے لیے

۵
راکب دوشِ نبی جسکا ہو راکب بہ خدا | ہوئے جو اسپ براق نبوی کا سایا
خود سمجھ لینگے جو رکھتے ہین ذرا فکرِ رسا | فرس شہ کا قدم پائیگی کیا بادِ صبا
اور ہی راہ نکالے کوئی چلنے کے لیے

۶
گوشہ نشین ہو چکین کیا کیا نہ زمانہ مین آہ | تا کہ مٹ جائے عزاداری شاہِ ذیجاہ
مین یہ کہتا ہون کہ تا روزِ قیامت واللہ | جوشِ گریہ نہ رکیگا نہ بیان غم شاہ
اشک آنکھو مین زبان منھ مین ہی چلنے کے لیے

۷
سمت کوفہ جو گئے گھر سے شہ ہر دوسرا | رات دن روتی تھین فرقت مین جناب صغرا
سوکھ کر گل سا بدن ہو گیا تھا کانٹا سا | فرقتِ شاہ مین دل جل چکا تھا صغرا کا
شمع سان اک تنِ لاغر تھا پگھلنے کے لیے

۸
کام آئے جو عزیزانِ شہ نیک اساس
شہ نے رخصت کیا بھائی کو جو با حسرت و یاس
رہ گئے اکبر و عباس فقط شاہ کے پاس
دوش پر سبز علم رکھکے یہ بولے عباس
سایہ طوبیٰ کا ہے فردوس کے چلنے کے لیے

۹
جب گرے گھوڑے سے غش کھا کے شہ عرش نشین
لکھا ہے راوی پر غم یہی با قلب حزین
دیر تک جسم رہا تیرون پہ بالائے زین
اِسقدر زخم تھے تن پر کہ دم بازپسین
پہلو ملتا تھا نہ سرور کو بدلنے کے لیے

۱۰
ذبح جب ہو گئے سید امین تشنہ شاہِ امم
ایک یہ آئین سے کیا ر دیکھو ہے ہو منو کم
اہلبیت نبوی پر ہو لاکھون ہی ستم
بعد شہ کھائے سکینہ نے طمانچے پیہم
نئی دعوت تھی یہ بچی کے بہلنے کے لیے

۱۱
ٹکڑے کرتے ہی جگر صارم ماتم کی برش
کوئی باقی نہین اِس غم سے جو ہین پاک منش
سونے دیتی نہین خار غم سرور کی خلش
یاد آئی جو خرام علی اکبر کی روش
خانہ دل مین اُٹھا درد ٹہلنے کے لیے

۱۲
روز عاشور تھا دن عید کا سب کو مرغوب
کسطرح صاحب انصاف کہین اب اُسے خوب
کر دیا دورِ زمانہ نے عزا سے مقلوب
آفتاب فلکِ دین نے کیا جسمین غروب
دن چڑھا تھا وہ عجب یاس سے ڈھلنے کے لیے

۱۳
صدمے کیا کیا نہ شہ ہر دو سرا پر گذرے
وجہ یہ گریہ اطفال کی سوجھی ہے مجھے
بھائی مارے گئے اور چھٹ گئے گود ون کے پلے
غم اصغر مین نکل آئینگے اشک آنکھون سے

شور ہے طفل مچاتے ہین مچلنے کے لیے

۱۴ فوج جب ہوگیا فرزند شہ عقدہ کشا
پر قیامت ہوئی اُسوقت عجب واویلا
ہاے کہرام تھا اک اہل حرم مین برپا
گر پڑین خاک پہ زینب جو کسی نے یہ کہا
فوج اب جاتی ہی لاشونکے کچلنے کے لیے

۱۵ سفر شام سے جسوقت پھرے آل عبا
نوحہ زینب نے مزار شہ بیکس پہ پڑھا
دفن اُسوقت ہوئین لاش شہیدان بلا
قبر اصغر پہ جگر تھام کے مان نے یہ کہا
آئے تھے گود مین تم دل مرا ٹھنے کے لیے

۱۶ عشرۂ ماہ محرم کبھی ہوا جب پورا
تنگ آکر غم دوری سے بصد آہ و بکا
اور گھر کو نہ پھرا فاطمہ کا ماہ لقا
دم گھٹا ہجر پدر مین تو یہ صغرا نے کہا
تن مین اب روح پھڑکتی ہی نکلنے کے لیے

۱۷ جاتے تھے کوفہ کو جسوقت شہ جن و بشر
لینے آئینگے یہان کوفہ سے تم کو اکبر
مجھ سے فرمایا تھا بابا نے یہی مُڑ مُڑ کر
کیا خبر تھی کہ نہ پاس اپنے بلائینگے پدر
مین رہونگی کف افسوس ہی ملنے کے لیے

۱۸ غم اولاد ہی انسان کے لیے عین غضب
واہ کیا صبر ہی ششدر رہین جسے دیکھ کے سب
سہل پر اسکو سمجھتے ہین جو ہین خاصۂ رب
دیے دو لعل رہ حق مین تو بولین زینب
کوئی ارمان نہین اب دلمین نکلنے کے لیے

۱۹ دور مداح ہی گو روضۂ سلطان کریم
شہ کے نزدیک مگر کچھ نہین یہ کار عظیم

وہ بازمین تو بہہ نچتے ہین ابھی مثل نسیم — دن وہ آتے ہین کہ جانا ہی طلب تو گے سلیم

مستعد رہ ور شبیر پہ چلنے کے لیے

## مخمس بر سلام جناب ڈاکٹر سید ضامن علی صاحب

۱ ضریح شہ انس وجان دیکھتے ہین — ملک اِس جگہ پاسبان دیکھتے ہین
کہان ہرسو ہین ہم اور کہان دیکھتے ہین — در شہ سے باغِ جنان دیکھتے ہین
سلامی ہم اپنا مکان دیکھتے ہین

۲ مری نظم جو قدردان دیکھتے ہین — ہراک صنع اُسمین نہان دیکھتے ہین
مذاق اپنا اپنا عیان دیکھتے ہین — سخن سنج طرز بیان دیکھتے ہین
فصاحت کو اہلِ زبان دیکھتے ہین

۳ کہا ہندنے رو کے عابد سے جس دم — ہی کیا شغل زندان مین یکتائے عالم
بس از شکر بولے یہ سجاد پرغم — تحیر سے میناسے گردون مین ہر دم
تماشائے رنگِ جہان دیکھتے ہین

۴ سنا اور نہ دیکھا ہی ہم نے کہین فرق — نہین کرتے اسمین کبھی اہل دین فرق
عبث ہی کرین اسمین گر نکتہ چین فرق — احد اور احمد مین کچھ بھی نہین فرق
بس اک میم ہم درمیان دیکھتے ہین

۵ ہی فرمودۂ خاص محبوب داور — ولی خدا شیر حق ہی مقرر
نبوت ولایت کا ہو ذکر مل کر — یہ رتبہ علی کا ہی اللہ اکبر

| | | |
|---|---|---|
| | کہ نام اُنکا رکن اذان دیکھتے ہین | |
| پسر تھا جو شہ کا شبیہ حبیب<br>نظر پڑتا تھا جب وہ بانو کا دلبر | ۶ | وہی زلف مشکین وہی روے انور<br>جوانی اکبر یہ کہتے تھے سرور |
| | بہار چمن پر خزان دیکھتے ہین | |
| حرم کو جو کوفہ مین لے آئے بدخو<br>مجبون کے ورد زبان تھا یہ ہر سو | ۷ | کھلا سر تھا چہرون پہ بکھرے تھے گیسو<br>رسن اور صد حیف زینب کے بازو |
| | عجب انقلاب زمان دیکھتے ہین | |
| کیا صلح کا باب جب بند شہ پر<br>ہوا مستعد جانے کو وہ دلاور | ۸ ق | یہ سُنکر ہوا حُر نہایت ہی ششدر<br>پکارا عمر حُر کو آمادہ پاکر |
| | سبب کیا تجھے بدگمان دیکھتے ہین | |
| خبر دی ہے مجھکو یہ اک صلح جو نے<br>کیا جوشش اس درجہ تیرے لہو نے | ۹ | نہ پایا جو پانی شہ نیک خو نے<br>کیا ترک آب و غذا شب سے تو نے |
| | نئی باتین اے مہربان دیکھتے ہین | |
| نہ تھی یون بگڑنے کی ہرگز تری خو<br>مگر آج دل پر نہین تیرا قابو | ۱۰ | تو اک مرد عاقل ہے غافل نہین تو<br>سراسیمہ پھرتا ہے غصہ مین ہر سو |
| | تردد مین گریہ کنان دیکھتے ہین | |
| جو محتاج خود ہین وہ دینگے تجھے کیا | ۱۱ | یہ ہے تیسرا فاقہ شہ پر گذرتا |

ترے طور کیون بگڑے ہین سچ تو بتلا — درشتی سخن کی ہی چتون سے پیدا
یہ بد باطنی سب عیان دیکھتے ہین

۱۲ تو آتا تھا ہر روز اُٹھکر سویرے — پے عرض حالات نزدیک میرے
یہ ہی کونسا جن جو ہی تجھکو گھیرے — تحیر ہی آنکھون پہ سرخی کا تیرے
اگہ نرگس کو ہم ارغوان دیکھتے ہین

۱۳ تجھے صاف باطن ہر اک تھا سمجھتا — تری سمت سے تھا کسی کو نہ کھٹکا
مین سچ کہتا ہون شک نہین اسمین حاشا — نہین اب ہی مرآت دل صاف تیرا
اگہ کدورت کا اِسمین نشان دیکھتے ہین

۱۴ لڑون شہ سے بیشک یہ قدرت ہی مجھکو — نہین تجھ سے الحق کدورت ہی مجھکو
امانت کی تجھ سے ضرورت ہی مجھکو — ترے پردۂ دل مین حیرت ہی مجھکو
محبت کسی کی نہان دیکھتے ہین

۱۵ مرا کہنا دل سے بھلانا نہ ہرگز — اگہ لو شمع دین سے لگانا نہ ہرگز
مجھے چھوڑ کر دیکھ جانا نہ ہرگز — خیال ابن حیدر کا لانا نہ ہرگز
اگہ اِسمین سہ اسر زیان دیکھتے ہین

۱۶ نہ چین اور نہ آرام و راحت ہی اُنکو — ہر اک روز روز قیامت ہی اُن کو
ہماری خوشامد کی حاجت ہی اُنکو — میسر کہان خوان نعمت ہی اُنکو
جنھین سائلِ آب و نان دیکھتے ہین

۱۷
نہ حق نمک کر فراموش ظالم
ذرا یاد کر وعدۂ دوستش ظالم
نہ ہو حب عقبی سے مدہوش ظالم
یہ سنکر کہا حر نے خاموش ظالم
عجب تیرا طرز بیان دیکھتے ہین

۱۸
ہی ابن علی مالک حوض کوثر
تری اس سمجھ پر پڑین لاکھ پتھر
وہ چاہے تو برباد ہو تیرا لشکر
کہا تو نے محتاج کس کو ستمگر
ٹھہر جا ابھی یہ زبان دیکھتے ہین

۱۹
ذرا سوچ تو دل مین ای بانی شر
تو کیسا اور کیا تیرا حاکم ستمگر
زمانہ مین ہی کون سرور کا ہمسر
شناسا ہے قدر حسین ابن حیدر
فقط رب اعلی کو ہان دیکھتے ہین

۲۰
نہین جانتا کیا تو سرور کا رتبہ
نہین حر ہون مین آج وہ جو کہ کل تھا
علی کا پسر ہی نبی کا نواسا
نہین تجھکو معلوم فدیہ ہون کسکا
ادب سے جسے انس و جان دیکھتے ہین

۲۱
ارے ہو در خاک شہ کا یہ رتبا
مین سچ کہتا ہون سن او ظلم آرا
ملک جبہ سا جس پہ ہر دم ہین حقا
فضیلت مین داعر اس سے زیادا
نہین دوسرا آستان دیکھتے ہین

۲۲
صحابی حیدر تھے سلمان ذیشان
یقین جان کہنے کو میرے بدایمان
تھی پست انکے رتبون سے شان سلیمان
ازل سے ہین جبریل اس در کے دربان

اسی در کو باب امان دیکھتے ہین

۲۳ تری جاہ و حشمت یہ دونون فنا ہین — یہان کے جو رتبے ہین سب او پر پا ہین
سمجھتے ہین وہ بخت جنکے رسا ہین — یہان تو دسیان فلک جیہہ سا ہین

ملایک کو ہم پاسبان دیکھتے ہین

۲۴ ملایک تجھے کرتے ہین سارے نفرین — وصی نبی کہتے ہین مجھکو تحسین
کہان ہین کہان سوچ یہ جاہ و تمکین — مری راہ جنت ہین او دشمن دین

رسول زمان ہر زمان دیکھتے ہین

۲۵ گوارا ہی گر پیاس سے جان بلب ہون — مگر سر پہ سید کا تو نگانہ ہین خون
نہ مغرور ہو جاہ پر اپنے ای دون — اگر ساتھ تیرے ہین نو لاکھ ملعون

کھڑے مجھکو حیدر یہان دیکھتے ہین

۲۶ تو دیکھے اگر چشم انصاف وا ہی — مرا رتبہ کیا اور تری قدر کیا ہی
مری راہ رضوان کھڑا دیکھتا ہی — ترے واسطے باب دوزخ کھلا ہی

ہم آنکھون سے باغ جنان دیکھتے ہین

۲۷ گرے قہر نازل خداوند اکبر — تری فوج پر اور تجھ پر ستمگر
غضب کی جگہ ہی گرے چرخ پھٹ کر — اُدھر قحط پانی کا سبط نبی پر

اِدھر حیف آب روان دیکھتے ہین

۲۸ ہی حالت بُری شہ کے بچون کی ایسی — دکھاتے ہین ہر دم زبان اپنی سوکھی

| | | |
|---|---|---|
| مصیبت ہی شبیر پر کیسی کیسی | | عطش دیکھتے ہین جو ہم شاہ دین کی |
| تو رو کر سوے آسمان دیکھتے ہین | | |
| ہی دو روز سے پیاسا احمد کا جانی<br>نہین رحم کچھ تجھکو شیطان ثانی | ۲۹ | مزید اسپہ بچون کی تشنہ دہانی<br>خجالت سے پیتے نہین آہ پانی |
| کہ محسن کو تشنہ دہان دیکھتے ہین | | |
| ہی غش مین جو بیہوش بانو کا دلبر<br>عجب حشر برپا ہی خیمہ کے اندر | ق ۳۰ | حرم روتے ہین پیٹ کر سر گھڑی سر<br>لیے گود مین آہ اصغر کو سرور |
| کبھی سوکھے لب گہ زبان دیکھتے ہین | | |
| نظر کرتی ہی بانو ہر دم بہ حسرت<br>کہون کیا جو شہ کی ہی اسوقت حالت | ۳۱ | ہی نوحہ سے بہنون کے برپا قیامت<br>تشنج جو پاتے ہین اعضا مین حضرت |
| تو جُھک جُھک کے سب انگلیان دیکھتے ہین | | |
| ڈھلا منکا ہی نبض چلتی ہی کم کم<br>امام امم کا ہی اسدم یہ عالم | ۳۲ | گھڑی جب ہی سکتے مین بانوے پُرغم<br>اشارا جو کرتا ہی پانی کا ہر دم |
| فلک کو شہ انس و جان دیکھتے ہین | | |
| گرا جب شبیہ رسول مکرم<br>گئے شاہ مقتل مین با دیدۂ نم | ۳۳ | ندا باپ کو دی جہان سے چلے ہم<br>کھڑے لاش اکبر پہ سرور بصد غم |
| کبھی زخم دل گہ سنان دیکھتے ہین | | |

| | | |
|---|---|---|
| ہی مداح قسمت کہاں اپنی ایسی<br>ملی خاک ہندوستان مین نہ مٹی | ۳۴ | کہ مدفن مرا ہو زمین کربلا کی<br>زمین لحد کی نجس ہو رہی ہوی |
| سکونت کا اپنے مکان پے لکھتے ہین | | |

مخمس دیگر بر سلام جناب ڈاکٹر سید ضامن علی صاحب

| | | |
|---|---|---|
| ترک کرنا خواہش دنیا کا کیا ممکن نہ تھا<br>دوپہر کیا رہنا بے آب و غذا ممکن نہ تھا | ۱ | مثل حر کیا شاہ پر ہونا فدا ممکن نہ تھا<br>بحرئی کیا شمر کو خوف خدا ممکن نہ تھا |
| رحم کرنا شاہ پر ممکن تھا نا ممکن نہ تھا | | |
| تھی اطاعت حق کی یہ شبیر کو مد نظر<br>تھی رعایت شاہ دین کو عاصیونکی اسقدر | ۲ | صدقے اپنے کر دیے بھائی بھتیجے اور پسر<br>امت جد کے بچانے کو لٹایا شہ نے گھر |
| کرتے کیا سامان کوئی اسکے سوا ممکن نہ تھا | | |
| قہر سے کرتے اگر سلطان عالم اک نظر<br>واسطے شہ کی مدد کے آتے سب جن و بشر | ۳ | لشکر کفار جلکر خاک ہوتا سر بسر<br>دست قدرت مین شہ والا کے سب کچھ تھا مگر |
| وعدہ طفلی نہ کرتے یہ وفا ممکن نہ تھا | | |
| ہند مضطر تھی حرم کے نالہ جانکاہ سے<br>پر ہوئی ششدر لقاے عابد ذیجاہ سے | ۴ | آئی زندانمین اجازت لیکے وہ گمراہ سے<br>زوجہ حاکم نے پوچھا یہ مریض شاہ سے |
| تم اگر کرتے دوا اپنی تو کیا ممکن نہ تھا | | |
| پھر کہا سمجھی کہ سب خویش و اجا آپ کے | ۵ | مر گئے سب اب نہین ہے کوئی جو دربان کرے |

اسکو گذری کتنی مدت پوچھتی ہوں آپ سے ۔ بولے یہ زین العبا جب سے مسیحا چھٹ گئے
کچھ علاج اپنا بجز صبر و رضا ممکن نہ تھا

۶ مرتبے یہ سب جو دشت نینوا کو ہیں حصول ۔ سچ تو یہ ہے یہ سب کچھ صدقۂ آل رسول
رکھتے ہیں مقبول میرے دعوی کو سب ذی عقول ۔ ہوتے پیوند زمیں اسمیں نہ گر زہرا کے پھول
غیرت فردوس ہوتی کربلا ممکن نہ تھا

۷ درپئے ایذا سر در تھے یہ کوفی شریر ۔ رحم کچھ دلمیں نہ تھا یکساں تھے سب برنا و پیر
حیف ہے اس ظلم کے قابل تھا بانو کا صغیر ۔ حرملہ نے بے سبب مارا علی اصغر کو تیر
بوند بھر پانی پلا دیتا تو کیا ممکن نہ تھا

۸ آہ وہ تشنہ کہ تھا ہم شکل پیغمبر کا داغ ۔ قابل مرہم نہ تھا جو بالیقین سرور کا داغ
صبر کرتے ہیں اسے جسدم ملا دلبر کا داغ ۔ شاہ کہتے تھے مری قسمت میں تھا اکبر کا داغ
کب یہ مٹ سکتا مقدر کا لکھا ممکن نہ تھا

۹ پاسباں تھے جنکے در کے روز و شب جن و ملک ۔ فرقۂ اعدا کو بھی تھا ر تبو نہیں انکے نہ شک
اُن پہ یہ جور و ستم انصاف تو کر اے فلک ۔ سر برہنہ لیگئے ملعون حرم کو شام تک
پاس احمد کرتی گر امت تو کیا ممکن نہ تھا

۱۰ صابر و شاکر نہ ہوگا اور نہ سرور سا ہوا ۔ کہتے تھے ایوب بھی ہر مرتبہ روحی فدا
جان شیعوں کی فدا تھا شاہ کا یہ حوصلہ ۔ شمر خنجر پھیرتا تھا شاہ دیتے تھے دعا
یہ تحمل مرسلوں سے ایسی جا ممکن نہ تھا

۱۱ سر کٹا کر کوچ دنیا سے کیا جب شاہ نے
شمر سے کہتی تھی بانو سینہ و سر پیٹ کے
آل پیغمبر کو بیدین قید کر کے لے چلے
چار دن تو رونے دیتے باپ کے غم مین ہمیں
باندھنا پھر کیا سکینہ کا گلا ممکن نہ تھا

۱۲ صبر کو شبیر نے بخشی ہے الحق زیب و زین
یک زبان کہتا ہے یہ خلق خدا پر فرض عین
واقعی ایوب سے افضل ہین شاہ مشرقین
نوجوان بیٹے کا لاشہ دیکھکر مثل حسین
شکر کا سجدہ جو کرتا دوسرا ممکن نہ تھا

۱۳ بولی زینب بنت زہرا ای عمر ہوچکے ظلم (ای ابن سعد ۱۲)
سوچ لے جانِ دلِ خیر البشر ہوچکے ظلم
صابرہ کی ہین بچی تو لخت جگر ہوچکے ظلم
شمر سے بولی سکینہ بے پدر ہوچکے ظلم
شاہ کے آگے طمانچہ مارنا ممکن نہ تھا

۱۴ فاطمہ کے شہ نے دکھلائی کیا تاثیر صبر
چاہتے تھے جسقدر رکھی پیش حق توقیر صبر
شکر تھا سو تھی زبان پہ شہ کے یا تقریر صبر
ہوتی قبضہ مین نہ صابر کے اگر شمشیر صبر
جز اجل پھر کچھ علاج اشقیا ممکن نہ تھا

۱۵ غیر ممکن عاصیونکو قبر مین پاتا چین
راست ہی مداح یہ کہنا برب قبلتین
نذر حق کرتے نہ گر شبیر اپنے نور عین
گر نہ سر لیوی خدا کی راہ مین دیتے حسین
بخشی جاتی امت خیر الورا ممکن نہ تھا

## مخمس بر سلام جناب سید ذاکر علی صاحب اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر

۱ گو نہ تھی نقد عمل سے کچھ بضاعت ہاتھ مین
ماتم شہ کو مگر تھی تاب و طاقت ہاتھ مین

آگئی اسوجہ سے تیرِ نعمت ہاتھ مین | ہے شفاعت کی سند بہرِ شفاعت ہاتھ مین
آگیا شپیر کا دامانِ دولت ہاتھ مین

۲
سوچکر انجام کو کیونکر نہ ہو ہمکو ہراس | عاقبت ہو خیر سے کسوجہ سے ہو اُسکی آس
حق کی رحمت کے سوا ہے ہر طرفسے دلکو یاس | شرم و خجلت کے سوا کیا ہے تہی دستون کے پاس
غیرِ عصیان کچھ نہین نقدِ اطاعت ہاتھ مین

۳
جانشین مصطفےٰ سے ہے جو اپنی لو لگی | ہو گی مرقد مین اسی نورِ ولا سے روشنی
ہونگے دن محشر کے رنجے مومنون کے سب جلی | ہوئیگا اُسدم سرورِ بادۂ حب علی
حشر مین جب جام کوثر دینگے حضرت ہاتھ مین

۴
زلفِ اکبر کو خطا ہے مین اگر سنبل کہون | سامنے پیشانی کے ہے بدر بھی ہردم سرنگون
ہین شبیہ مصطفےٰ کیا اِس سے لکھون مین فزون | سبزۂ در خسار اکبر کی مین کیا تشبیہ دون
خضر ہین مصحف لیے بہرِ تلاوت ہاتھ مین

۵
کھائے جو نان جوین فاقون مین بھی سدِّ رمق | اُسکے اک نعرہ سے ہلجائین زمین کے سب طبق
شک نہین اسمین ذرا لاریب ہے یہ زورِ حق | بابِ خیبر لئے دو انگشت سے مثلِ ورق
جز علی پائی ہے کس نے ایسی طاقت ہاتھ مین

۶
حال پر میرے جو ہے لطفِ امامِ مشرقین | ہے پئے تائید روحِ فلک بدر و حنین
نظم کے صفحہ کو حاصل کیون نہو زیبِ زرین | لکھ رہا ہون یک قلم وصفِ علمدارِ حسین
آج افواجِ مضامین کا ہے رایت ہاتھ مین

۷
مسئلہ روز ازل سے ہو چکا ہے صاف طی — جاہ و حشمت سلسنے حب علی کے کیا ہے شی
ہیچ ہین سب میرے آگے ملکِ دارا تاج کی — مال دنیا کی حقیقت کیا مرے آگے کہی
گنج قارون زیر پا نقدِ قناعت ہاتھ مین

۸
جانتے ہین فرض حبِ آل سلطان امم — غم نہین گر مال دنیا کی ہو حالت بیش و کم
اک رہا بس امرِ عقبی اُسکا ہو کیا ہمکو غم — مانگ لینگے حشر مین حیدر سے جو چاہینگے ہم
ہے اُنھین سے کوثر و تسنیم و جنت ہاتھ مین

۹
ہوتا ہے جسوقت ذکرِ سید عالی ہمم — مستعد رونیکے ہوتے ہین موالی سب بہم
حکم فرماتی ہین اُسدم فاطمہ با چشم نم — تا بدامان مژہ آنکھون سے آئے اشک غم
شیشۂ فردوس لین حوران جنت ہاتھ مین

۱۰
تیری نیرنگی ہے ای دورِ زمانہ یہ عجب — ظالمون نے آل احمد کو ستایا بے سبب
پاس روح مصطفے دلمین کیا نہ خوف رب — ای فلک ہو قطع دستِ ظلم تیرا ہی غضب
ہتکڑی عابد نے پہنی ایک تو ہاتھ مین

۱۱
جانب کوفہ گئے جب سے امام رہنما — چھوڑ دی تھی رنج مین صغرا نے سب آب و غذا
یان تلک پہونچا تھا کمزوری کا اُسکی مرتبہ — شہ کو صغرا نے یہ اپنے ضعف کا مضمون لکھا
خط کا کاغذ اب مین لیتی ہون بدقت ہاتھ مین

۱۲
بیکس و بے یار ہین میدان مین شاہِ مشرقین — نرغۂ اعدا مین ہے تنہا نبی کا نور عین
غور کی جا ہے مجبو بیٹو سر با شور و شین — لاش اکبر کسطرح خیمہ مین لیجائین حسین

| | | |
|---|---|---|
| | اب نہ قوت ہی کمر مین اور نہ طاقت ہاتھ مین | |
| حیف بعد از قتل نور العین ختم المرسلین<br>اِسطرح سے لکھتے ہین راوی باصدق و یقین | ۱۳ | باز آئے ظلم سے پھر بھی نہ کچھ اعدای دین<br>کربلا سے شام کو جاتے ہین زین العابدین |
| | ضعف سے پائین ہی طاقت اور نہ قوت ہاتھ مین | |
| تپ کی شدت سے تو کانٹا ہو رہا ہی جسم زار<br>کرتا ہی اِسطرح سے طی راہ کو وہ نامدار | ۱۴ | کھینچنی پڑتی ہی اسیر شہ کو اونٹون کی قطار<br>طوق ہی گردن مین بھاری پائون کے تلوون مین خار |
| | ہی مہارِ ساربانی سے اذیت ہاتھ مین | |
| ظلم یہ تیرا نیا ہی دیکھ چرخ بے مدار<br>اٹھ نہین سکتا ہی طوقِ آہنی کا ہائے بار | ۱۵ | ہو پیادہ جان احمد گھوڑون پر اعدا سوار<br>ٹیک دیتے ہین جو ہاتھ انکو زمین پر بار بار |
| | چبھ رہے ہین خار ہائے دشت غربت ہاتھ مین | |
| کربلا سے شام تک عابد پہ جو تھین آفتین<br>خوب ثابت ہو چکا ہی یہ روایت سے ہمین | ۱۶ | ہو نہین سکتا شمار انکا اگر چاہین گنین<br>گرنے لگتے ہین جو چلتے چلتے راہ سخت مین |
| | ہاتھ دیدیتے ہین تب شاہِ ولایت ہاتھ مین | |
| سنگدل ہر اک شقی تھا فوج بد انجام مین<br>دیتے تھے تکلیف وہ سجاد کو ہر گام مین | ۱۷ | ظلم کرنا تھا تو اب انکے خیالِ خام مین<br>کیا کہون کیا ظلم تھا عابد پہ راہ شام مین |
| | تازیانے تھے لیے اہل شقاوت ہاتھ مین | |
| حامی مداح ہین جب نائب خیر الانام | ۱۸ | کیا تردد ہی مخالف ہو اگر دنیا تمام |

| | | |
|---|---|---|
| دامنِ آل عبا سے چاہیے حبل عتصام | | کس لیے دست تاسف ملتے ہو ذاکر مدام |

کیا لیے بیٹھے ہو کوئی داغ حسرت ہاتھ مین

## مخمس بر سلام سید فضل رسول صاحب برادر زادہ حضرت مداح

| | | |
|---|---|---|
| عروج جس نے کہ بخشا ہی عرش اعظم کو | ۱ | قرار خار پہ دیتا ہی جو کہ شبنم کو |
| قسم اُسی کی ہی ذاکر کی چشم پر نم کو | | جو دیکھا غور سے ہم نے تمام عالم کو |

نہ بھائی کوئی زمین مثل کربلا ہم کو

| | | |
|---|---|---|
| سنا کے روح روانِ رسول اکرم کو | ۲ | لعین زلزلہ مین لائے عرش اعظم کو |
| ثبوت اچھی طرح سے ہوا ہی یہ ہم کو | | نہ دیکے پیاس مین پانی امام عالم کو |

سپاہ شام نے بھڑکا دیا جہنم کو

| | | |
|---|---|---|
| سخی کے نام کا وہ ورد کیون نہین کرتے | ۳ | وصی کے نام کا وہ ورد کیون نہین کرتے |
| ولی کے نام کا وہ ورد کیون نہین کرتے | | علی کے نام کا وہ ورد کیون نہین کرتے |

جو لوگ ڈھونڈھتے پھرتے ہین اسم اعظم کو

| | | |
|---|---|---|
| ہر ایک مرتے ہی دل سے ہمین بھلائینگے | ۴ | چراغ قبر پہ احباب کیا جلائینگے |
| عمل جو اپنے ہین بس وہی کام آئینگے | | عزیز کیا وہ بھلا فاتحہ دلائینگے |

جنھون نے قبر مین مٹی تلک نہ دی ہم کو

| | | |
|---|---|---|
| محب ہین جو غم آل عبا کرین ای چشم | ۵ | حقوق شاہ شہیدان ادا کرین ای چشم |
| سوائے اِسکے طلب تجھسے کیا کرین ای چشم | | غم حسین مین آنسو بہا کرین ای چشم |

ہمیشہ چاہیے روغن چراغ ماتم کو

۶
شرف یہ بخشا ہی حق نے علی کی الفت مین — شمار ہوتا ہی اس فعل کا عبادت مین
بسا ہی روز ازل سے یہ اپنی طینت مین — کبھی نہ جائین بلائے کوئی جو جنت مین

ملے لحد کی جگہ کربلا مین گر ہم کو

۷
جو کوئی پوچھتا زندان مین آکے عابد سے — مزاج کیسا ہی یا ابن مصطفے کہیے
تو اس سے یون بہ صدائے نحیف کہتے تھے — مثال نقش قدم آہ اٹھ نہین سکتے

ملایا خاک مین گردون نے اسطرح ہم کو

۸
بلاکشان محبت کو مثل شیر و شکر — پسند رنج و بلا ہی انھین زیادہ تر
کبھی وہ کرتے نہین راحتون پہ نظر — مذاق درد ہی جنکو وہ دل کے زخمون پر

بجز نمک کے لگاتے نہین ہین مرہم کو

۹
محبت شہ مظلوم قلب مین گر ہی — نہ خوف نزع ہی ہرگز نہ خوف محشر ہی
عقیدہ رکھتے ہین واثق وثوق اسپر ہی — چراغ داغ غم شہ سے دل منور ہی

نہین ہی ظلمت مرقد کا خوف کچھ ہم کو

۱۰
زمین کرب و بلا کا ہی اسقدر رتبہ — کہ ارض خانۂ حق کو بھی جسپہ ہی غبطہ
علو جاہ پہ شاہد ہی اسکے یہ بخدا — رواق شاہ شہیدان کی مین زمین ہوتا

یہی ازل سے تمنا ہی عرش اعظم کو

۱۱
جب آئے چھٹ کے حرم گھر پہ قید اعدا سے — ہر ایک پوچھتا تھا حال بنت زہرا سے

وہ رو رو کہتی تھی اسطرح ہر اعزا سے
جگر کے ٹکڑے ہوں نفرت ہو دار دنیا سے
کوئی سنے جو ہمارے فسانۂ غم کو

۱۲
جہان پہ ذکر امامِ غریب ہوتا ہے
منھ اپنا اشکوں سے ابر مطیر دھوتا ہے
کوئی تو روتا ہے اور جان کوئی کھوتا ہے
غم حسین مین ہر شب کو چرخ روتا ہے
بہاکے دیدۂ انجم سے اشک شبنم کو

۱۳
عبث امام زمان کو ستاتے ہین اعدا
چراغ قبر نبی کو بجھاتے ہین اعدا
غضب ہے کعبۂ ایمان کو ڈھاتے ہین اعدا
سوار دوش نبی کو گراتے ہین اعدا
زمین کی شکل تزلزل ہے عرش اعظم کو

۱۴
پکاری خیمہ سے یون زینب حزین اے شمر
تو اسکو مار کے ہنستا ہے کیون لعین اے شمر
تو جانتا ہے کہ ہے یہ امام دین اے شمر
کہا حسین نے زندہ زمین مین نہین اے شمر
تو ذبح کرتا ہے بیکار کشتۂ غم کو

۱۵
گرا جو گھوڑے سے زین وہ سرورِ عادل
شریر کرتا تھا جس وقت آپکو بسمل
سوار سینۂ شبیر پر ہوا جاہل
نظر تھی شاہ کی یون سوئے خنجر قاتل
کہ دیکھتا ہو کوئی جیسے اپنے ہمدم کو

۱۶
شرف حضوری شہ مین ہین سیکڑون اے افضل
ہے آرزو دل مداح کی بھی یون اے افضل
ہو دور روضۂ شاہِ زمان سے کیون اے افضل
رواق شاہ شہیدان مین دفن ہون اے افضل
خدا ہلاک نہ اس ہند مین کرے ہم کو

| | | |
|---|---|---|
| مخمس دیگر بر سلام سید فضل رسول صاحب برادرزادہ حضرت مداح | | |
| نہیں ہی کچھ ہوسِ ساغر و سبو باقی<br>مرے عقیدے سے واقف ہی خوب تو باقی | ۱ | نہ شوق حشمت دنیا سے زر و در و باقی<br>تلاش زر ہی نہ دولت کی جستجو باقی |
| ہی پر زیارت سرور کی آرزو باقی | | |
| ثبات روح ہی جبتک کہ ہی لہو باقی<br>زبان ہی کام کی جبتک ہی گفتگو باقی | ۲ | فضائے سبزہ ہی جبتک ہی آب جو باقی<br>مزا ہی زیست کا جبتک ہی آبرو باقی |
| بہار گل کی ہی ہمراہ رنگ و بو باقی | | |
| خدا نے فیض یہ بخشا ہی چشم پر نم کو<br>خدا گواہ ہی پڑھ پڑھ کے اجر ماتم کو | ۳ | کہ دھویا دفتر اعمال سے ہر اک ذم کو<br>نہیں ہی ظلمت مرقد کا خوف کچھ ہم کو |
| چراغ داغ غم شاہ گر ہی تو باقی | | |
| خدا نے رتبہ وہ بخشا ہی داغ ماتم کو<br>یقینی دیکھ کے اِس فیض شاہ اکرم کو | ۴ | کہ جسکے آگے خجالت ہی مہر عالم کو<br>نہیں ہی ظلمت مرقد کا خوف کچھ ہم کو |
| چراغ داغ غم شاہ گر ہی تو باقی | | |
| ستایا کوفیوں نے ایسا شاہ ذیشان کو<br>دلا جو چاہتا ہی رحم و لطف یزدان کو | ۵ | دیا نہ پانی جوان کو نہ پیر و نادان کو<br>غم حسین میں یوں چاک کر گریبان کو |
| کہ جیب پھر نہ رہے قابل رفو باقی | | |
| یہ غم سے شاہ کے زار و نزار ہوا ہی چشم | ۶ | کہ سوز قلب و جگر آشکار ہوا ہی چشم |

یہ جوش رقت لیل و نہار ہوا ہی چشم
غم حسین مین یون اشکبار ہوا ہی چشم
رہے نہ جامۂ عصیان کی شست و شو باقی

۷، ق
ہوئے جو بیکس و بے یار زمین شاہ ہدا
ہوئے امام پہ سب ملکے حملہ ور اعدا
زمین ہلتی تھی دشت بلا کی واویلا
گرے حسین جو گھوڑے سے یہ عمر نے کہا
اى ابن سعد ہوا
ہماری فتح مین اب کیا ہی گفتگو باقی

۸
شہ انام کے مرنے مین شک بھلا کیا ہی
زبان بند ہی ڈھلکا خرین کا منکا ہی
بجاؤ فتح کے نقارے دیر بیجا ہی
پکارا شمر جفاکار کیسا یہ کہتا ہی
ابھی ہی مرحلۂ خنجر و گلو باقی

۹
عجیب کام زمانہ مین کر گئے پیاسے
فدا ہو شاہ پہ خالق کے گھر گئے پیاسے
فرات تجھ سے نہ کچھ بہرہ ور گئے پیاسے
ترے کنارے پہ عباس مر گئے پیاسے
رہی فرات نہ کچھ تیری آبرو باقی

۱۰
رفیق شہ کے جب وراس مر گئے پیاسے
عزیز گشتۂ الماس مر گئے پیاسے
پسر حسین کے بے آس مر گئے پیاسے
ترے کنارے پہ عباس مر گئے پیاسے
رہی فرات نہ کچھ تیری آبرو باقی

۱۱
حرم جو نکلے کھلے سر خیام اکرم سے
لے آئے لاشون پہ جلاد حکم اظلم سے
بہن لپٹ گئی جسم امام عالم سے
سوال تھا یہ سکینہ کا لاشۂ عم سے
پلا دو مشک مین گر ہوے آب جو باقی

| | | |
|---|---|---|
| جو ظلم شہ پہ ہوئے بالیقین ہین حد سے سوا<br>یہ کیا مصیبتین کم تھین مگر ہی حیف کی جا | ۱۲ | خیام جلنا گلا کٹنا پیارون کا چھٹنا<br>مرے پہ قطع کیے دست شاہ وا ویلا |
| یہ کب کا کینہ تھا جلاد کینہ جو باقی | | |
| برون ز حصر ہین گو معجزات شاہ زمان<br>تمام زائر شبیر کرتے ہین یہ بیان | ۱۳ | ہر ایک معجزہ ظاہر ہی اُن پہ ہین قربان<br>حسین سوکھتے تھے پیاس مین حبیب جنان |
| ضریح پاک مین اب تک ہی اُسکی بو باقی | | |
| گیا جو رن کو شبیہ رسول رب قدیر<br>ہوا جو راہی جنت وہ شہ کا ماہ منیر | ۱۴ | ہزارون سینۂ اقدس پہ کھا کے نیزہ و تیر<br>جوان پسر کی جدائی مین کہتے تھے شبیر |
| فقط ہی اب مجھے مرنے کی آرزو باقی | | |
| حسد ہی بغض ہی دنیا کا کیش اور آئین<br>بجا ہی راست ہی کہتے ہین یہ جو اہل یقین | ۱۵ | نہ اُنس خویشون سے ہی اور نہ پاس ملت و دین<br>نگاہ غور سے دیکھو تو اک حسین نہین |
| یزید سے ہین ہزارون سیاہ رو باقی | | |
| سمجھتے ہین اسے دنیا کے عاقل و زیرک<br>ہی جتنی خلق خدا کے سما سے تا بہ سمک | ۱۶ | یقینی امر ہی لاریب کچھ نہین ہی شک<br>زمین و عرش و مہ و آفتاب و جن و ملک |
| یہ سب فنا ہین ہمیشہ رہیگا تو باقی | | |
| رقم جو کرتے ہین ذکر امام لیل و نہار<br>ہی میرا قول بھی مداح یہ بصد تکرار | ۱۷ | رہیگا تذکرہ اُنکا بھی تا بروز شمار<br>نشان و نام کی ای فضل فکر ہی بیکار |

کلام تیسرا رہیگا یہ کو بگو باقی

## مخمس بر سلام چودھری سید شریف الحسن صاحب مہابنی
## برادر زادۂ حضرت مداح

۱
بیچین روح حضرت خیر النسا کی ہی
جنبش مین قبر بھی حسنؑ مجتبیٰ کی ہی
لرزان ضریح پاک شہ لافتا کی ہی
مجرائی کیا جفا فلک کج ادا کی ہی
بندی مین آل حضرت خیر الورا کی ہی

۲
ارمان تخت و تاج نہ حاجت لوا کی ہی
دولت نصیب الفت آل عبا کی ہی
پروا ہی گر تو لطف شہ ہل اتی کی ہی
خواہش نہ زر کی ہی نہ ہوس کیمیا کی ہی
ہر آرزو تو مجرئی خاکِ شفا کی ہی

۳
سرور پہ رونیوالے گناہون سے ہین بری
دُرِّ عدن کو آنسو پہ کیونکر ہو برتری
شاخ عمل ہی اُنکی ہمیشہ ہری بھری
خود ہوگا روز حشر خدا جنکا مشتری
یہ قدر اشک دیدۂ اہل عزا کی ہی

۴
باندھے کمر جو اکبر ہمت اساس ہین
حسرت سے بنین گھیرے ہوئے آس پاس ہین
بیٹے کے ساتھ ساتھ شہ حق شناس ہین
مادر کو اضطراب ہی پھپھیان اُداس ہین
رخصت حرم سے اکبر گلگون قبا کی ہی

۵
نشو و نما جو سایۂ مشکلکشا مین پائے
جسکے ادب سے مہر فلک اپنا مُنھ چھپائے
ورثہ مین جسکو چادر تطہیر ہاتھ آئے
تابوت جسکی مان کا اُٹھے شب کو ہائے

| | | |
|---|---|---|
| وہ سر برہنہ بلوہ مین قدرت خدا کی ہی | | |
| بیٹے سے شاہ نے کہا دادی کے گھر چلو<br>سوکھی زبان دکھا کے سپاہِ یزید کو | ۶ | یہ کہکے رن مین لائے اُسے شاہ نیک خو<br>شہ کہتے تھے کہ ظالمو اصغر کو پانی دو |
| ہونٹون پہ جان پیاس سے اِس مہ لقا کی ہی | | |
| سجاد کہتے تھے شہ لولاک دیکھیے<br>کیا کیا ہمین ستاتے ہین سفاک دیکھیے | ۷ | گھر فاطمہ کا جل کے ہوا خاک دیکھیے<br>کہتے تھے لوگ گردش افلاک دیکھیے |
| محتاج بنت شیر خدا اک ردا کی ہی | | |
| تنہا ہوے حسینؑ یہ چارون طرف تھی دھوم<br>پہ گرد تھی ہمارے سعادت کے فوج بوم | ۸ | زہرا کے آفتاب پہ اعدا کا تھا ہجوم<br>فرماتے تھے یہ شاہ کہ اے ابن سعد شوم |
| مین آج ہون شہید یہ مرضی خدا کی ہی | | |
| پامال میری لاش کرین خیمہ کو جلائین<br>جسد رجہ چاہین فاطمہ کو قبر مین رُلائین | ۹ | کچھ غم نہین شہیدون کی لاشے کفن نہ پائین<br>سجاد کو اسیر کرین بیڑیان پنہائین |
| مرضی اگر یہی سپہ اشقیا کی ہی | | |
| اہل حرم کے غم کی کوئی انتہا نہین<br>کچھ کہنا مجھکو تجھ سے بس اِسکے سوا نہین | ۱۰ | بعد از مرے غریبون کا کچھ آسرا نہین<br>بیبیون سے میرے بعد تعرض روا نہین |
| بیٹی ہر کوئی کوئی بہو فاطمہ کی ہی | | |
| چلنے لگے جو رن کو شہنشاہ بیوطن | ۱۱ ق | شبیر نے لباس کیا صورت کفن |

رونے لگی جو زینب مغموم و خستہ تن — کہتے تھے شاہ شکر ہی لازم کہ ای بہن
دنیا جگہ مصائب و رنج و بلا کی ہی

١٢ تم دیکھتی ہو کیسی بلا مین پھنسا ہون — غرہ کے دن سے مورد رنج و بلا ہون
شاکر ہون اور تابع حکم خدا ہون — تم دربدر پھروگی کہ شہید جفا ہون
راضی رہو اُسی پہ جو مرضی خدا کی ہی

١٣ پہونچا جو ماریہ مین شہنشاہِ دوسرا — گھوڑا امام دین کا رُکا وا مصیبتا
نام مقام پوچھا کہا سب نے کربلا — صدمہ سے روے بنت علیؑ زرد ہوگیا
جسوقت یہ سُنا یہ زمین کربلا کی ہی

١٤ لوٹا حرم کو اہل شقاوت نے جسطرح — آسکتے ہین زبان پہ مصائب وہ کسطرح
تھے ظالمون کے ظلم ہی سے متعبس طرح — شمر لعین ہر اک کو بتاتا تھا اِسطرح
بنت علی یہ ہی وہ بہو فاطمہ کی ہی

١٥ بلوہ مین قید ہوکے جو اہل حرم گئے — مجمع تھا مردوزن کا تماشے کے واسطے
لکھتا ہی راوی روروکے اور سر کو پیٹ کے — کوفہ مین پوچھتی تھی سکینہ ہر ایک سے
تم مین خبر کسی کو ہمارے چچا کی ہی

١٦ مداح نام جسکا ہی فہرست مین لکھا — بیشک وہ ہوگا زائر سلطان کربلا
ہی انتظار حکم طلب صبح اور مسا — دیکھین شریف ہوتی ہی تقدیر کب رسا
مدت سے آرزو سفر کربلا کی ہی

## مخمس دیگر بر سلام چودھری سید شریف الحسن صاحب مہابنی برادرزادۂ حضرت مداح

۱
علی اول علی افضل علی بہتر سے بہتر ہی
علی حاکم علی والی علی مختار محشر ہی
علی جرار ہی خیبر کشا ہی اور حیدر ہی
علی مولا علی ہادی علی ساقی کوثر ہی
امام خلق ہی مشکلکشا ہی شیر داور ہی

۲
علی مثل نبی لاریب ہی مخمسہ بنی آدم
یہ کہنا وصف مین دونون کے بیشک ہوگیا انرم
برابر فاطمہ کے رتبہ ون کے ہرگز نہین مریم
بتول و مرتضی نام خدا ہین زبدۂ عالم
نہ حوا اُنسے افضل ہی نہ آدم اُنسے بہتر ہی

۳
گرفتار رسن ہین خاصۂ قیوم بلوہ مین
مجھکو کون ہین یہ ہمکو ہی معلوم بلوہ مین
چھپائے بالون سے چہرونکو ہین مغموم بلوہ مین
کھلے سر ہین جناب زینب و کلثوم بلوہ مین
نہ هودج ہی نہ محمل ہی نہ مقنع ہی نہ چادر ہی

۴
اسے ذی رتبہ اسکو حب ثنا توقیر کہتے ہین
وہی ہوتا ہی قسمت مین جو ہو تحریر کہتے ہین
کہ حُر کو اپنا محسن حضرت شبیر کہتے ہین
کہان تھا حر کہان پہونچا اسے تقدیر کہتے ہین
رسائی ہی یہ قسمت کی یہ خوبی مقدر ہی

۵
ہوے مدفون شہے لاجب شہ بیکس کے لشکر کے
قیامت خیز تھے یہ زینب ناشاد کے نالے
لپٹتے تھے تمام اہل حرم اک ایک مرقد سے
تعجب ہی کہ کل جو گلبدن پھولونمین بستے تھے
انھین لوگونکی تربت پی فلک محتاج چادر ہی

۶
روایت کرتے ہین وہ لوگ جو مقتل مین بستے تھے ہوے مدفون وہ لاشے جو مدفن کو ترستے تھے
حرم تھے نوحہ خوان اسطرح اور آنسو برستے تھے تعجب ہی کہ کل جو گلبدن پھولون مین بستے تھے
انھین لوگونکی تربت اے فلک محتاج چادر ہی

۷
علی کے در کا ذرہ طعنہ زن ہی مہر تابان پر یہان کی خاک کو بھی فخر ہی جنت کے بستان پر
یہ مجھ ناچیز کو ہی ناز لطف شاہ مردان پر نہین رکھتا قدم مین عار سے تخت سلیمان پر
گداے شاہ ہو مین کوچۂ حیدر مین بستر ہی

۸
خداوندا ہی مجھکو فوج عصیان اسطرح گھیرے نہین کوئی بجز تیرے کرم جو اسکا منھ پھیرے
جو میرا حال ہی روشن ہی بالکل سامنے تیرے اٹھین راہ عدم مین کسطرح یارب قدم میرے
کہ وحشتناک رستہ ہی گنہ کا بوجھ سر پر ہی

۹
نہ حب جاہ مین اسطرح سے سرشار ہوجاؤ کہ فکر عاقبت سے غافل و بیکار ہوجاؤ
نہ سوؤ خواب غفلت مین ذرا بیدار ہوجاؤ صدا دیتی ہی تربت غافلو ہوشیار ہوجاؤ
مین جاے تار ہون جسمین نہ تکیہ ہی نہ بستر ہی

۱۰
بپا ماتم ہی اک سو خیمہ مین قاسم کی رحلت کا الم تازہ ہی عباس دلاور کی شہادت کا
عقب ہی سامنا ہی شاہ کو پھر اک مصیبت کا تلاطم ہی حرم مین اکبر مہرو کی رخصت کا
ادھر بہنین تڑپتی ہین ادھر بیتاب مادر ہی

۱۱
ستم کی ہی شہ دین پر فراوانی کئی دن سے گھر انزغہ مین ہی احمد کا وہ جانی کئی دن سے
ہی بحر ظلم کی مولا پہ طغیانی کئی دن سے غضب ہی شاہ دین پر بند ہی پانی کئی دن سے

ہر اک معصوم کا فرطِ عطش سے حال ابتر ہے

۱۲ یہ حالت دیکھکر تشویش ہے سلطان صابر کو
تردد ہے بہت سرور کے ہر اک یار و ناصر کو
یہ فرطِ تشنگی ہے فی الحقیقت آل طاہر کو
برابر پیاس کی شدت سے غش آنے مین باقر کو

بلکتی ہے سکینہ جان بلب جھولے مین اصغر ہے

۱۳ علی و فاطمہ میدان مین منہ اشکون سے دھوتے ہین
رسول کبریا بالین پر سرور کے روتے ہین
عدوے دین جہاز آل احمد کو ڈبوتے ہین
حسین ابن علی اسطرح زمین ذبح ہوتے ہین

دعاے امت جد لب پہ گردن زیر خنجر ہے

۱۴ حرم بھیجے گئے جب خانۂ تاریک و ویران مین
عجب تشویش تھی کل اہلبیت شاہ مردان مین
یقین تھا ہو جدائی ڈر سے بچو نکے تن و جان مین
سکینہ کہتی تھی گھٹ گھٹ کے مر جاؤنگی زندان مین

پھوپھی اماں یہ گھر تو قبر سے بھی خوار و بدتر ہے

۱۵ کیا جب کربلا مین شہ پہ نرغہ فوج اعدا نے
پیا پے تب پیام بعیت حاکم سے لگے آنے
لڑائی ٹھہری جسدم کر دیا انکار مولا نے
شب عاشور حضرت سے یہ پوچھا بنت زہرا نے

کہو کچھ صلح پر آمادہ بھائی لشکر شر ہے

۱۶ عبث دشمن ہماری جانکی ساری خدائی ہے
نہ حب جاہ ہے نے آرزوے بادشاہی ہے
نکلنے کی بھی صورت اس بلا سے کوئی بھائی ہے
کہا حضرت نے کل تا عصر سب گھر کی صفائی ہے

یہ حلق خشک ہے اور شمر ذو الجوشن کا خنجر ہے

۱۷ حرم کو اسطرح کوفہ مین لائے ظالم بدخو
نہ اک رومال تک تھا پاس انکے منھ چھپانیکو

سر بازار اُسدم عجز سے اور شرم سے رو رو — کہا زینب نے بازارون مین کیون ہمکو پھراتے ہو

لعینو سر پہ ہم بیوون کے مقنع ہی نہ چادر ہی

۱۸ حرم کو لوٹ کر جسوقت فارغ ہو چکے ناری — گئے دفنانے اپنے کشتونکو وہ ظلم کے بانی
یہ حالت دیکھکر سر پیٹ کے زینب یہ کہتی تھی — غضب ہی دفن لاشین ہو رہی ہین فوج اعدا کی

اگر بے گور رن مین لاشہ سبط پیمبر ہی

۱۹ عدو تاراج خیمہ کر چکے سبط نبی کے جب — سر آل عبا سے چادرین تک لیگئے وہ سب
نظر آئی جو اُسکو نرغہ مین اس حال سے زینب — کہا سجاد نے اس ظلم کا شاہد ہی تو یا رب

مری آنکھون کے آگے دختر زہرا کھلے سر ہی

۲۰ نہین کام آئیگا ہرگز ذخیرہ دولت و زر کا — ہی یکسان بعد مردن حال درویش و تونگر کا
پتہ ہی جام جم کا اور نہ اُسکے تاج و افسر کا — ذرا عبرت سے دیکھو حال شاہان فلک فر کا

یہ قبر قیصر و دارا ہی وہ گور سکندر ہی

۲۱ لگی مداح کی لو ہی امام عصر غائب سے — بچائیگی ہمین دنیا کی وہ ہر اک نوائب سے
مین بالکل متفق ذاکر کے ہون اس قول صائب سے — بچاؤ بہر احمد اپنے خادم کو مصائب سے

شریف دل حزین یا مرتضیٰ مغموم و مضطر ہی

## مخمس بر سلام چودھری سید نظیر الحسن صاحب جہانبی برادر زادۂ حضرت مداح

۱ ہند مین کیون رہے جسدم یہ خیال آتے ہین — کربلا کیون نہ گئے سوچ کے پچھتاتے ہین

شرف مدفن شبیر یہ تبلاتے ہین | مجرئی حائر شہ مین جو جگہ پاتے ہین
بند آنکھین کیے جنت کو چلے جاتے ہین

۲ تیغین میدان مین سفاک جو چمکاتے ہین | یاور شاہ زمن غیظ سے تھراتے ہین
حکم لڑنے کا شہ دین سے نہین پاتے ہین | فوج مین لشکر اعدا سے جو تیر آتے ہین
رفقا شاہ کا منھ دیکھ کے رہجاتے ہین

۳ گل کہان اور کہان رخسارۂ ہمشکل نبی | انتہا انکی لطافت ہی فقط دو دن کی
مین نہین جانتا کس نے زرہ بے ادبی | رنگ روے علی اکبر سے جو نسبت دی تھی
پھول بھی دیکھیے اب سر پہ چڑھے جاتے ہین

۴ رعشہ ہی خوف سے ہر اہل ستم کے تن مین | ڈر سے شیر دبکے ہین منھ اپنے چھپائے بن مین
رعب کے مارے ہی سکتہ سا صف دشمن مین | غل ہی شمشیر علی آج کھنچیگی رن مین
شور ہی فوج عدو مین کہ حسین آتے ہین

۵ کام جب آچکے شبیر کے خویش و یاور | تیر بیداد سے بیجان ہوے رن مین اصغر
آئے رخصت کے لیے خیمہ مین جبدم سرور | کہا سجاد نے جنت کو گیا سب لشکر
پیچھے ہم قافلہ والون سے رہے جاتے ہین

۶ حال پر اہل زمانہ کی ہی مجھکو حیرت | دولت و زر کے لیے کرتے ہین یہ کیون محنت
جبکہ ثابت یہ سر اک فرد پہ ہی بے وقت | کام آتی نہین کچھ اہل دول کے دولت
مال دنیا سے یہ تھوڑا سا کفن پاتے ہین

۷
جب بڑھی خیمۂ عترت کیطرف فوج حریف
شاہ دین کرنے لگے دوست کی اپنے تعریف
لیکے انصار بڑھے روکنے کو ابن عفیف
گو حبیب ابن مظاہر ہین بہت پیر ضعیف
پر جوانون سے کچھ آگے ہی بڑھے جاتے ہین

۸
قید کر لائے جو لشکر مین حرم کو بدخو
فرقت اصغر بے شیر مین اُسدم رو رو
کچھ نہ باقی تھا بچھاتے جو صف ماتم کو
بانو کہتی تھی کہ مقتل مین چلا جانے دو
بی بیو اصغر ناداں مجھے یاد آتے ہین

۹
بعد مرنیکے جو مطلوب ہو تم کو راحت
عمل خیر مین لازم نہین ہرگز غفلت
چاہیے ماتم شبیر مین ہر دم رقت
چھوڑ جاؤ گے یہین دولت و جاہ و حشمت
سنعمو قبر مین اعمال ہی کام آتے ہین

۱۰
طنطنے دہر مین جن شاہونکی تھے شوکت کے
چشم عبرت سے تو نظارہ کر و قدرت کے
نہین ملتے ہین نشان آنکی کہن تربت کے
کاسۂ سر ہین یہ شاہان فلک رفعت کے
راہ رو آج جنھین پانون سے ٹھکراتے ہین

۱۱
قتل جب ہو چکے انصار امام خوش خو
نوحہ کرتے تھے حرم پیٹ کے سر کو رو رو
کوئی باقی نہ تھا جو شہ پہ فدا جا کر ہو
جاتے ہین خیمہ سے شاہ شہدا مرنے کو
اِسے دیتے ہین تسلّی اُسے سمجھاتے ہین

۱۲
جب گرا گھوڑے سے سرور کا ہوا دل محزون
غش مین بھی ورد زبان اُسکے یہی تھا مضمون
غش پہ غش آتے تھے اسدرجہ بہا جسم سے خون
نزع مین نور الٰہی کی زیارت کرون

ابھی ای روح ٹھہر جا کہ امام آتے ہین

۱۳
عید کے روز بھی عابد کو جو پایا مغموم
وجہ کیا غم کی ہی تب بولا وہ رو کر مظلوم
عرض کی ایک صحابی نے نہین یہ معلوم
دل مین رہتا ہی جو میرے غم و ماتم کا ہجوم
عیش و راحت نہین رہنے کی جگہ پاتے ہین

۱۴ ق
دودھ اور پانی نہ دو روز جو اصغر کو ملا
کہتا ہی راوی پُر غم کہ مین یہ دیکھتا تھا
ہونٹھ پپڑا گئے اور خشک ہوا ننھا گلا
لا کے میدان مین معصوم کو حضرت نے کہا
زرد یہ پھول سے رخسار ہوے جاتے ہین

۱۵
تھے سمجھدار وہ پانی نہ دیا تھا جنکو
کوئی اِس درجہ ستاتا ہی بھلا محسن کو
ظالمو رحم کرو دیکھ کے اِنکے سن کو
پیاس سے مرتے ہین پانی کی طلب ہی اِنکو
خشک لب اصغرِ نادان تمھین دکھلاتے ہین

۱۶
غل تھا یہ ارض و سما مین کہ مبارک ای حُر
ذکر یہ تھا رفقا مین کہ مبارک ای حُر
تھی صدا آلِ عبا مین کہ مبارک ای حُر
شور تھا فوجِ خدا مین کہ مبارک ای حُر
کھولنے ہاتھ ترے عقدہ کشا آتے ہین

۱۷
سچ ہی مداح توانگر ہو کوئی یا کہ فقیر
آب زر سے لکھون یہ مقطع بے مثل و نظیر
اُنس احباب سے محدود ہی تا وقت اخیر
زندگی تک ہی عزیزون کی محبت ہی نظیر
چھوڑ کر قبر مین احباب چلے جاتے ہین

## مخمس دیگر بر سلام چودھری سید نظیر الحسن صاحب مہانی برادر زادۂ حضرت مداح

١
آل پیغمبر سدا رنج و محن دیکھا کیے — سب ترے جور و جفا چرخ کہن دیکھا کیے
ظلم جو ان پر ہوے وہ خستہ تن دیکھا کیے — پیاس کے صدمے غریب و بیوطن دیکھا کیے
یاس سے سوے فلک شاہ زمن دیکھا کیے

٢
بند آنکھیں تھیں مگر سبز چمن دیکھا کیے — رنگ نسرین و بہار نسترن دیکھا کیے
صبح تک باغ جنان کو من و عن دیکھا کیے — شب کو یہ فضل خداے ذو المنن دیکھا کیے
خواب مین ہم روضۂ شاہ زمن دیکھا کیے

٣
ہوتا ہے ثابت یہی اکثر روایت سے مجھے — ظلم بیوون پر کیے کیا کیا نہ اہل جور نے
بازوے اہل حرم یون دست بدعت سے کسے — اہلبیت مصطفے چھوٹے جو قید ظلم سے
مدتون تک ہاتھ مین داغ رسن دیکھا کیے

٤
ہو چکے جس وقت پورے سب مراسم بعد عقد — تھے مہیا حسرت و غم کے لوازم بعد عقد
خیمون مین اپنے گئے سب آل ہاشم بعد عقد — آکے بیٹھے پاس کبرا کے جو قاسم بعد عقد
کس نگاہ یاس سے دولھا دلھن دیکھا کیے

٥
گرم میدان مین ہوئی جب آتش جنگ و جدال — کام آئے یاوران بادشاہ خوش خصال
پہونچی جب نوبت عزیزون کی بصد رنج و ملال — ہر پسر سے کہتی تھی زینب گئے مسلم کے لال
سوے باغ خلد تم اے جان من دیکھا کیے

۶
آب بن کمھلا گئے سب فاطمہ زہرا کے پھول — سیر سے گلزار کی کیا خاک فرحت ہو حصول
حال دل اپنا ہے مثل عندلیب دل ملول — مثل گل سینہ میں ہیں داغ غم سبط رسول

جب ذرا گردن جھکی سیر چمن دیکھا کیے

۷
جو غم آل نبی سے اس جہان میں ہیں ملول — سیر ہو باغ جہان کی سامنے اُسکے فضول
اِسطرح ہو لطف گلزار جنان انکو حصول — مثل گل سینوں میں ہیں داغ غم سبط رسول

جب ذرا گردن جھکی سیر چمن دیکھا کیے

۸
پیاس سے بیتاب جھولے میں ہوا جسم صغیر — لیکے اُسکو رن میں آئے سرور گردون سریر
کہتے ہیں یون راوی پرغم با اسناد کثیر — جب لگایا حرملہ نے گردن اصغر پہ تیر

دیر تک مولا سوئے ناوک فگن دیکھا کیے

۹
صابروں میں سب سے افضل ہیں امام انس و جان — خلق میں پیدا ہوا ثانی نہ جنکا بیگمان
کیون نہو ایوب سے افزود انکی عز و شان — ضبط دیکھو سر نہ پیٹا اور نہ کی آہ و فغان

قتل اکبر ہو گئے شاہ زمن دیکھا کیے

۱۰
مشک لیکر آیا جب جنگاہ میں ابن علی — ہو گئے یکجا شامیوں نے راہ روکی نہر کی
ایک ہی حملہ میں دریا پر جو ہو نجادہ جری — کہتے تھے عباس کیون دیکھی ہماری صفدری

نہر پر ہم آ گئے سب تیغ زن دیکھا کیے

۱۱
بولے یون اہل وطن سب کچھ تھیں مقدور تھے — لب ہلا ہی یہ سبب رنج و محن کا فور تھے
کیا سبب تھا قید میں جو اسقدر مجبور تھے — کہتے تھے سجاد حکم شاہ سے معذور تھے

| | | |
|---|---|---|
| | شام مین کنبہ کو پابند رسن دیکھا کیے | |
| قید سے چھٹ کر جو آیا کربلا مین قافلا<br>سچ کہو ابن علی فخر سلیمان کیا نہ تھا | ۱۲ | دیکھکر بے سایہ لاش شہ کو زینب نے کہا<br>دشت مین افسوس ہی ای طایران کربلا |
| | دھوپ مین تم لاشۂ شاہ زمن دیکھا کیے | |
| جاتے ہین ہر روز سوے کربلا جم غفیر<br>حیف ہی ضایع کیا یان ہند مین وقت کثیر | ۱۳ | کسقدر مداح ہین ہم تابع نفس شریر<br>روضۂ شبیر پر احباب جا پہونچے نظیر |
| | ایک ہم ہی ہند مین رنج و محن دیکھا کیے | |

## مخمس بر سلام جناب ذاکر آل نبی سید عباس علی صاحب فرد الہ آبادی

| | | |
|---|---|---|
| ازل کے دن کیا ہی عہد ہمنے اپنے داور سے<br>خمیر اپنا ہی بیشک طینت آل پیمبر سے | ۱ | جدا ہونگے نہ روز حشر تک دامان حیدر سے<br>سلامی کو نہ کیونکر ہو تو لا میر کوثر سے |
| | کرینگے حشر مین سیراب وہ کوثر کے ساغر سے | |
| علی کا زور ہی عالم مین ظاہر فتح خیبر سے<br>صداقت امیر کے دعوی کی ہی ثابت قول اکثر سے | ۲ | سخاوت در عدالت ہی عیان قرآن داور سے<br>علی اعلی سے اعلی ہین علی برتر ہین برتر سے |
| | نہین بہتر سلامی کوئی داماد پیمبر سے | |
| یہ دن وہ ہی جدا جس دن ہوے شبیر اکبر سے<br>یہ دن وہ ہی گلا جس دن کٹا سرور کا خنجر سے | ۳ | یہ دن وہ ہی چھٹی جب زینب بیکس برادر سے<br>سلامی روز عاشورا نہ کیون اشکون کا منہ برسے |

| | | |
|---|---|---|
| ابھی دن غم کا برپا ہی جہانین چرخ اخضر سے | | |
| اعزا ہو چکے سرور کے جسدم رن مین قربانی<br>رضا لیکر جو پہونچا رزمین آخر شاہ کا جانی | ۴ | ہوئی سبط نبی پر رنج و آفت کی فراوانی<br>بنا رن وادی ایمن کہ آئے احمد ثانی |
| بسا ہی دشت سارا بوے گیسوے معنبر سے | | |
| کیا اللہ نے ایسا سخی فرزند حیدر کو<br>محبو دیکھو تو اِس انقلاب چرخ اخضر کو | ۵ | لٹا دیتے تھے راہ حق مین سارے مال کو زر کو<br>کیا تھا پیاس مین سیراب جس نے حُر کے لشکر کو |
| غضب ہی اُسکے بچے بوند پانی کے لیئے ترسے | | |
| لٹایا واسطے امت کے شہ نے اپنا سارا گھر<br>نہ ہون سو جان ہم کیونکر فدا سبط پیغمبر | ۶ | وفا کین آپ نے مخفر کی شرطین ری گن گن کر<br>لیا تھا بخشش امت کا شہ نے بار جو سر پر |
| کٹا کر سر رہ حق مین اُتارا بوجھ وہ سر سے | | |
| گرے گھوڑے سے جب اپنے علمدار شہ والا<br>پئے رخصت علی اکبر ہوئے فی الفور آمادہ | ۷ | شہ بیکس نے کی اک آہ جس سے عرش تھرایا<br>شبیہ خاص احمد ہو نہ جاؤ مرنے کو بیٹا |
| کہا زینب نے رو رو کر یہ ہمشکل پیمبر سے | | |
| اکیلے رہ گئے میدان مین جسدم سید خوشخو<br>حرم سر پیٹتے تھے خیمہ کے دروازے پر رو رو | ۸ | نہ تھا باقی کوئی جو شاہ دین پر جا فدا ہو<br>کہا قاسم کے چھوٹے بھائی نے ماں سے نہ تم روکو |
| چچا پر ہونیکو قربان نہین کم سن مین اصغر سے | | |
| کیا پاس پیمبر بھی نہ کچھ گمراہ اعدا نے | ۹ | لیے دنیاے فانی چھوڑ دی سیدھی راہ اعدا نے |

یہانتک دشمنی کی شاہ سے بدخواہ اعدا نے
کیا زخمی حسین ابن علی کو آہ اعدا نے
تبر سے تیر سے تلوار سے نیزہ سے خنجر سے

١٠ سحر قتل حسین ابن علی کی جب ہوئی پیدا
تہیہ مین تیمم کے تھا لشکر شاہ بیکس کا
عبادت کو اٹھے خالق کے سب شبیر کے شیدا
اذان یہ آخری صبح شہادت کی ہے دو بیٹا
امام دین نے فرمایا یہ ہمشکل پیمبر سے

١١ ہوئی جب پیاس سے جھولے مین حالت غیر اصغر کی
ابھی تقریر سرور پوری ہو بھی نہ پائی تھی
لئے اتمام حجت رن مین آئے شہ عالی
جو جوڑا حرملہ نے تیر چلا کر کمان بولی
خطا ہے کیون شقاوت کرتا ہے معصوم اصغر سے

١٢ غضب ہے ہو گئے اعدا دین یہ درپئے ایذا
نگر روز دہم ہے راوی پرغم نے یون لکھا
کیا ہفتم سے پانی بند شہ پر آہ واویلا
قلم ایسا کیا تھا باغیون نے باغ زہرا کا
رہا باقی نہ کوئی ایک بھی سرو و صنوبر سے

١٣ ذبیح راہ حق جب ہو چکے ہمشکل پیغمبر
چلے مرنے کو تو نزدیک تر فرزند کے آکر
شہ مظلوم رن مین رہ گئے بے یار و بے یاور
نہین چلتے ہو بیٹا صدقے ہونے امت جد پر
کہا رو کر یہ شہ نے جھولے مین معصوم اصغر سے

١٤ حرم کا قافلہ لوٹا ہوا کوفہ مین جب پہونچا
تعجب ہے قیامت ہو گئی اسدم نہ کیون برپا
تماشا دیکھنے والون کا ہر کوچہ مین مجمع تھا
برہنہ سر حرم تھے اسطرح بلوہ مین واویلا
چھپائے تھی سر اک شہزادی منہ بانو کی چادر سے

۱۵
گرا گھوڑے سے جس دم خاک پر فرزندِ پیغمبر
نہیں معلوم دل سفاک کا آہن تھا یا پتھر
چڑھا سینہ پہ شہ کے گرتے ہی جلادِ بد اختر
علی و فاطمہ روتے رہے بالین سرور پر
گلا کاٹا گیا شمرِ لعین سے آبِ خنجر سے

۱۶
رضا جب بھانجوں نے رن کی پائی شاہِ والا سے
ہوئے مصروفِ جنگ آتے ہی وہ دو روز کے پیاسے
قدم کو چوم کر رخصت ہوئے وہ بنتِ زہرا سے
اُدھر عون و محمد لڑ رہے تھے فوجِ اعدا سے
اِدھر زینب بحسرت دیکھتی تھی خیمہ کے در سے

۱۷
فدا جب ہو چکے زینب کے بیٹے سر کو کٹوا کر
سمجھکر قصد کو فرزند کے گو دل ہوا مضطر
کمر کو باندھکر ماں پاس آیا وہ بسرِ شبر
کہا ماں نے میں راضی ہوں سدھارو صدقے ہو شہ پر
ہوئے رخصت طلب جب تشنہ قاسم اپنی مادر سے

۱۸
بوقتِ شام عاشورا جو آئی صحن میں صغرا
بچشمِ غور اُسکو دیکھکر اُسوقت واویلا
اُسے کوٹھے پہ خونیں تر کبوتر اِک نظر آیا
کہا صغرا نے آتی بوئے بابا اِس سے ہی پیدا
ٹپکتا ہی جو تازہ خون یہ بالِ کبوتر سے

۱۹
محرم میں ہو عشرت کسطرح سے مومنو سوچو
یہ ہی شرطِ محبت آلِ احمد سے جو رکھتے ہو
گرفتارِ بلا تھا اندنوں میں سیدِ خوشخو
محبو روؤ پیٹو خاک اُڑاؤ کھولدو سر کو
یہ ہے عاشور کا دن جو نہیں کم روزِ محشر سے

۲۰
بنایا اہلبیتِ مصطفےٰ کو آہ جب قیدی
اُٹھانیکو قدم جلدی سے جب کی شمر نے سختی
مہارِ ساربانی عابدِ بیمار کو سونپی
کہا عابد نے کیسے چل سکوں میں ظالمو جلدی

مرے تلوؤن مین کانٹے ہر قدم چبھتے ہین نشتر سے

٢١
عطا حق نے کیے تھے شاہِ دین کو مرتبے ایسے — کہ جنکا حصر ہو سکتا نہین جن و ملائک سے
نہ تھے محتاج تھے مختار جو وہ چاہتے کرتے — بھلا نو لاکھ کیا تھے سر قلم ہوتے کروڑون کے
مگر معذور تھے حضرت فقط تحریر محضر سے

٢٢
شمارِ حُر غازی تھا ہنوز تک فوجِ الکفر مین — یقینی جانتے تھے سب آئے فوجِ ستمگر مین
لکھا لایا تھا جو باغِ جنان اپنے مقدر مین — یکایک مل گیا حُر جبکہ جا کر شہ کے لشکر مین
یزیدی رہ گئے سکتے مین سب حیران و ششدر سے

٢٣
جگر پکڑے کھڑے تھے شاہِ خوش انجام خیمہ مین — تڑپتی خاک پر تھی زینبِ ناکام خیمہ مین
یقینی حشر کا تھا اُس گھڑی ہنگام خیمہ مین — چلے مرنیکو جب اکبر یہ تھا کہرام خیمہ مین
نکلتا ہے جنازہ نوجوان کا جسطرح گھر سے

٢٤
رفیق و اقربا جب کٹ گئے شبیر کے سارے — نہ بھائی نہ بھتیجا تھا نہ کوئی گود کے پالے
ہوئے خود سامنے آکر کھڑے جب فوجِ اعدا کے — کمانداروں کو چلاتا تھا ابنِ سعد گوشے سے
مشبک سینۂ سرور ہو یون تیرون کا مینھ برسے

٢٥
فدا شہ پر ہوئے جب حضرت عباس دریا پر — فقط سرور تھے باقی گھر مین یا ہمشکل پیغمبر
بصد منت شہِ مظلوم سے رن کی رضا لیکر — سدھارے رن کو جب اکبر ہوئی بیچین یہان مادر
لگی کہنے یہ رو رو کر بحسرت شہ کی خواہر سے

٢٦
غضب کا وقت ہے یان بنونگی اب تو جانون پر — اثر کرتی ہے چشمِ بد سدا ابرو کمانون پر

مین سنتی آتی ہون اکثر ہی یہ سب کی زبانون سے — برس اٹھارھوان ہوتا ہی بھاری نوجوانون کو

بہن زینب مجھے ڈر ہی شباب حسن اکبر سے

۲۷ خیال ماتم شہ رہتا ہی مداح جس سر مین — بلا شک ہی شمار اُسکا عزاداران سرور مین
سند آیا ہمین یہ اک مقولہ غم کے دفتر مین — مدد سے خامس آل عبا کی فرد محشر مین

قلم ہو نگے بد اعمال تیرے سارے دفتر سے

## تضمین بر شعر جناب مرزا اسد اللہ خان غالب مرحوم دہلوی

۱ اے والہان الفت اولاد مصطفی — وے عاشقان لخت دل اشرف النسا
شاہ شہید خاصۂ حق فدیۂ خدا — مزد شفاعت و صلۂ صبر و خون بہا

ہیچ از کسے نخواستہ الا گریستن

۲ پہونچا وطن مین اہل حرم کا جو قافلہ — زینب نے رو کے اہل وطن سے یہی کہا
ابن علی غریب و حزین کشتۂ جفا — مزد شفاعت و صلۂ صبر و خون بہا

ہیچ از کسے نخواستہ الا گریستن

۳ یان تک تھے محو بخشش امت شہ ہدا — خنجر کے نیچے ہر گھڑی امت کی تھی دعا
اسپر بھی کیا غیور تھے شہ رو خا فدا — مزد شفاعت و صلۂ صبر و خون بہا

ہیچ از کسے نخواستہ الا گریستن

۴ قربان جود و بخشش سلطان کربلا — ہم عاصیون کے واسطے سب گھر لٹا دیا
اس بخشش و عطا پہ یہ تھا شہ کا حوصلا — مزد شفاعت و صلۂ صبر و خون بہا

ہیچ از کسی نخواستہ الا گریستن

۵
سوچو تو ای مجبو ہی سر پیٹنے کی جا
سر دیکے جس نے نذر بدرگاہ کبریا
ماتم مین اُسکے ہم نہ کرین نالہ و بکا
فرد شفاعت وصلۂ صبر و خون بہا

ہیچ از کسے نخواستہ الا گریستن

۶
ثابت ہی یہ کہ اشک عزاے شہ ہدا
اِسواسطے امام دو عالم نے برملا
مرہم ہی زخمہاے حسین غریب کا
فرد شفاعت وصلۂ صبر و خون بہا

ہیچ از کسے نخواستہ الا گریستن

۷
اچھا ہوا جو آنکھون سے خون جگر بہا
کس واسطے کہ سید بیکس نے مطلقا
مداح حق شاہ شہیدان کیا ادا
فرد شفاعت وصلۂ صبر و خون بہا

ہیچ از کسے نخواستہ الا گریستن

## تضمین بر رباعی جناب خواجہ معین الدین چشتی علیہ الرحمہ

۱
رونق دہ مہر و نجم و ماہ است حسین
ہادی زمان و قبلہ گاہ است حسین
در پیش خدا صاحب جاہ است حسین
شاہ است حسین و بادشاہ است حسین

دین است حسین و دین پناہ است حسین

۲
چون حاکم شام گشت منحوس و پلید
شہ دید ازین بدین حق نقص شدید
بیعت ز امام ہر دو عالم طلبید
سر داد و نداد دست در دست یزید

باسر کہ بناے لا الہ است حسین

| | | |
|---|---|---|
| کہا شہ نے ای فرقۂ اشقیا | ۲ | مین ہون کون سمجھو تو مجھکو ذرا |
| مرا جد ہی بیشک حبیب خدا | | اک ادنی سی جس شہ کی ہی یہ ثنا |

شفیع مطاع نبی کریم
قسیم جسیم نسیم وسیم

---

## قطعات تاریخ از مصنف

| | | |
|---|---|---|
| یہ اک حقیر ترین بندون مین جو ہی مداح | | ازل کے دن سے وہ ہی عاشق شہ کونین |
| سلام خمسو مین اُسنے برائے کسب ثواب | | مصیبت شہ بیکس لکھی بہ شیون و شین |
| لکھی فکر سال کی اُسکو کہا یہ ہاتف نے | | صحیح سال ہی۔ ہدیہ برائے نذر حسین ۱۳۱۵ھ |

## ایضاً

| | | |
|---|---|---|
| نظم کردم چون بامید نجات آخرت | | از کتب ہائے صحیحہ کربلا را واقعات |
| گفت ہاتف سال اتمامش زمین سے بر وبحت (۲) | | ماند از مداح نیکو باقیات الصالحات ۱۳۱۷ھ |

(زبر د بینات)

## ایضاً

| | | |
|---|---|---|
| جو ای مداح مدح شاہ عالیجاہ کہتے ہین | | اُنھین تحسین بیشک سب گدا و شاہ کہتے ہین |
| لکھی تو نے بھی ہی جو نظم ذکر سبط احمد مین | | علی تو صاد کرتے ہین پیمبر واہ کہتے ہین |
| لکھون تاریخ مین اتمام کے اِس نظم پر غم پر | | اعزا سب مصر ہین سب ترقی خواہ کہتے ہین |
| تقاضہ سُنکے سب کا عرض کی مین نے یہ ہاتف سے | | مجھے اِس امر مین کیا آپ حق آگاہ کہتے ہین |

| | | |
|---|---|---|
| زروے وجد مجھ سے ہاتف غیبی نے فرمایا | | زہی تاریخ - خود آقا جزاک اللہ کہتے ہین<br>۶ + ۱۳۰۹ھ |
| | ایضاً | |
| مداح نوشتم چو سلام و خمسہ | | در ذکر مصائب امام الثقلین |
| از روے قبول گفت سالش ہاتف<br>۱۰۰ | | کاین نذر حسین ست ز اولاد حسین<br>۱۰۰ + ۱۷۹۶ء = ۱۸۹۶ء |
| | ایضاً | |
| مداح خوش نوشتہ کتابے بزیب و زین | | در ذکر سروری کہ بود مالک نجات |
| والله از طفیل شہنشاہ کربلا | | نامش بہ دہر ماند ز او بعد از ممات |
| جستم چو سال ختم بمن گفت ہاتفے | | بے روے وہم سال بگو - شربت حیات<br>۶ ۱۳۲۱ - ۶ ھ |

تقریظ و تاریخ چکیدۂ قلم اعجاز رقم قدوۃ الفصحا و زبدۃ البلغا فضیلت و کمالات دستگاہ جناب مولوی سید ضامن علی صاحب رضوی المشہدی الپہرسری مدرس عربی و فارسی مہاراجہ اسکول ریاست بھرت پور

تعالی اللہ جل شانہ کہ نشان مقام علو شان کلام را بالاتر از علیا رمار اعلیٰ برافراشتہ - و سمو مکان آن عالیشان را اعلیٰ تر از عالم بالا گماشتہ لامکان ادنی پایۂ کرسی رفعتش - و عرش اعظم کمترین زیر انداز عظمتش غرض از تجلی طور کہ در ازل تار و پود تافتۂ ظہور ہست و بود از ہمان نور بود جلوہ افروزی شاہد زیباے کلام ملک علام و تجمل حسناء گفت و شنود

رب وددو بود۔ کہ در حلیہ تجلی و حلہ نور رخ نمود نہ رویت وارائت بصر مصرحہ
استدعا مد نظر کہ شہادت جواب لن ترانی بسوال رب ارنی شاہد عادل
وگواہ صادق این مدعاست **ابیات**

| | |
|---|---|
| خواست موسی بہ سوال ارنی کلمنی | لن ترانی بجواب ارنی دید وشنید |
| ارنی گفت باصرار جواہیدامم | صاعقہ دید دبیفتاد وز سر ہوش پرید |
| خر موسی صعقاً ہوش ربائے خرد ست | کہ چرا خواست رؤار ونتوانستش دید |
| فلہذا غرضش محض کلام حق بود | کہ ہمان گوہر دُر در صدف گوش رسید |

غرض عصمت پیمبران ست کہ طلب محال وانچہ سزاوار جلالت شان
ذوالجلال نباشد سوال ننمایند۔ وبپائے خود در مقام خیبت نیایند۔
سنجل ضمیر خورشید نظر ودانایان حقیقت تخمیر تصویر پذیر این معنی خواہد بود
کہ مقصود اصلی وتمناے ولی نبی معصوم مکالمت ربانی واستماع کلام ربانی
بود۔ چنانکہ در جواب ماہذا بشوق تمام بس طول کلام فرمود۔ کلام از صفات
ثبوتیہ حق تعالی ست وبہ نتیجہ صفاتہ عین ذاتہ از ہمگین مجردات افضل واعلی **ابیات**

| | |
|---|---|
| غیبت ذات حق تعالے | از جملہ شانہاست بالا |
| جائیست کہ جاے دم زدن نیست | راہے کہ رہ قدم زدن نیست |
| آن جا نہ رسائی رسائی | نے جوہر عقل را روائی |
| این طور وراے طور عقل ست | افزون ز حساب عقل ونقل ست |

وکمترین مشک افشانی این ریحان جنان که قِیلًا سَلامًا سَلامًا شگفته ترین انوارش و اعبق ترین ازهارست قول اسلامیان ستبس روح پرور و دل آرا اِنَّ مِنَ الشِّعْرِ لَحِکْمَةً وَّاِنَّ مِنَ الْبَیَانِ لَسِحْرًا ابیات
تحقیق شعر مین حکمت ہی اور بیان مین جادو ہی

صبحی پی تصدیق چنین دعوی صادق … بگشود ز ابواب سموات سرادق
صبحی که ز رشکش دل خورشید بر آتش … بر دست سوال ید بیضا ز بر آتش
از روشنیش روی جهان جلوه گه طور … بر شاہق طورست ازان نور علی نور
زان لیلی شب هشت به پس پرده شب آسا … سُبْحَانَ قَدِیْرٍ جَعَلَ اللَّیْلَ لِبَاسًا
پاک ست ذی مقدورے که گردشب را پوشش
از لمعه او روز کواکب شب تیره … از شعشعه او دیده انجم همه خیره
آن نور که هر صبح همی جست و نمی دید … در گردش خود شعله جواله خورشید
تابانی تاب دل دل سوختگان کرد … ز اب حسدش آتش آتشکدها سرد
تابید یکایک بدلم نور تباشیر … فرمود به بیماری دل کار طباشیر

سبحان الله زہی صباح عالم آرا که بنجواے وَالصُّبْحِ اِذَا تَنَفَّسَ سوگند
قسم صبح ہر گاه که دم زند
نُوْرُ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضِ راقسم به - و به تباشیر انوارش بر زبان
خدا یتعالی که نور آسمان و زمین ست
سحر خیزان اطیار و صبح نفسان ذی اذکار شور زہازہ ابیات

علی الصباح که چشم خور اشک انجم ریخت … سیاه زنگ بخوف قشون روم گریخت
صباح نور که خور سوخت ز آتش رشکش … غریق لجه شرم ست چشمش از اشکش
دل ست جلوه گه طور از تباشیرش … شفا سوزش و سوداے قلب تاثیرش

خجل زتاب رخش تاب آفتاب کند | صفائی آبروے آب آب کند
نفس ببرد آب وتاب آئنہ را | فروغ خیرہ کند دیدہ معائنہ را
درین صباح سروشی بگوش ہوشم گفت | عجب لآلی ستلالی نصیحت سفت
کہ غفلت از چہ توبید ار مغز واعجباہ | زہوشیار چنین بیہوشی معاذ اللہ
بوجد آمدہ ناز خویش بیخبری | بخواب رفتہ خیز از تیقظ سحری
چرا ز معجزۂ بینی نیاری یاد | کہ عقل کل پی تصدیق آن گواہی داد
جناب خان بہادر مشیر قیصر ہند | کلید قفل در بند وبست کشور ہند
نوشت مرثیہاے حسین ازغم ودرد | کباب کرد جگرہا بہ آتش دم سرد
چنین کلام کہ آتش زند بقلب وجگر | فتد کلیم زہش زین کلام برق اثر
بہ قصہ ہاے غم اندوز وغصۂ خونریز | بنظم ہمبر گداز وکلام درد انگیز
جگر شگافت بالماس ریزہ ہاے بیان | کہ از غم حسن انداخت لخت لخت بر آن

دَنَی الحُسَینَ وَقَتلَی الطُّفُوفِ مُکتَئِبًا
دہ رویا امام حسین وشہداے کربلا کو بادل دردمند واندوہگین
دَنَی الحُسَینَ عَلَیہِ السَّلَامُ مَرثِیَۃً
دہ رویا امام حسین علیہ السلام پر زار زار
هُوَ الحُسَینُ وثابتعلی لَہٗ اَصلٌ
انکا نام حسین ابن ثابت علی ہی
هُوَ الوَلِیدُ لِثابتعلی قَتِیلُ الحَیفِ
وہ بیٹے ہیں میر ثابت علی صاحب مرحوم کے جو ظلم باغیان سے شہید ہوے
اِذَا بَکَیتُ عَلَی سِبطِ سَیِّدِ الثَّقَلَین
جب میں روتا ہون سید دارد وجہان کے نواسہ پر
اَسَی مَصَائِبَ قَتلَی الطُّفُوفِ تَکمُدُنِی
شہداے کربلا کی مصیبتون کا غم میرا دل دکھائے دیتا ہی

وَدَمعُ عَینِہٖ لَا یَرقَانُ مُنسَکِبًا
درحالیکہ اسکی آنکھ کے آنسو نہین تھمتے تھے اور ریزان تھے
اِذَا اَنّٰہٗ ذَکَرَ عَزَّی الرَّسُولَ تَعزِیَۃً
جب کہ یاد کرتا تھا تعزیہ کرتا تھا رسول کی بہت تہنت
اِلَی الاِمَامِ حُسَینِ الشَّہِیدِ مُتَّصِلٌ
انکی نسل کا سلسلہ حضرت امام حسین شہید تک ملتا ہی
هُوَ السَّلِیلُ بِسِبطِ النَّبِیِّ ذَبِیحِ السَّیفِ
وہ پوتے ہیں اس نواسہ رسول کے جو تلوار سے شہید ہو گئے
یُستَحیِی عَیبَ البَحرِ مِن دُمُوعِ العَینِ
تو شرمندہ ہوجاتے ہیں جوش ہائے دریا آنکھ کے اشکون سے
رَثَیتُہُم وَیَنَاحُ الطُّیُورُ تُسعِدُنِی
میں انکو روتا ہون اور پرندون کے نوحے میری اعانت کرتے ہیں

نثرت من صدف العين لؤلؤا رطبا
مین نے صدف چشم سے گوہر آبدار بکھیرے

قطعت وجهي من ظلم دهر فا قطعا
اور زمانہ کے ظلم سے مین نے اپنا منھ چین بر جبین کر لیا

هربت نحو فلاة توحشا يوما
مین کسی روز از راہ وحشت سے جنگل کو بھاگتا تھا

الى الحديقة يوما ورمته دوما
اور کسی روز باغ کا قصد کرتا تھا

اذا سمعت حماما يرنم الاشعار
وہان جاکر سنا مین نے ایک کبوتر کو کہ اشعار دردناک گا رہا تھا

فكان من نغمات يسكن الانهار
اور اپنے نغمون کی تاثیر سے آب جاری کو راکد کر رہا تھا

شدى المراثي غما ينوح بالانشاد
اور مرثیہ پڑھ رہا تھا نوحون کے ساتھ اور اشعار گا رہا تھا

غناؤه بنياح يشقق الاكباد
اسکے راگ سے نوحے جگر کے ٹکڑے کر رہے تھے

واذ سمعت ببلبال بلبل غرد
ناگاہ سنا مین نے ایک نوحہ گر بلبل کے دردناک نالون کو

اجبته وتلظى بناره كبدي
تب مین نے اسکو جواب دیا در حالیکہ اسکی سوزش قلب سے میرا جگر کباب ہو رہا تھا

بیان بلبل اگر بامنت سر یاری ست
که ما دو زار و نزاریم و کار ما زاری ست

بود که نالهٔ دل شکل بسته برخیزد
که هم نعال تو گردیده اشک خون ریزد

يكون ثالثنا عمنا ومولانا
اے بلبل تیرے اور میرے ہمراہ تیسرے ہمارے چچا صاحب اور آقا ہونگے

ابو الفضائل فاق الانام ايمانا
جو صاحب فضائل ہین اور دین و ایمان میں تمام مخلوقات پر فائق ہین

ز ابر قطره بدریا در خوشش آب شود
که تا بصبح بنا گوشش آفتاب شود

برنگ لعل دل کان شود بامیدے
که تا شود بکف اور سپیده خورشیدے

کنیز دولت و اقبال نام نیک غلام
بخدمتش شرف اندوز باریاب سلام

معجز بیانے که تحدی کلامش جان بخشش اناجیل انفاس عیسی منسوخ و منکران اعجاز بیانش به بے بهرگی از عقل هیولانی و انسانی معدود در زمره مسوخ۔ مسیحائے که کلامش آیتے از آیات الہی۔ و اوصاف رفعت مقامش بر زبان عرشیان کماهی۔ حلاوت بیان عذب البیانش بہاے مدحت سرایان از غایت عذوبت پیوسته بسته۔ درپاچین مضامین رنگینش در دست تفرجیان طبع بہارینش دسته دسته۔ عالی دماغیکه اگر سامری جزو شتے

از خاک زیر سم سمند فلک تاز خیالش بدہن گوسالہ صور خیالیہ مضامین عالیہ اندازد
بہ آہنگ ثنایش صد ساز آواز عجلاً جسداً لہ خوار نبوازد۔ بیت

ملائک را بہ تحسین کلامش بزبان دہ دہ ۔۔۔ رسند افلاکیان بربام قصر معنیش گہ گہ

بارنگینی تقریر صبغۃ اللہ تفسیرش آل لالہ را داغ برجگر۔ و بابیاض بین السطور
تحریرش زہرۂ یاسمین عین سفیدی در بصر۔ بزم مشاعرہ اش را از ہفت
لاے چشم اولی الابصار زرابی مبثوثہ۔ و بہ شوق سماع پاکیزہ کلامش
ارواح طیبۂ پاکان از بستر تحت الارض عدم مبعوثہ۔ عندلیب صریر قلمش
با طوطی سدرہ نشین ہمصفیر۔ و تحریر دلپذیرش با وحی جبرئیل امین ہم تقریر۔
سواد مدادش سرمۂ چشم حور العین۔ و مداد سوادش کحل الجواہر دیدۂ حق بین۔
سیاہی ۱۲ ۔ مسودہ ۱۲
ہیہات ہیہات ذرہ خاکسار بتلاشی تاب و توانی از کجا آرد کہ خود را در زمرۂ
وصافان آفتاب عالمتاب شمارد۔ الحق زمین را بعرش برین چہ مناسبت
و کہین را با مہین چہ مساہمت۔ مثنوی

کلامم سر چو بر قرطاس دادہ ۔۔۔ قلم انگشت بر حرفم نہادہ
کہ ای بیتاب این تاب از کجایت ۔۔۔ صفاتش برترست از فہم و رایت
برای روشنش خورشید نامے ۔۔۔ گریزان ست از نزدش غلامی
تو خاکی اوست از پاکان افلاک ۔۔۔ چہ نسبت خاک را با عالم پاک
کہ ذرہ آفتابے کی نماید ۔۔۔ وجود کسے را عدم لاشئے نماید

به بیتابی ز دم قط بر زبانش — ز دم مهر خموشی بر دهانش
که استکنی استهی مغز و سیه روز — برو از رشتهٔ ریشه دهن دوز
نه بینی ذره هم از جام خورشید — می نوشیده تا بیدو درخشید
از آن می مست و مدهوش اوفتاده — لب از سر انا الشمس اوکشاده

هرچند اظهار کمالات ذات آن مجمع الصفات از مقولهٔ مشکلات بل محالات ست لیکن چنان که هوس زالی گمنام بشرای یوسف علیه السلام مستبعد نیست مقصر از حصول سعادت تحریر تقریظ مفقود مستسعد نیست رباعی

احصاے فضائلش به تقریظ کتاب — بیرون ز کتابت ست وافزون ز حساب
از طاقت امکان بیقین ممکن نیست — گنجاندن دریا به تنک ظرف حباب

مجموعهٔ مرثیه اش شور ماتم در عالم بالا انداخته ومنظومهٔ مبکیه اش اعلام آه والم تا مجمع معلاے ملاء اعلی افراخته غلغله در صوامع ملکوت وزلزله در ارض ناسوت افگنده ونخل اصطبار زمینیان وافلاکیان از بن برکنده همانا نمونهٔ شور محشر وغوغاء قیامت اثر از نیاحتش متصور مثنوی

همین کتاب همین و قبالهٔ جنت — بکف گرفته به جنت روند بی منت
که رهنماے بهشت و دلیل آخرت ست — چه خوب نام که زاد سبیل آخرت ست
بنام دیگر تاریخش چو فال زده — نوشت خامهٔ ضامن علی فروغکده
۱۳۱۵

تقریظ نتیجهٔ افکار وابکار جامع معقول ومنقول حاوی فروع واصول جناب

# مستطاب مولانا مولوی سید اولاد حسن صاحب نقوی امروہوی المتخلص بہ سلیم مدظلہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ خالق الارض والسماء والصلوٰة علی رسولہ محمد وآلہ النجبار الاتقیار
اما بعد میگوید احقر الزمن السید اولاد حسن بن المولوی السید محمد حسن
الامروہوی صانہما اللہ القوی عن شر کل غبی وغوی کہ درین آوان سعادت
اقتران ببرکت توامان مجموعۂ سلام در رباعیات ومخمسات کہ اتصاف
او بخزینۂ مثوبات وگنجینۂ حسنات بر بالاے او خلعتی ست زیبا وتسمیہ اش
بقبالۂ جنة النعیم ودستاویز خوشنودی خداوند کریم بر قامت با استقامت
او زیورے ست الیق واحری چکیدۂ خامۂ عنبر شمامۂ ینبوع الفضل والافضال
سحاب الحشمة والاجلال البحر الزاخر الغیث الماطر شیعة آل العبار محب الائمة
النجبار موالی الاوصیار الامنار اولد علی حضرة سید الشہدار سلالة السادة
العظام نقاوة المومنین الکرام ذو الفکر النقاد والذہن الوقاد اوحد الکونین
السید اولاد حسین خان بہادر لازال ظلال جلالہم وراْفتہم علی رؤس المومنین
بالنبی وآلہ الغر المیامین بنظر احقر در رسید حقیقت کہ در رعایت فصاحت وبلاغت
کارے کردہ اند کہ اگر حسان درین زمان زندہ می بود بر حسن اسالیب خوبی
بندش وتراکیب زبان تحسین وآفرین میکشاد واگر سحبان درین آوان

بسحائب حیات فائز می بود بر لطافت سخن و طراوت بیان و آراستگی نظام
و شستگی کلام داد مدح و ثنا میداد چه عمل بر ضوابط فن معانی و بیان در ہر
زبان بہر زمان که باشد تفاوتے ندارد و نفاذ اصول و قواعد عروض و
اجراے احکام شعر و شاعری در ہر لہجه از ہر لہجهٔ که ظاہر شود امتیازی نیارد
دفی الاصول المنفرزة والالسنة المتفاوتة فرق اظهر لایحتاج الی الفکر والنظر
و بعضے از اشعار آبدار که در سلامهاے آن بزرگوار ست درین محل بطور
مشتی نمونه از خروار و قطرهٔ از دریاے زخار براے منصفان باخبر و قدر شناسان
ہنر و اہل ہنر دامی نمایم و آن این ست

| | | |
|---|---|---|
| طالب رخصت ہوئے اکبر تو بولی رو کے ماں<br>مارئیے مین رک گیا گھوڑا تو یون شہ نے کہا<br>دیا اک قطرہ پانی کا نہ افسوس<br>کیا سلامی افضل و اعلیٰ ہی شان بوتراب<br>سایۂ نور خدا ہی ذات ختم المرسلین | ایضاً<br>ایضاً | تمکو کیا معلوم ہی ارمان جو میرے دل مین ہی<br>تا قیامت اب مقام اپنا اسی منزل مین ہی<br>دکھائی بیزبان نے گو زبان تک<br>حامل وحی خدا ہی پاسبان بوتراب<br>شبیہ ذات مصطفیٰ ہی جسم و جان بوتراب |

و ماوراے این اشعار نیز ہر چه از سلام و خمسه و رباعی وغیره بر زبان قلم صدق رقم
جاری فرموده اگر متتبع بصیر و منصف خبیر به چشم بصیرت به بیند انشاء الله ہمه مجموعه
را از جواہر زواہر خلوص نیت و حسن فصاحت مرصع و مزین واز فرائد فوائد صفائے
طویت و لطف صباحت مربوط و محسن خواہد یافت واز انجا که مقبول الطباع

بودن کلام خالی از طوق بشر بلکہ در احاطۂ قدرت قضا و قدر رست کما قال بعض الاعیان من مہرۃ فن المعانی والبیان چہ عجب کہ این کلام بلاغت نظام کہ قربۃً الی اللہ تعالے برائے بکا و ابکا در عزائے جناب مظلوم کربلا روحی لہ الفدا از فکر جناب مصنف دام اقبالہ واجلالہ ظہور کردہ بالطاف احدے وعنایات سرمدی مقبول طبائع خاص وعام گردد اللھم اجزہ عن مساعیہ الجمیلۃ و افکارہ الرشیقۃ النبیلۃ خیر الجزاء بحرمۃ اشرف الانبیاء واوصیائہ

خیر الاوصیاء وقلت فی تاریخہ

| | |
|---|---|
| جناب میر اولاد حسین آن اوحد العالم | کہ اقبال وحشم باشد برایش چاکر ادنی |
| رباعی وسلام وخمسہ از طبع رسا گفتہ | کہ ہست او عاشق سبط پیمبر شیعۂ مولا |
| تعالی اللہ عجب نظمی کہ از نور مضامینش | درخشد صفحہ چون رخسار حور جنت الماوی |
| اگر گوہر شناس فکر از عین الیقین بیند | برآید حرف حرفش در صفا چون لولو لالا |
| ول مومن اگر با چشم ایمان بنگرد سویش | بیابد موج طوفان بکا وقلزم ابکا |
| چرا امداح را باشد نہ فخر ہمچو مداحے | کہ در جنت بہر بیتے دہد بیتے خدا او را |
| چنین عالی مضامین از کجا گل کرد حیرانم | قلم دارد مگر از سدرہ یا از شجرۂ طوبی |
| ازان توت کہ از استاد جبریل امین یابد | روا باشد کہ گر الہام خوانم نظم پاکش را |
| سلیم از بہر سال جمع این تصنیف شد مصرع | رباعی ہم سلام وخمسہ از مداح دین زیبا ۱۳۱۵ |

تقریظ نتیجۂ طبع جناب حکیم الحکما ارسطو زمان بقراط دوران جناب

ابو محمد میر آل رضا المدعو بالسید محمد اسمعیل صاحب متخلص بہ سالف
اثنا عشری طبیب علویخانی ابن المطبب العلامہ سید محمد جعفر حسین
صاحب کاشف شیرازی نسلاً لکھنوی مولداً بانس بریلی مسکناً
کہ از ہر فقرہ اش سال تصنیف پیدا است
تعریف از کیہ مصنف حدید و مصنف جدید سنہ ۱۳۱۵ ہجری

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ التَّوَّابِ الْمَجِيْدِ سنہ ۱۳۱۵ ہجری
شروع میکنم بنام ایزدیکہ رحمان رحیم و بسیار توبہ قبول کنندہ و بزرگ ست

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الْعَزِيْزِ اللَّطِيْفِ الْجَمِيْلِ الْحَلِيْمِ سنہ ۱۳۱۵ ہجری
حمد بقیاس و بیحد سپاس مر اورا سزد کہ رحمان و رحیم و عزیز و لطیف و جمیل و حلیم ست

وَهُوَ الْخَالِقُ وَالْمُحْسِنُ الْمُعْطِيْ الْعَلِيْمُ سنہ ۱۳۱۵ ہجری
و او پیدا کنندہ و احسان کنندہ و عطا کنندہ و علیم ست

نَظَّامُهُ بِلَآلِي الْاَعْيَانِ جَمِيْلٌ سنہ ۱۳۱۵ ہجری
نظم او بلآلی اعیان کہ تمام موجودات ست صاحب جمال

وَنَثْرُهُ بِجَوَاهِرِ الْعُقُوْلِ وَجِيْحٌ جَلِيْلٌ سنہ ۱۳۱۵ ہجری
و نثر او بجواہر عقول استوار و صاحب جلال

يَا بَارِئُ ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ سنہ ۱۳۱۵ ہجری
ای پیدا کنندہ عالم دنیا از خاک صاحب بزرگی و اکرام

صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ نِ الْمُحْسِنِ وَاٰلِهِ الْفِخَامِ سنہ ۱۳۱۵ ہجری
رحمت کاملہ نازل کن بر محمد کہ احسان کنندہ و آل او کہ عظیم المقام اند

وَاَسْبَاطِهِمُ الَّذِيْنَ وُجُوْهُ بَيَانِهِمْ بِاٰلِ مُحَمَّدٍ وَاٰلِ عَلِيٍّ سنہ ۱۳۱۵ ہجری
و بر اسباط آنانکہ علل ظہور آنہا در دنیا بآل محمد و آل علی ست

وَاَحْفَادِهِمُ الْمُقْتَنِيْنَ بِاٰلِ حَسَنٍ وَاٰلِ حُسَيْنِ بْنِ عَلِيٍّ سنہ ۱۳۱۵ ہجری
و بر احفاد آنانکہ سرمایہ کردہ شدہ اند در دنیا بآل حسن و بآل حسین ابن علی

وَعَلَى الْمَنْسُوْبِيْنَ هُمُ الْمُرَدِّيْنَ بِاٰلِ جَعْفَرٍ وَاٰلِ مُوْسٰى سنہ ۱۳۱۵ ہجری
و بر آنانکہ ہمان منسوب اند نسبت درخشندہ و تابندہ بآل جعفر و آل موسی

وَعَلَى الْمَاجِلِيْنَ بِاٰلِ رِضَا سنہ ۱۳۱۵ ہجری
و بر آنان کہ زندگانی یافتہ اند بجہت بودن آنہا آل رضا

وَالْمُحَلِّيْنَ الْمُسْعَدِيْنَ مِنْهُمْ بِاٰلِ تَقِيٍّ وَاٰلِ نَقِيٍّ سنہ ۱۳۱۵ ہجری
و بر آنانکہ آراستہ شدہ اند باخلاق حسنہ و سعادت یاب اند بآل تقی و آل نقی

وَالْمُتَوَسِّلِیْنَ الْمُوَالِحِیْنَ بِآلِ حَسَنِ عَسْکَرِیٍّ ۱۳۱۵ سنہ ہجری

و بر آنانکہ توسل میدارند و در آمده آنہا در بودن آنہا آل حسن عسکری

هٰؤُلَاءِ الْهُدَاةِ صَلَوٰاتُ اللّٰهِ عَلَیْهِمْ اَوْلَادُ الْحُسَیْنِ عَلَیْهِ السَّلَامُ ۱۳۱۵ سنہ ہجری

این ہمہ رہنمایان راه خدا رحمت خدا بر آنہا اولاد حسین علیہ السلام اند

وَسَلِّمْ عَلٰی اَصْحَابِهِمُ النُّجُبِ الْاَتْقِیَاءِ الْکِرَامِ ۱۳۱۵ سنہ ہجری

و سلامتی نازل کن سلامتی کامل بر اصحاب آنہا کہ نجیب و متقی و صاحب اکرام اند

پس از طے مراحل اطیب تحمید و تمجید - و قطع منازل طریقہ اکمل توصیف
و نصب دلایل وصیلہ احسب تعریف منیف - نوید قاصد راه مستقیم
قصید منازل قصیده مدحت آل نبی بلیغ قویم - و مژده ترقی نصب مدارج پایہ سفینہ
عروج معارج حمد و ثنائے آل طیب و پاکیزه - و خوش آہنگ عندلیب چمن نیاز
زمزمہ پرداز مدحت رسول ایزد آگاه عالم نواز - سرود دلربا طوطی سدرة المنتہی
آوازه زاکیہ مدح و ثناہائے حبیب خدا - فطوبے مداحین عترت ہادیہ
و زلفی بمو الفین ذریۂ بہیہ طیبہ - و از ایشان ست درین اوان مطیۃ امان
مداحی خلیفۃ الاه برحق امام زمان - بلبل صد آہنگ اہم نواز بوستان مدحت
طوطی سحر بیان و یادگار اہل چمن فصاحت - قمری صماو سرو آزاد چمن نکتہ دانی -
کبک نازک خرام صحن و تاج حسن بیانی - سیاح عجایب مطوی امواج بحر محیط سخندانی
سیاح جید سیر عوالم منصوصات زباندانی - شاعر زکی و شیرین قال -
ناظم و باج لآلی کلام آسوده مآل - شرف آوازه مداحان سوالف روزگار
ہمچو طیب مداح فرزدق تمیمی نامدار - و بدیع ساخنی و ماہر متقبل والاتبار
و مہد رستوده مال اسماعیل حمیری یادگار - وچون دعبل خزاعی عالی مقدار -

وحسان ابن ثابت اجود کار۔ سر و گردانده آرام گاه با آنها کردگار۔ چه جا که اینها مداحان ائمه ۱۳۱۵ھ ۱۳۱۵ھ ۱۳۱۵ھ
شایقین مخصوص۔ و جای عجب که اوج مقاصد مداحی موصوف بمداحی چهارده معصومین منصوص ۱۳۱۵ھ

بشنو از من کیست آن ناز کرم ۱۳۱۵ھ — معدن احسان و زیرک محتشم ۱۳۱۵ھ

عالی عالی نسب افضل حسب ۱۳۱۵ھ — سید والا شهیر محترم ۱۳۱۵ھ

آن مهر و خیر اولاد حسین ۱۳۱۵ھ — خان بهادر راهین عالی همم ۱۳۱۵ھ

آن مشیر قیصر هندی مراد ۱۳۱۵ھ — نامور دانشور زیبر بیرهم ۱۳۱۵ھ

عدل گستر عادی جور و نفاق ۱۳۱۵ھ — طرحدارے شاه گستر اکرم ۱۳۱۵ھ

فخر عالم حاکم عاقل وجیه ۱۳۱۵ھ — خیر سازے صاحب سیف و قلم ۱۳۱۵ھ

آن چنان از خدمت منعم سودمند ۱۳۱۵ھ — فیض او جاری به لحنی همچو یم ۱۳۱۵ھ

با صد زیب عجائب زینها آراسته ۱۳۱۵ھ — و بصد زیبایش با حلیه محاسن پیراسته ۱۳۱۵ھ

عمر عزیزش صرف مدح گوئی ائمه زمن ۱۳۱۵ھ — و نقد جانش بکاوش نیل اجل منصب مداحی ائمه یمن ۱۳۱۵ھ

آرام گاهش بیت مقدس سلام ۱۳۱۵ھ — و سیرگاهش چمن معانی قصاید ائمه ابد مقام ۱۳۱۵ھ

ان من البیان لسحراً با دست درحق ۱۳۱۵ھ — و ان من الشعر لحکمه با و بطرز موافق ۱۳۱۵ھ

از تصانیف قدیم او مسمی باسم مبارک ینظوم مبارک ۱۲۹۹ھ ۱۳۱۵ھ۔ از طبع زاد

بدیعش باهل معرفت ۱۳۱۵ھ۔ زاد سبیل آخرت ۱۳۱۵ھ۔ بمیدان لبعبارت جو مجموعهٔ قصائد ۱۳۱۵ھ

و سلام۔ ولی بنقد بصیرت گلزار وادی السلام ۱۳۱۵ھ۔ صفحات اوراق وے

سطوح روائح جنان ۱۳۱۵ھ۔ و سطور آن از لمعات محاسن حوران ۱۳۱۵ھ۔

دو وا ایر سیہ حروفش زلفہاے حور العین ۱۳۱۵ھ - نقاط بنقوطش ۱۳۱۵ھ از سویداے قلوب عارفین - حروفش ۱۳۱۵ھ ازباب سادگیہا شموس ۱۳۱۵ھ افلاک مدائح - بالفاظ پابندی بمواہب بیانی لائح - شاہدان ۱۳۱۵ھ معانی حجابجرہاے ابیات سلام - چون حور العین ۱۳۱۵ھ از پردہاے خیام - از جملہ حجاحشہ ۱۳۱۵ھ عیوب شاعرے مبرا - چون خدشہ ۱۳۱۵ھ اقوا اکفا سناد ایطا - چہاز یب ۱۳۱۵ھ مجموعہ ۱۳۱۵ھ کہ مقبول جملہ اہل ذوق - وچہا باجمال کہ نثار او ویدہاے شوق - شایقین ۱۳۱۵ھ رابجنین حسن محفلہا کمال مژدہ میدہیم - وبہر دعا کلام عزیز ۱۳۱۵ھ را تمام میکنم - ایا الہی مداح سلامت ۱۳۱۵ھ باکرامت بباد - وجواہر سخن او مقبول ۱۳۱۵ھ اولاد طہ ویسین باد - بحق آلہ المطلق والرسول ۱۳۱۵ھ الفائق وآلہ العد الموافق - واینک ۱۳۱۵ھ تسطیر سائف نیاز کیش - ای برگ سبز تحفہ درویش ۱۳۱۵ھ

مبانی اوصاف جہد مداح خوش بیان ۱۳۱۵ھ

جہد جنی کوشش

| | |
|---|---|
| سلام الله بر مداح بادا | کہ شغل اوست مدح آل احمد |
| کلامش جز ثناے مصطفی نیست | کلیم طور مدحت شد باین کد |
| مرتب کرد اول نظم لائق | کہ منظوم مبارک نام دارد |
| زفکر اوست حالا نظم ثانی | بخوبی ہمچو شاہد دل رباید |
| چو شد آراستہ بازیور چاپ | دلم تاریخ طبعش بر زبان زد |
| چو مقبول دو عالم شد او ایش | بگو سائف - زہی مرغوب آمد ۱۳۱۵ھ |

وسیلہ نوزنیک مداح فخر زمان ۱۳۱۵ھ

| | |
|---|---|
| چہ خوش بخت مداح در دین و دنیا | مبارک عروجش بہ نیروے مقصد |
| مہیا نمودہ عجب تحفہ را | کزو گشتہ مسرور آل محمد |
| ز نظمیکہ در ہاے مدح و ثنا سفت | اگر قیمتش خلد باشد بباید |
| پے سال تاریخ طبعش چو گویم | سزد گفتنش۔ وجہ مرغوب احمد |
| | ۱۳۱۵ھ |

## تقریظ و قطعات از رشحات قلم الغیث الماطر والبحر الزاخر جناب مولوی مرزا قطب الدین صاحب المتخلص بہ عشقی رئیس ضلع مراد آباد حال سب رجسٹرار تحصیل تلہر ضلع شاہ جہان پور

حمدیکہ شایان بارگاہ کبریائی باشد کرا یارا کہ بجا آرد۔ و نعتیکہ لائق شان جناب خیر الانام و آلہ الکرام تواند شد چگونہ کسے ہدیہ گذارد۔ پس بر کلمہ الحمد للہ رب العلمین والصلوٰۃ علیٰ خیر خلقہ محمد و آلہ الطیبین الطاہرین اکتفا می نمایم۔ و سوے مطلب کہ علت غائی تحریر و تسطیر این سطور ست میگرایم۔ بر ہمگنان ظاہر ست کہ شرف حضرت انسان بر اصناف کائنات جہان از حصول علم و کمال ست۔ و انسان بے کمال چون پیکر بیجان سراپا اختلال و در معرض زوال۔ و حسن کمال انسانی را کلامش شاہد عادل ست نہ کہ رعنائی صورت کہ برنگ گل باعث عشق عنادل۔ زیرا کہ مابہ الامتیاز انسان از دیگر انواع حیوان نطق را قرار دادہ اند۔ و منطقیان شیرین کلام بنا رکار بر این سخن نہادہ پس کسانیکہ خوش بیان اند۔ اشرف بنی نوع

انسان اند۔ وکسانیکہ ازین صفت مہجور اند۔ از زمرۂ آدمیت دور۔ بہ نطق آدمی
بہتر ست از دواب + دواب از تو بہ گر نگوئی صواب ٭ وظاہر ست
کہ احسن و اعلی کلامی خواہد بود کہ سامعۂ سامعان از آن حظ وافر باید و
متکلم و سامعان را در دار آخرت بکار آید۔ و این چنین کلام نیز مشتمل بر انواع
و اقسام ست لیکن بہترین ہمہ اقسام نظم مصائب سید الشہدا علیہ السلام ست
واز انجاکہ امور مذکورہ از مسلمات اہل عقل و ایمان ست پس خوشا حال
سالکان این راہ سعادت آقران کہ در دنیا بوجہ سخنوری مشہور خاص و عام اند
و در عقبیٰ محشور بزمرۂ مداحان اہلبیت علیہم السلام خصوصاً حضرت مداح
بیمثال۔ دلدادۂ عشق محمد و آل۔ مقبول کونین سید اولاد حسین دام اقبالہ
کہ درین میدان گوے سبقت از ہمگنان ربودہ و باب جنت بزور بازوے
سخنوری کشودہ۔ مصائب جناب سید الشہدا علیہ التحیۃ والثنا بطرزے
در سلک نظم کشیدہ است کہ مورد تحسین و آفرین جہان گردیدہ۔ ہر سلامش را
از آیۂ کریمہ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيمٍ خلعتی بر دوش۔ و ہر کلامش
براے کلیم طبعان عارج معارج طور فکر بلند و فہم مستقیم باعث زفتن ہوش مثنوی

| | |
|---|---|
| زہی نظم مداح عالیجناب | درخشان و تابان تر از آفتاب |
| زہر شعر ش از بس فصاحت عیان | بہر بیت سدرہ بلاغت نہان |
| فصاحت عیان آنچنان انکلام | کہ غلمان بگلزار دار السلام |

| | |
|---|---|
| بلاغت زہر بیت سازد ظہور | کہ گوئی بہر قصر خلد ست حور |
| بمدح و ثنایش چہ سازم رقم | کہ مداح آل ست واز آل ہم |

من بے بضاعت قلیل الاستطاعت کج مج زبان شوریدہ بیان راچہ یارا کہ بمدح کلام چنین مداحے پردازم واز عہدۂ مدحش برآمدہ خودرا در زمرۂ اہل سخن شمار سازم۔ پس بہتر کہ توسن خامہ راازین راہ عطف عنان نمایم۔ ولب بدعایش خالق ارض وسما بکشایم ؎

| | |
|---|---|
| خدایا تا فلک دوار باشد | زمین تا مسکن جاندار باشد |
| بود تا مہر تابان عالم افروز | بگیتی تا بود دور شب و روز |
| فلک را تا بود زینت ز انجم | زمین تا رونقے دارد ز مردم |
| قمر تا نور می باشد بہ عالم | کواکب تا زنند از روشنی دم |
| بعالم تا بکاؤ شور و شین ست | بہر لب نالہ از یاد حسین ست |
| بود مداح با اولاد و احفاد | بگیتی با مراد و شاد و آباد |
| بعقبیٰ منزلش باغ جنان باد | غرض در ہر دو گیتی کامران باد |

اگرچہ من بے ہیچ بہ سبب قلت استعداد قدم در مسلک تاریخ گوئی نمی گذارم۔ اما بہ سبب خلاص کہ در خدمت مداح و بارگاہ ممدوحش دارم قطعۂ تاریخ نظمش می نگارم

## قطعات

| | |
|---|---|
| پئے سکندر اگر نذر آئنہ زیبد | برائے جم نشان ہست جام تحفۂ خاص |

| | |
|---|---|
| به بارگاه امامان و انبیا و رسل | تحیت ست و درود و سلام تحفهٔ خاص |
| سلامها چو رقم کرد حضرت مداح | برای نذر شه تشنه کام تحفهٔ خاص |
| سخنوری که کلامش شنید گفت بوجد | که این کلام بود لا کلام تحفهٔ خاص |
| بلند هست و بسا دلپسند هر شعرش | بخوبی ست پی خاص و عام تحفهٔ خاص |
| ز خاص و عام چه رانی سخن که لاریب ست | برای نذر امام انام تحفهٔ خاص |
| غریق بحر تفکر بدم پی تاریخ | دلم بگفت که برخوان سلام تحفهٔ خاص |
| | ۱۳۱۵ |

دیگر

| | |
|---|---|
| ناظم بی مثل مداح امام | چون رقم زد مدح شاه مشرقین |
| هم مصائب هم شهادت درج کرد | تا کند خلقی بکا و شور و شین |
| زانکه بالتحقیق باشد جنتی | باکی و مبکی بر احوال حسین |
| الغرض مجموعهٔ پاک از سلام | شد مرتب با هزاران زیب و زین |
| هر که نظم او شنید و دید گفت | می فزاید روح روح و نور عین |
| فکر تاریخش نمود عشقی که هست | برا ولی الابصار انهم قرة عین |
| نظم او پیر خرد دید و بگفت | نیک ناظم سید اولاد حسین |
| | ۱۵ |

دیگر

| | |
|---|---|
| سلامها چو رقم کرد حضرت مداح | ز نازها بسر لوح پا نهاد قلم |
| خوشا کلام و خوشا بندش و خوشا مضمون | که روح تازه کند جسمها به نغمهٔ هم |

کلام اوست زآب زلال کوثر جام — کہ جان اہل سخن زان خنک شود در دم
مرا چہ تاب کہ مدح کلام او گویم — کہ اوست مہر و بہ پیشش ہمہ ز ذرہ کم
کلام او کہ برد ہوش از کلیم اللہ — سخن بوصف و ثنایش چسان کنم ابکم
خوش آنکہ فکر نمایم بسال تاریخش — کہ بہترست ہمین یادگار در عالم
چو فکر ساختم عشقی بمن دل من گفت — کلید باغ ارم باد زود ساز رقم

تقریظ و قطعات نتیجہ طبع بحر زخار معانی و قلزم مواج نکتہ دانی جناب سید ناظم حسین صاحب ناظم نقوی امروہوی ابن سید سردار علی صاحب مرحوم حال محافظ دفتر بندوبست ضلع سیونی چھپارہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ہر چند بمصداق کُلُّ اَمْرٍ ذِی بَالٍ الخ ضروری ہے کہ ہر صحیفہ کا عنوان نام پاک جناب باری اور حمد خدائے بزرگ و برتر ہو۔ لیکن دشواری یہ ہے کہ اسکا سرانجام کس صورت سے ہو اور کیونکر ہو۔ جب وہ عارف خدا رسیدہ جو مرتبہ لَا یَعْرِفُ اللّٰهَ اِلَّا اَنَا وَ عَلِیٌّ پر فائز ہو مَا عَرَفْنَاکَ حَقَّ مَعْرِفَتِکَ فرمائے تو کسکی تاب ہے کہ دعوی خدا شناسی زبان پر لائے۔ جب وہ نبی برگزیدہ جسکے وصی کی صرف ایک ضرب کی ثنا اَفْضَلُ مِنْ عِبَادَةِ الثَّقَلَیْنِ ہو مَا عَبَدْنَاکَ حَقَّ عِبَادَتِکَ کہے تو کسکی تاب ہے کہ مرحلہ مرد آزمائے خدا پرستی میں ثابت قدم رہے واقعی وہ خدا جسکی شان کُلَّ یَوْمٍ هُوَ فِیْ شَاْنٍ ہو۔ اُسکی عظمت و شان

انسان بے نام ونشان سے کیا بیان ہو۔ تعَالیٰ شَانُہٗ عَمَّا یَقُوْلُوْنَ
حقیقت مین وہ واجب الوجود جسکا شبہ ومثال عالم وہم وخیال مین بھی
ممتنع وناممکن ہو۔ اُسکی ثنا وصفت ممکن بے حقیقت سے کیا ممکن ہو۔ سُبْحَانَ
رَبِّکَ رَبِّ الْعِزَّۃِ عَمَّا یَصِفُوْنَ پس بہترین پیش کش جو ہم پیشگاہ
صمدیت مین پیش کر سکتے ہین اظہار عجز واقرار عبودیت ہی سُبْحَانَکَ لَا عِلْمَ لَنَا
اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اور عمدہ ترین ہدیہ جو ہم بارگاہ احدیت مین نذر لا سکتے ہین
عذر تقصیر وشکر نعمت ہی اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنَا لِنَعْمَآئِکَ مِنَ الشَّاکِرِیْنَ
وَلِاٰلَآئِکَ مِنَ الذَّاکِرِیْنَ ہرچند اس راہ مین بھی بے انتہا سختیان
اور بیشمار دشواریان ہین خصوصاً مرحلہ۔ وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَۃَ اللّٰہِ لَا تُحْصُوْھَا
کہ پہلی ہی منزل مین پڑتا ہی لیکن صلاے لَئِنْ شَکَرْتُمْ لَاَزِیْدَنَّکُمْ
کا دلکش ترانہ سنکر رہا نہین جاتا بے اختیار قدم آگے بڑھتا ہی۔ با این ہمہ اس
خود رفتگی نے ہمکو ایسا خود فراموش نہین کردیا کہ حد ادب سے آگے قدم
بڑھائین۔ اور ذوق وشوق تعمیل فرمان وَاشْکُرُوْا لِیْ مین انتباہ
قَلِیْلٌ مِّنْ عِبَادِیَ الشَّکُوْرُ کو بھول جائین۔ اسلیے محض امتثال الامر واجب
وَاَمَّا بِنِعْمَۃِ رَبِّکَ فَحَدِّثْ منجملہ بے حصر وبیشمار نعمات خداوندی کے جسکا
ذکر وشکر ہم سے کسی طرح ممکن نہین ہم صرف دو نعمتون کا ذکر کرتے ہین جو
افضل واکمل نعمائے الٰہی ہین ؎

| شکر کردن کے توانم درخور نعمہاے تو | | شکر نعمتہاے تو چند انکہ نعمتہاے تو |
|---|---|---|

اِن دونوں نعمتوں میں مقدم وہ نعمت ہی جس سے ذات بابرکات حضرت خاتم الانبیا
محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم مراد ہی - یہ وہ مقرب بارگاہ الٰہی ہی کہ مقام قرب
قَابَ قَوْسَيْنِ اَوْ اَدْنٰى سے تشریف بَعَثَ فِى الْاُمِّيِّيْنَ
رَسُوْلًا پاکر اِس شوکت وشان سے ہدایت خلق کے لیے بھیجا گیا ہی کہ
توسن چالاک اَسْرٰى بِعَبْدِهٖ زیر ران - تاج وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ
بالاے سر درخشاں - تیغ براں اَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ بِالسَّيْفِ گلے
میں حمائل - سپر حفظ وَاللّٰهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ زیب پشت - تیر و
کمان نٓ وَالْقَلَمِ دست حق پرست میں - نیزہ خطی اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا
دوش فرس پر دھرا ہوا جبرئیل امین گوشۂ زین تھامے ہوے وَمَا اَرْسَلْنٰكَ
اِلَّا كَآفَّةً لِّلنَّاسِ کی صدائیں دیتے ہوے غاشیہ برداری میں میں
میکائیل لواے يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اِنِّىْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ جَمِيْعًا
لیے ہوے جبیں لَوْلَاكَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاكَ کا پھریرا لہرا رہا ہی آگے
آگے رواں ہیں - سرافیل وَمَا اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ
کے نعرے بلند کرتے ہوے پیشاپیش رواں ہیں - اِس شوکت وعظمت کو
ملاحظہ فرمائیے - اِس منصب جلیل ہدایت وشفاعت کو دیکھیے - اِسکے بعد
امر رسالت پر غور کیجیے - اِس فخر آدم ونبی آدم کے توقیع رسالت پر جہان

اَطِیۡعُوا اللّٰہَ وَاَطِیۡعُوا الرَّسُوۡلَ کی مُہر ثبت ہی اُسی کے قریب طغرا ے
قُلۡ لَّاۤ اَسۡـَٔلُکُمۡ عَلَیۡہِ اَجۡرًا اِلَّا الۡمَوَدَّۃَ فِی الۡقُرۡبٰی نے بھی مرتسم ہی
اللہ اللہ کیا شان بے نیازی ورحیمی ہی - سبحان اللہ کیا بندہ نوازی وکریمی ہی
خداوندا ایسے کار بزرگ ومہم سترگ کا اجر اتنا سہل وقلیل قرار دینا تجھی سے
ہو سکتا ہی کہ تو ارحم الراحمین ہی - اور ایسی خدمت سخت کے معاوضہ مین ایسے
صلہ کا برضا وخوشی قبول فرمانا ایسے نبی سے ممکن ہی جو رَحۡمَۃً لِّلۡعٰلَمِیۡنَ ہو

| | | | |
|---|---|---|---|
| یارب تو کریمی ورسول تو کریم | | صد شکر کہ ہستیم میان دو کریم | |

یٰۤاَیُّہَا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا صَلُّوۡا عَلَیۡہِ وَسَلِّمُوۡا تَسۡلِیۡمًا
بعد اسکے دوسری نعمت جو بہترین نعماے منعم حقیقی ہی وہ نعمت ہی جسکی تبلیغ
کے باب مین تنزیل نوری التعمیل یٰۤاَیُّہَا الرَّسُوۡلُ بَلِّغۡ بمزید تاکید
فَمَا بَلَّغۡتَ رِسَالَتَہٗ نازل ہوئی - یہ وہ نعمت ہی جسکی بدولت اہل ایمان کو
فضیلت اَلۡیَوۡمَ اَکۡمَلۡتُ لَکُمۡ دِیۡنَکُمۡ حاصل ہوئی - یہ وہ نعمت ہی جسکی تبلیغ
تبلیغ کل رسالت کے برابر ہی - یہ وہ نعمت خاص خداوندی ہی جسکا کمال شرف
اَتۡمَمۡتُ عَلَیۡکُمۡ نِعۡمَتِیۡ سے مثل ماہ تمام روشن واظہر ہی - یہ وہ نعمت ہی جسکی
صلاے حَیَّ عَلٰی خَیۡرِ الۡعَمَلِ کے جواب مین شجر وحجر بحر وبر زمین وآسمان -
انس وجان نے لَبَّیۡکَ وَسَعۡدَیۡکَ کی ندائین بلند کین - یہ وہ نعمت ہی
جسکے غلغلۂ تہنیت بَخٍّ بَخٍّ لَکَ اور شور مبارکباد اَصۡبَحۡتَ وَلِیَّ کُلِّ مُؤۡمِنٍ وَّمُؤۡمِنَۃٍ

کی صدائین آجتک سکان ملأ اعلی کے کانون مین گونج رہی ہین۔ یہی نعمت
صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ کی تعبیر ہی۔ یہی نعمت یُتِمُّ عَلَیْكَ نِعْمَتَهٗ کی تعبیر ہی
یہی نعمت ہی کہ وَلْیُبَلِّغْ عَنْکُمُ الشَّاھِدُ الْغَائِبَ جسکا اعلان ہی۔ یہی
نعمت ہی جسکا آیۂ ہدایت سرایہ لِکُلِّ قَوْمٍ ھَادٍ مین بیان ہی۔ یہی نعمت ہی
جسکے کفران کی سزا عتاب پرخطاب۔ اِصْلَوْھَا الْیَوْمَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ
سے ظاہر ہی۔ یہی نعمت ہی جسکی ناسپاسی کی جزا وعید پرتہدید اِنَّا مِنَ الْمُجْرِمِیْنَ
مُنْتَقِمُوْنَ مین مضمر ہی۔ یہ نعمت ہی نعمت ولایت بسم اللہ صحیفۂ امامت۔ فاتحۂ
کتاب خلافت۔ قرۂ باصرہ وَمَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰی نفس ناطقہ وَمَا یَنْطِقُ
عَنِ الْھَوٰی اِلَّا وَحْیٌ یُّوْحٰی باب مدینۂ علم فَعُلِّمْتُ عُلُوْمَ الْاَوَّلِیْنَ
وَالْاٰخِرِیْنَ مخزن اسرار كُلَّ شَیْءٍ اَحْصَیْنٰهُ فِیْ اِمَامٍ مُّبِیْنٍ سند الیہ خبر
یَتَسَاءَلُوْنَ عَنِ النَّبَاِ الْعَظِیْمِ مرجع ضمیر اِنَّ مِنْ شِیْعَتِهٖ لَاِبْرٰھِیْمَ
سرخیل بشارت یافتگان یَا اَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مقدمۃ الجیش تازیان معرکہ
فَانْتَقَمْنَا مِنَ الَّذِیْنَ اَجْرَمُوْا محرم اسرار حرم یَا اَیُّھَا الَّذِیْنَ اِذَا نَاجَیْتُمُ
مقصد ومراد تنزیل وَاُولِی الْاَمْرِ مِنْکُمْ یوسف بازار وَمَنْ
یَّشْرِیْ نَفْسَهُ ابْتِغَاءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ عزیز مصر مَنْ كُنْتُ مَوْلَاهُ فَھٰذَا مَوْلَاهُ اثر قبول دعا
رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ نوید حصول مراد وَاجْعَلْ لِّیْ وَزِیْرًا مِّنْ اَھْلِیْ
صبح اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ وجہ وجیہ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ

محیط انوار وَالنَّجْمِ اِذَا هَوٰی منظر انظار لَوْ كُشِفَ الْغِطَآءُ فارس یکتاز مضمار وَالْعَادِيَاتِ۔ مفهوم ارشاد ہدایت بنیاد۔ اِیْتُوْنِیْ بِقِرْطَاسٍ وَّ دَوَاتٍ صدر نشین وسادہ اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَةِ هَارُوْنَ مِنْ مُوْسٰی نوح سفینہ سراپا سکینہ مَنْ رَكِبَهَا فَنَجٰی راس و رئیس اُولُوا النُّهٰی زیب و رنگ قُلْ كَفٰی بادشاہ اِنَّمَا تاجدار هَلْ اَتٰی المخاطب بہ خطاب اَنْفُسَنَا ثانی اثنین وَاَنَا مِنْكُمَا سابق الاسلام و امام محترم۔ فارق حق و باطل و فاروق اعظم۔ صدیق اکبر و زبان مخبر صادق۔ جامع القرآن و جان مصحف ناطق۔ مصدر الغرائب مظہر العجائب۔ غالب کل غالب۔ امیر المومنین

علی ابن ابیطالب علیہ السلام سے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | نفس نبی خدای نصیری امام خلق | | آن منت عظیم کہ حق بر جہان نہاد | |

اسی منزلت و وقار اسی شوکت و اقتدار اسی رفعت و جلالت اسی جبروت عظمت کے گیارہ اور بزرگوار ہین۔ یہ کل معصوم حسب ضابطہ محکم سُنَّةَ اللّٰهِ الَّتِیْ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلُ وَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّةِ اللّٰهِ تَبْدِيْلًا یکی بعد دیگرے مثل نقباء بنی اسرائیل خلیفہ پروردگار و جانشین احمد مختار ہین۔ یہی بارہ عظیم ہین جنکی بشارت کا صحف انبیاء سلف مین اظہار ہے۔ یہی بارہ شہزادے ہین جنکی کنیزی پر انوان عالم کا افتخار ہے جَعَلْنَا مِنْهُمْ اَئِمَّةً يَّهْدُوْنَ بِاَمْرِنَا انکا منشور خلافت ہے۔ اَلْاَئِمَّةُ اِثْنَا عَشَرَ خَلِيْفَتِیْ مِنْ بَعْدِیْ كُلُّهُمْ مِنْ بَنِیْ هَاشِمٍ

انکا طغراے امامت ہی۔ ان سب مین آخر یعنے ثانی عشر ائمہ اثنا عشر فیض خاتم
خلافت گہر معدن ولایت۔ فرازندۂ رایت مرتضوی۔ طرازندۂ مسند مصطفوی
وارث ذوالفقار حیدر کرار۔ حافظ مصحف پروردگار۔ درمکنون خزینۂ راز
اِنِّیْٓ اَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ شمع فانوس۔ وَاللّٰہُ مُتِمُّ نُوْرِہٖ وَلَوْ کَرِہَ الْکَافِرُوْنَ
دانش آموز درسگاہ عَلَّمْنَاہُ مِنْ لَّدُنَّا عِلْمًا ماہ کامل سپہر اِنَّمَا نَحْنُ
کَنُجُوْمِ السَّمَاءِ گل ہمیشہ بہار گلبن اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَۃً آفتاب
نصف النہار فلک لَا یَنَالُ ہٰذَا الْاَمْرُ عَزِیْزًا خضر گم گشتگان بیداے
سَتَفْتَرِقُ اُمَّتِیْ المبشر بہ یُوَاطِیْ اِسْمُہٗ اِسْمِیْ۔ حضرت صاحب الزمان خلیفہ
الرحمان ابو القاسم محمد مہدی عَجَّلَ اللّٰہُ ظُہُوْرَہٗ وَسَہَّلَ مَخْرَجَہٗ ہین۔
یہی حجت قائم باعث قیام آسمان و زمین ہی۔ اسی فخر نوح کا قدم لنگر سفینۂ دین
ہی۔ یہی وجود موعود وعدۂ لَیَسْتَخْلِفَنَّہُمْ فِی الْاَرْضِ و ارادۂ نُرِیْدُ اَنْ نَّمُنَّ
کا پورا کرنے والا ہی۔ اسی رشک مسیح و خضر کے دم قدم نے مومنین کو آفت
ضلالت و بلاے فَقَدْ مَاتَ مَوْتَ الْجَاہِلِیَّۃِ سے بچا رکھا ہی۔ صحت
لَنْ یَّفْتَرِقَا حَتّٰی یَرِدَا عَلَیَّ الْحَوْضَ آپ ہی کی معرفت پر منحصر ہی۔ یُؤْمِنُوْنَ
بِالْغَیْبِ مین حضرت ہی کی غیبت کی خبر ہی۔ بَقِیَّۃُ اللّٰہِ خَیْرٌ لَّکُمْ مین
جناب ہی کا مذکور ہی۔ جَاءَ الْحَقُّ وَزَہَقَ الْبَاطِلُ حضور ہی کی شان
ظہور ہی۔ اَلَا اِنَّ الْحَقَّ فِیْ اٰلِ مُحَمَّدٍ آپ ہی کے کوس سلطانی کی

صدا ہی-سحاب رحمت الٰہی آپ کا چتر شاہی ہی-هٰذَا الْمَهْدِيُّ خَلِيفَةُ اللّٰهِ فَاتَّبِعُوْهُ آپ کے چاؤش سواری کی ندا ہی ؎

| | |
|---|---|
| برون آے ای گوہر معرفت | برون آے ای اختر معدلت |
| برون آے ای کوکب برج دین | زظلمت بہ پردازہ روے زمین |
| زجولانگہ غیب بیرون خرام | برون آر تیغ علی از نیام |
| زعالم برانداز رسم ستم | نظر کن سوے دوستان از کرم |
| ستادہ بہ سر در رہ انتظار | گرفتہ بکف جان براے نثار |
| یکی ہم از ان جان نثاران منم | کہ پیوستہ فال ظہورت زنم |

ہماری کیا تاب و طاقت کہ مناقب اہل بیت رسالت رقم کرین- ملائکہ مقربین اِنکے شمار محامد سے عاری ہین- یہ ایسے بلند پایہ بزرگوار ہین کہ ممدوح جناب باری ہین- کلام الٰہی مین ایک جگہ نہین جا بجا اِسنکے فضائل کا بیان ہی- اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ سے اِنکی عصمت وفضیلت عیان ہی- اِنکی شان ارفع و اعلیٰ ہماری ثناو منقبت سے بے نیاز ہی- کیونکہ اِنکا ثناخوان رسول- اِنکا مداح خداوند کارساز ہی- لیکن اِنکی مدح ہمارے لیے وسیلۂ نجات وسرمایۂ ناز ہی- خوشا نصیب اُسکے جو زمرۂ مداحان آل رسول مین داخل ہی- زہے طالع اُسکے جسکو اس ذریعہ سے شرف ہمزبانی خدا حاصل ہی- اکثر توفیق یافتگان

ازلی نے الدُّنیا مَزرَعَةُ الآخِرَةِ اپنا دستور العمل بنایا ہی - اور
اس سعادت سرمدی سے بہرہ وافی پایا ہی - اکثر شعراء مومنین نے مَنْ
یُرِیدُ حَرْثَ الآخِرَةِ پر عمل فرمایا ہی اور آپ کو مدارج رفیعہ
اِنَّ مَلَکًا یَلْقِی الشِّعْرَ عَلَیْکَ تک پہونچایا ہی - اِنکے کلام کے مقبول
ہونے مین کیا کلام ہی - مَنْ قَالَ فِینَا بَیْتًا قول امام ہی - اگرچہ ہر ایک
اِمین سے پایہ لَا زِلْتَ مُؤَیَّدًا بروح القدس پر سرفراز ہی - لیکن
اِن صاحبون کے کلام مین بھی بفحوائے تَفَضَّلْنَا بَعْضَکُمْ عَلٰی بَعْضٍ
باخو وہا امتیاز ہی - چنانچہ یہ مجموعہ زاد سبیل آخرت شاہد حال ہی - سبحان اللہ
کیا دلکش بیان کتنی پاکیزہ بول چال ہی - حسن عقیدت و خلوص ارادت
اِسکا ذاتی جوہر ہی - لَا یَسْمَعُونَ فِیْهَا لَغْوًا وَّلَا تَاثِیْمًا اِلَّا قِیْلًا سَلٰمًا سَلٰمًا
اِسکا زیور ہی لَا اُذُنٌ سَمِعَتْ وَلَا عَیْنٌ رَاَتْ اِسکی بلا مبالغہ توصیف ہی
لَمْ یُخْلَقْ مِثْلُهَا فِی الْبِلَادِ اِسکی سچی مدح اور واقعی تعریف ہی - ہر بیت مضامین
روشن سے صَرْحٌ مُّمَرَّدٌ مِّنْ قَوَارِیْرَ یعنی رنگین شاہدان
فِیْهِنَّ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ سے زیادہ دلربا و دلپذیر - سطرون مین سبزہ زار
اَنْبَتَهُ اللّٰهُ نَبَاتًا حَسَنًا کی بہار - بین السطور آبشار تَجْرِی مِنْ تَحْتِهَا
الْاَنْهٰرُ سواد سطور و بیاض بین السطور باہم بغلگیر ہین - یا اوپر تلے
والليل والضحى کی آیتین تحریر ہین - ہر مصرعہ بلند انگشت شہادت اُٹھائے ہوے

وَحْدَہٗ لَاشَرِیْکَ لَہٗ گویان۔ ہر فرد کو سُبْحَانَ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ کُلَّھَا نوکِ زبان
ہر مخمس و لا خمسۃ بجا سے سرشار۔ ہر بند مین زبان حال سے لِیْ خَمْسَۃٌ
کی بار بار تکرار۔ رنگ کلام مین صِبْغَۃَ اللّٰہِ وَمَنْ اَحْسَنُ مِنَ اللّٰہِ صِبْغَۃً کی جھلک
کلہاے مضامین مین شمیم رَوْحٌ وَّرَیْحَانٌ وَّجَنَّۃُ نَعِیْمٍ کی مہک۔ بات بات
مین قند ھٰذَا عَذْبٌ فُرَاتٌ گھلا ہوا۔ اور لفظ لفظ میزان عدل وَزِنُوْا
بِالْقِسْطَاسِ الْمُسْتَقِیْمِ مین تلا ہوا۔ فصاحت زبان کی سادگی ومتانت پر جان
دیے ہوے۔ بلاغت سلاست کے ساتھ کَلِّمِ النَّاسَ عَلٰی قَدْرِ عُقُوْلِھِمْ
کے پہلو لیے ہوے۔ ملاحت نکات نازل منزلہ اَنْزَلْنَا عَلَیْکُمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰی
حلاوت کلمات جاری مجراے اَنْھَارٌ مِّنْ عَسَلٍ مُّصَفًّی قطعہ بند اشعار
سراپا مرصع۔ حُوْرٌ مَّقْصُوْرَاتٌ فِی الْخِیَامِ کا مرقع۔ ابکار افکار دوشیزگان
لَمْ یَطْمِثْھُنَّ اِنْسٌ قَبْلَھُمْ وَلَا جَانٌّ حسینان معانی روکش نازنینان
خَیْرَاتٌ حِسَانٌ حروف کَاَنَّھُنَّ الْیَاقُوْتُ وَالْمَرْجَانُ لفظون مین
وَالنَّجْمِ اِذَا ھَوٰی کی شان۔ زمین شعر نمونہ وَالْاَرْضَ وَضَعَھَا لِلْاَنَامِ
مطالب دلنشین الفاظ دلپسند فِیْھَا فَاکِھَۃٌ وَّالنَّخْلُ ذَاتُ الْاَکْمَامِ
بیاض نور سپیدۂ صبح ظہور صاحب الزمان۔ سواد سے معنی یُخْرِجُھُمْ
مِّنَ الظُّلُمَاتِ اِلَی النُّوْرِ عیان جہان عربی اشعار کو زبان اردو مین تضمین
کیا ہی۔ فِیْھِمَا عَیْنَانِ تَجْرِیَانِ کا نقشہ کھینچ دیا ہی۔ تضمین اور استاد کے

شعر سے مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيَانِ کا لطف آرہا ہی۔ گرہ کا مصرع
بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا يَبْغِيَانِ کا سمان دکھارہا ہی۔ مدح آل نے شاہد سخن
کو اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰكِ وَطَهَّرَكِ وَاصْطَفٰكِ کا خلعت پنہادیا ہی۔ رفعت
خیال نے زمین شعر کو عرش الکمال بنادیا ہی۔ بیان روایات صحیحہ و حکایات
واقعیہ مین مَنْ صَدَقَ لِسَانَهٗ نَمَا عَمَلُهٗ پر پورا پورا عمل ہی۔ اور
اِس حسن و خوبی کے ساتھ کہ معلوم ہوتا ہی کہ قضیۂ مشہورہ اَحْسَنُ الشِّعْرِ اَكْذَبُهٗ
بالکل غلط و مہمل ہی۔ یہ وہ کلام ہی جسکا صلہ مژدۂ اِنَّ كِتَابَ الْاَبْرَارِ لَفِيْ
عِلِّيِّيْنَ ہی۔ یہ وہ سلام ہین جس کا جواب فَسَلَامٌ لَّكَ مِنْ
اَصْحَابِ الْيَمِيْنِ ہی۔ کیونکر وہ مجموعہ مطبوع طبائع خاص و عام نہو۔ اور کیونکر
وہ ہدیہ مقبول بارگاہ رسول انام و اہل بیت کرام نہ ہو۔ جو نتیجہ طبع وقاد
و ذہن نقاد۔ نیر رخشان آسمان لَقَدْ كَرَّمْنَا بَنِيْ اٰدَمَ۔ شمع تابان دودمان
اَنَا اَفْصَحُ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ۔ نقش دلپذیر ارژنگ صَوَّرَكُمْ فَاَحْسَنَ
صُوَرَكُمْ گل خندان بہارستان ضِحْكُ الْمُؤْمِنِ تَبَسُّمٌ۔ دوحۂ روضۂ
بہیۂ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْ اَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ ثمرۂ شجرۂ طیبۂ اِنَّكَ لَعَلٰى
خُلُقٍ عَظِيْمٍ قاصد مقاصد۔ مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ صاعد مصاعد اَلتَّوَاضُعُ
لَا يَزِيْدُ عَبْدًا اِلَّا رِفْعَةً عارف معارف مَنْ عَرَفَ نَفْسَهٗ
فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهٗ واقف مواقف مَنْ كَانَ لِلّٰهِ فَكَانَ اللّٰهُ لَهٗ

مارج معارج الصلوٰۃ معراج المومنین ناہج مناہج اتقوا اللہ کونوا مع الصادقین نخلبند بستان سراے لکم اجر عظیم گلچین گلستان فبشرہ بمغفرۃ واجر کریم بلبل چمنستان علمہ البیان طوطی شکرستان الشعراء تلامیذ الرحمان ہزار دستان سراے گلزار فاطمہ زہرا عندلیب جادو بیان حدیقہ ان من البیان لسحرا رئیس رکین ولایت عجنوا بنور ولایتنا جلیس مجلس کان معنا فی درجاتنا نوحہ خوان محفل من بکی او ابکے روضہ خوان ممبر من تذکر بمصائبنا المتمسک بالثقلین جناب مستطاب سیدنا و مولانا سید اولاد حسین صاحب صانہ اللہ عن کل الشین والبین سبحان اللہ کیا نام نامی اور کیا اسم گرامی ہی کہ حدیث نبوی مین۔ اکرموا اولادی اس نام کی طرف کنایہ افصل من التوضیح ہی اور کلام امام مین السلام علی الحسین وعلی اولاد الحسین اس اشارہ کی تصریح صریح ہی۔ ذلک فضل اللہ یؤتیہ من یشاء

| | |
|---|---|
| این سعادت بزور بازو نیست | تا نہ بخشد خداے بخشندہ |
| ہزار آفرین بر من و دین من | کہ منعم پرستی ست آئین من |
| زہی سید خان بہادر خطاب | مشیر شہنشاہ والا جناب |
| ز روے حسب مہتر مہتران | ز سوے نسب بہتر بہتران |
| بہین یادگار شہ قلعہ گیر | امیرے ز نسل جناب امیر |

| | |
|---|---|
| فرشته نهاد و پیمبر نژاد | پدر بر پدر سید پاک زاد |
| ز صدق و صفا قلب پیراسته | قد از راستی سرو آراسته |
| جوادی چو او کس بعالم ندید | که جود از وجودش بیامد پدید |
| چو دیده که اولاد پاک رسول | ز دنیای فانی برفته ملول |
| تاسی آل نبی ساخته | بتاج و نگین خود نه پرداخته |
| وگرنه که جز او به شاهی سزاست | که اولاد سلطان موسی رضاست |
| اگر بر نهد چون کلاه مهی | ز حسرت خورد رشک تاج شهی |
| کند تاج کیخسروی کی قبول | که عمامه دارد بفرق از رسول |
| ز تاج ار شکوه جهاندار هست | فضیلت بعالم ز دستار هست |
| بدست آمده رتبهٔ افسرش | چو دستار گردید گرد سرش |
| کند اطلس نه فلک کوتهی | چو شمله بمقدار علمش گهی |
| بروزش بود جا بکرسی ناز | بشب بر زمینش جبین نیاز |
| بروزش بعدل و بداد است کار | بشب کار او شکر پروردگار |
| بلی او ز دنیا نصیبی برد | که شبها بدینسان بروز آورد |
| رساناد حقش باوج کمال | ز دین و ز عمر و ز جاه و ز آل |
| بدهر از کسی بیم و باکش مباد | غمی جز غم آل پاکش مباد |
| بود تا به دنیا نکونام باد | بعقبیٰ فروهیده فرجام باد |

## تقریظ منظوم ناظم

اے خوشا چشمی که در دنیای دون　　در غم آل نبی گریان بود
روز محشر چون بگرید هر کسے　　صاحب آن چشم تر خندان بود
روی غم هرگز نبیناد آن دلی　　کز غم سبط نبی نالان بود
راکب دوش رسول ابن بتول　　آنکه جان شاه انس و جان بود
آن حبیب خاص محبوب خدا　　آنکه مهرش واجب از قرآن بود
آن گل و ریحان باغ مصطفی　　آنکه بویش عطر مغز جان بود
حیف از جور و جفای چرخ دون　　بعد احمد او بدین سامان بود
جسم او مانند جسم خارپشت　　از وفور ناوک و پیکان بود
آن گلو کان بوسه گاه احمدی ست　　بوسه گاه خنجر بران بود
سینهٔ کان مخزن سر خداست　　زیر پاے شمر بے ایمان بود
آنکه آید میوه هایش از جنان　　حیف او محتاج آب و نان بود
آنکه آید حله هایش از خدا　　بر تف گرمی تنش عریان بود
آنکه باشد مهد جنبانش ملک　　بر زمین در خاک و خون غلطان بود
این چنین ظلمی نگردد هم نگشت　　چرخ تا بود ست و تا گردان بود
گر نه خندی تا ابد زیبا بود　　گر بنالی تا ابد شایان بود
ور ترا دشوار باشد آنقدر　　این قدر کردن خودت آسان بود

زار نالی بشنوی چون حال او | تر ز اشکت جیب و هم دامان بود
خون بگریی چون ببینی آن کتاب | کان ز مدح شه ذیشان بود
آنکه نامش هست اولاد حسین | آنکه از اعیان هندستان بود
آنکه شخص مردمی را چون دل است | آنکه عین لطف را انسان بود
آنکه مداح نبی و آل اوست | آنکه رشک دعبل و حسان بود
جعفری در دین و رضوی در نسب | در حسب ممتاز از اقران بود
بهر تحصیل ثواب آخرت | آنکه نصب العین هر انسان بود
موجزے بنوشت در حال آمین | سعی او مشکور جاویدان بود
منتے بنهاد بر هر مومنے | خانهٔ احسانش آبادان بود
ما فرستیم از دعاهایش صله | تا جزا احسان را احسان بود
نور ایمان چون فزاید آن بیان | شادمان چون دل ز سیر آن بود
سال تصنیفش از دعا پیدا کنم | تا به حسب خواهش یاران بود
از سر اخلاص کن ناظم دعا | چشم روشن باد و دل شادان بود

۱۳۱۵ = ۱ + ۱۳۱۴ھ

## قطعات تاریخ سید ناظم حسین صاحب ناظم ابن سید سردار علی صاحب ضامن مرحوم

بنوشت چو مداح بصد زینت و زین | مجموعهٔ در نثار شاه کونین
شد بے سر ابهام رقم تاریخش | نذر مداح باد مقبول حسین

۱۳۱۵ = ۱ ۱۳۱۶ھ

ایضاً

| | |
|---|---|
| کرد مداح رقم چون ناظم | نظم پاکیزه بذکر حسنین |
| هاتفی گفت پئے تاریخش | نذر مقبول جناب سبطین ۱۳۱۵ھ |

ایضاً

| | |
|---|---|
| نسخهٔ تازه چو کرد رقم | سید پاک امیر باتوقیر |
| سال تاریخ ناظم از منقوط | گفت - مجموعهٔ غم شبیر ۱۳۱۵ھ |

ایضاً

| | | |
|---|---|---|
| | حضرت مداح که او را ابباد | هیچ غمی جز غم ابن علی |
| | آنکه بود صاحب علم و عمل | آنکه بود جان تن آگهی |
| | کرد رقم طرفه کتاب عزا | از پئے کسب شرف اخروی |
| | فکر چو کردم پئے تاریخ آن | خواسته دل سال بطرز نوی |
| | هدیه برم تا به سوے آنجناب | تا بکند مدح مرا آن زکی |
| | هاتفی ناگاه بمن بانگ زد | گفت که ای ساده ز دانش تهی |
| | باش ازین هرزه خیالی چه سود | هدیه چه موری به سلیمان بری |
| ن دیده‌ور | سرمه صفاهان نبرد عاقلی | زیره بکرمان نبرد جز غبی |
| | گل به گلستان نبرد هوشیار | زر بسوے کان مبر ار بخردی |
| | از سر باطل گذر و بر نگار | تذکرهٔ ناظم آل نبی ۱۸۹۷ = ۲ - ۱۸۹۹ء |

ایضاً

**ایضاً**

حضرت مداح چو فرمود نظم — نسخه در واقعهٔ اهلبیت
گفت سروشی پی تاریخ آن — تذکرهٔ سانحهٔ اهلبیت
۱۸۹۷ء

**ایضاً**

به خود گفتستم این نسخه چون شد تمام — مرا فکر تاریخ این لازم ست
که آمد ندا سال تصنیف و طبع — خوشا نظم هست و خوشا ناظم ست
۱۸۹۷ء ۱۸۹۸ء

**ایضاً**

مداح که از فضل خداوند دو عالم — ممدوح جهان باشد و مداح امام ست
فرمود رقم از پی تحصیل سعادت — این نظم که در حال شه عرش مقام ست
ما فکر نمودیم چو ناظم پی تاریخ — کین شیوه پسندیده و مقبول انام ست
هاتف بدل حزیم بمن گفت که تاریخ — مجموعهٔ تضمین و رباعی و سلام ست
۱۸۹۷ء = ۷ + ۱۸۹۰ء

مطبوع

**ایضاً**

چو مداح شبیر نیکو نهاد — که یارب حصولش شود هر مراد
پی نذر مهدی هادی نوشت — کتابیکه مطبوع عالم فتاد
پی سال آن هاتف غیب گفت — امام زمان نذر مقبول باد
۱۳۱۵ھ

**ایضاً**

چو مداح ذی رتبت و ذو المفاخر — جلیل المناصب جمیل المناقب

پئی نذر ہادی مہدی نوشتہ — زروے نیاز این کتاب مصائب
سروشے دعائیہ از غیب گفتا — پئی سال آن۔ باد منظور صاحب
۱۳۰۴ف

## ایضاً

جناب خان بہادر مشیر قیصر ہند — کہ میر محترم و محتشم ہی متقبل ہی
عطا مین معن سخا مین ہی حاتم طائی — جو عدل دیکھو تو نوشیروان عادل ہی
ہی اپنے وقت کا حسان کہ ابن ثابت ہی — ہی اپنے عہد کا دعبل کہ فن مین کامل ہی
زبسکہ آل محمد پہ جی سے شیدا ہی — زبس کہ مدح ائمہ پہ دل سے مائل ہی
لکھی ہی ذکر مصائب مین یہ بیاض اُسنے — مین کیا ثنا کرون بس دیکھنے کے قابل ہی
ہی بیعدیل مصنف کتاب لاثانی — نہ اسکا مثل نہ اُسکا کوئی مماثل ہی
جو بہر سال ہر دمین نے غیب سے چاہی — کہ لوگ کہتے تھے ناظم یہ کام مشکل ہی
سروش غیب نے خود لکھدیا بر۲ بیاض — کلام محتشم عصر در شک مقبل ہی
سنہ ۱۹۵۲+۲=۱۹۵۴

تقاریظ و قطعات ریختۂ خامہ عنبر شمامہ سلالۂ خاندان مصطفوی و خلاصۂ دودمان مرتضوی جناب چودھری سید شریف الحسن صاحب رضوی مشہدی رئیس مہابن ضلع متھرا ابن جناب چودھری سید سردار علی صاحب مرحوم و برادر زادہ جناب قبلہ مداح مدظلہ

سبحان اللہ شاہد سخن نے بھی کیا حسن دل فروز پایا ہی کہ تمام عالم اِسکا دیوانہ ہی جو ہی اِس پھول کا بلبل ہی جو ہی اِس شمع کا پروانہ ہی کہین معجزہ ہی

تو کہین سحر حلال ہو- اِسکی ثنا و صفت مین زبان ناطقہ لال ہو- اِسکی شان مستغنی عن البیان ہو- یہی سخن فہمون اور سخن سنجون کی جان ہو- اِسی جنس بے بہا کے ذریعہ سے اظہار احکام الٰہی ہوا- اور یہی ہدایت صحف آسمانی سے باعث آگاہی ہوا- اِسی نے ہم کو جاہل سے عالم اور حیوان سے انسان بنایا- اِسی نے گم گشتگان وادی ضلالت کو ہدایت کا رستہ دکھایا- اِسی کے سبب انسان ضعیف البنیان بے زبانون سے ممتاز ہو- اِسی کے باعث آدم خاکی خطاب اشرف المخلوقات سے سرافراز ہو- اِسی کے ایک جلوہ نے مشرق سے مغرب تک تہذیب اسلام پھیلا دی- اِسی کے ایک کرشمہ نے صفحۂ عالم سے رسم جہالت یک قلم اُٹھا دی- اِسی کی شوخی قابل داد ہو اِسکی سادگی بھی لایق صاد ہو- فصاحت اِسکی غلام ہو بلاغت اِسکی خانہ زاد ہو- اِس سب کو جانے دیجیے جبکہ انا افصح العرب والعجم قول رسول انام ہو- تو پھر اُسکی مقبولیت مین کیا جا سے کلام ہو- اِسی کے بھروسہ پر ذہن رسا کی رسائی ہو- اِسی کی توجہ سے عالم خیال نے یہ وسعت پائی ہو- بغیر اِسکے سلسلۂ انتظام درہم برہم تھا- بلکہ سچ تو یون ہو کہ نظام عالم مین ہو کا عالم تھا غنیمت ہو کہ یہ پری پیکر اپنے خریدارون کی آنکھ سے نہان ہو- جس طرف دیکھیے جلوہ ہی جلوہ ہو نہین معلوم کیا ہو اور کہان ہو- اگر ایک نظر اِس شاہد رعنا کی صورت زیبا دکھائی دیجاتی بخود ان

محبت کیا کچھ نہ کر گذرتے۔ ہزارون دیوانہ ہو جاتے۔ صدہا برق نگاہ سے
جل جاتے لاکھون اسمین کٹ مرتے مختصر یہ کہ یہ پری جمال جمال وکمال
مین بے مثال ہی۔ نہ اِسکے کمال کو کبھی نقصان نہ اِسکے جمال کو کبھی
زوال ہی۔ حوادثات وتغیرات کے باعث ہمیشہ دفتر عالم درہم وبرہم رہا۔
مگر اِسکی شان دلربائی کا وہی عالم رہا۔ کیون نہو کیا حسن عروسِ سخن
حُسن یوسف ہی جو پائدار نہو۔ کیا عشق آشفتگان سخن عشقِ زلیخا ہی جسکو
قرار نہو۔ یہ مانا کہ یہ عروس دلفریبی اور دلربائی مین رشک یوسف کنعانی
ہی۔ اور اپنے رنگ ڈھنگ مین ہر طرح لاثانی ہی لیکن شان عروسی کے لیے
زیور درکار ہی۔ سادگی ہر موقع پر اچھی ہو اس جگہ ناسزاوار ہی۔ زیور نہین تو
بیوہ اور عروس مین فرق ہی کیا ہی۔ اور زیور عروس سخن مدح آل عبا ہی۔ جو
باعث خوشنودی رب ہی۔ اور ہماری نجات کا سبب ہی۔ اُنکے ہوتے
ہوے کسی اور کی مداحی کرنا عروس سخن کی آبرو گھٹانا ہی۔ جو ایسا کرے
بے عقل کیا دیوانہ ہی۔ اپنے ہمجنسون کی ثناگستری صرف دنیوی مفاد کی
امید پر خلاف عقل سلیم ہی۔ اُنکی مداحی کیون نہ کرے جنکا مداح خداوند کریم
ہی۔ دین کو چھوڑ کر دنیا حاصل کرنا اس نادانی کا کچھ ٹھکانا ہی۔ سواے اِسکے
کیا کہا جاے کہ آج کل کا زمانہ بھی عجب ناعاقبت اندیش زمانہ ہی۔ تعجب تو
یہ ہی کہ جو زیادہ تر لائق شمار کیے جاتے ہین وہی سب سے زیادہ اس بلا مین

گرفتار نظر آتے ہین - اسپر دعوے یہ ہین کہ ملک سخن کے ختمی مآب ہین مگر حقیقت مین دیکھا جائے تو مسیلمۂ کذاب ہین - اکثر کی تو رفتہ رفتہ یہ نوبت ہوگئی ہو کہ دروغ گوئی عادت کیا طبیعت ہوگئی ہو - عالیشان ممدوح نہ پائے تو خیالی معشوق ہی ممدوح بنائے - جوش جنون کو یہانتک بڑھایا کہ آسمان سر پر اُٹھا لیا - دن کی مقدار مقدار ساعت سے گھٹا دی - رات کی طوالت طوالت قیامت بڑھا دی پیر مغان سے بیعت کرلی - واعظون سے خصومت کرلی - ناصحون کے دشمن جانی ہوگئے - دیوانگی مین مجنون ثانی ہوگئے - ایسے عقل سے گذر گئے کہ دن بھر مین سو بار جیے تو سو بار مر گئے رونے پر طبیعت آئی تو چشم زدن مین طوفانِ اشک کے دریا بہا دیے ناتوانی کا زور بڑھا تو دو قدم اُٹھانے دشوار ہوگئے - دشت پیمائی کا ولولہ اُٹھا تو محیط عالم کے پرکار ہوگئے - خلافِ عقل باتین کرنے پر ہمیشہ افتخار کیا - جیتے جی نہ کمر کے قائل ہوے نہ دہن کا اقرار کیا بیمار ہو کر مرنے کو جی نہ چاہا تو برسون ملک الموت کو ہوا بتائین - دستِ وحشت یہانتک بڑھا کہ دامان محشر کی دھجیان اُڑائین - دیکھا جاے تو فی نفسہ خیال ہی خیال ہو - اور خیال بھی سراپا اختلال ہو - البتہ جہانتک دیوانگی اور دارفتگی کا اقرار ہو - اُسکی سچائی بیشک قابل اعتبار ہو - مگر دنیا عالم نیرنگ ہو - اِسکا جوڑ ڈھنگ ہر سب سے نرالا ڈھنگ ہو - ایک دوسرے

مشابہت کلی محال ہی۔ انسان کی طبیعت کا بھی یہی حال ہی۔ آئین ہوا پرست بے انتہا ہین تو خدا پرست بھی صدہا ہین۔ اور ان بندگان مقبول بارگاہ ایزدی سے ایک ہمارے قبلہ وکعبہ عالی جناب فریدون فر کیوان افسر عالم باعمل فاضل اجل شیرین سخن شیرین بیان ثانی حسان وہمسر سحبان

| | |
|---|---|
| حاکم عالی غش عالی جناب | خیر خواہ قیصر و صاحب خطاب |
| بندۂ مقبول درگاہ خدا | عاشق نام جناب مصطفے |
| ذی کمال وذی وقار وذی شرف | شیعۂ پاک شہنشاہ نجف |
| جان نثار عترت خیر الانام | تعزیہ دار حسین تشنہ کام |
| آسمان حشمت وجاہ وجلال | ذاکر و مداح و ماتم دار آل |

محتشم احتشام مقبل مقام ثناخوان آل رسول الثقلین خان بہادر سید اولاد حسین سی آئی ای زاد اللہ حشمتہ و اجلالہ وعمرہ واقبالہ ہین۔ الحق کہ یہ برگزیدۂ خدا وحید عالم ہے۔ تمام عمر مدح کیجائے توبھی کم ہی۔ ہر صفت مین بے نظیر ہی ہر بات مین انتخاب ہی۔ کیون نہو کہ مداح آل رسالت مآب ہی۔ جسپر روح القدس کو ناز ہی یہ وہ پایۂ اعلی ہی۔ ہمارا ممدوح ہمہ صفت موصوف ہی۔ مگر یہ صفت ہر صفت سے دوبالا ہی۔ جسکی ممدوح عترت خیر الانام ہو۔ اُسکا کلام کیون نہ خیر الکلام ہو۔ سبحان اللہ حال مین جو مجموعہ لکھا ہی اُسکا کیا کہنا ہی۔ شاہد کلام کا زیور ہی عروس سخن کا گہنا ہی۔ سراپا مستحسن

سلام ہی یا مجرا ہی یا سلام ہی۔ رسول کا یا آل پاک رسول کا ذکر ہی معاذ اللہ مبالغہ
و لغویات کا کیا ذکر ہی۔ خود ستائی اور طبع آزمائی کی ہی بلا وجہ طول نہین ہی
کوہ کندن و کاہ برآوردن بیان کا اصول نہین ہی نہ آورد کی بھرتی ہی نہ بناوٹ
کا کام ہی۔ فقط تائید ایزدی ہی یا الہام ہی معجزہ ہی یا کرامات ہی۔ سچ تو یہ ہی
خداداد بات ہی۔ اُمرا و رُؤسا سے التجا نہین ہی۔ صلۂ دنیوی کی تمنا نہین ہی۔
التجا ہی تو شافع محشر سے تمنا ہی تو ساقی کوثر سے۔ استمداد ہی تو خداوند ذوالجلال
سے۔ یا خدا کے حبیب سے یا اُسکے حبیب کے آل سے۔ ایسی تصنیف راہنمائے
جادۂ ثواب کیون نہ ہو۔ لاکھون مین بمثل ہزارون مین انتخاب کیون نہ ہو
جیسا پرنور بیان ہی ایسی ہی پرنور تحریر ہی۔ فصاحت مین لاثانی بلاغت مین
بینظیر ہی۔ سب سے بڑی یہ بات ہی۔ کہ ذاکرون اور عزادارون کے لیے ذریعہ
نجات ہی۔ اسی مین تو جناب محتشم الیہ نے دریا دلی کو کام فرمایا اور اِس گوہر
گرانمایہ کو وقف عام فرمایا۔ شیعیان علی ابن ابیطالب کی نجات کا سامان
کیا ہی۔ سچ پوچھیے تو ہم گنہگارون پر بہت بڑا احسان کیا ہی۔ اب کیا ہی
دامن امید گوہر مراد سے مالا مال ہی تمام عمر حق شکر سے عہدہ برائی محال ہی
بس شریف ژولیدہ بیان تیرا خیال کہان ہی۔ نہ وصف ممدوح کی انتہا ہی
نہ حسن تصنیف کا پایان ہی۔ بہتر ہی کہ اختتام کلام کیا جائے اور دعا پر
اختتام کیا جائے۔ دعا بھی وہ ہو کہ جسمین خلوص کے ساتھ خطاب ہو نہ بہت

طویل ہو نہ خلافِ آداب ہو

| | |
|---|---|
| الٰہی در جہان باشی باقبال | جوان بخت جوان دولت جوان سال |
| بہ محشر حامیت خیر الورا باد | بہ کوثر ساقیت مشکلکشا باد |

دیگر منظوم چودھری سید شریف الحسن صاحب

| | |
|---|---|
| عروس سخن کی بھی کیا شان ہی | کہ جان جہان جسپہ قربان ہی |
| کبھی خوش خیالون کے ہمراز ہی | کبھی خوش بیانون کی دمساز ہی |
| کہین ہمدم بزم اخلاص ہی | کہین محرم خلوت خاص ہی |
| وطن اسکا ہی قلب ذی ہوش مین | محل اسکا ہی دامن گوش مین |
| کبھی نالۂ قلب غمگین مین ہی | کبھی خندۂ لعل نوشین مین ہی |
| کبھی ہم صدا ابربط و نی کے ساتھ | کبھی ہم نوا شور ہی ہی کے ساتھ |
| کرشمہ نہین اسکے کس رنگ مین | غرض دلربا ہی ہر اک ڈھنگ مین |
| یہ ہی کاشف سوز و ساز بشر | اسی سے ہوا امتیاز بشر |
| زبان کا شرف نطق کی جان ہی | اسی سے ہر انسان انسان ہی |
| اسی سے ہر اک شی کی ہی ہست و بود | اسی نے مٹایا عدم کا وجود |
| اسی سے جدا ہوتی ہی فکر طبع | اسی سے سرافراز ہی بکر طبع |
| اسی سے ہی خامہ جواہر نگار | اسی سے ہی بلبل پہ عالم نثار |
| اسی سے ہلالی نے پایا کمال | اسی سے ہوا بدر چاچی نہال |

اسی کی بدولت بصد عز و شان
خدا سے سخن ہو گیا مرزبان

اسی سے سرافراز حافظ ہوا
کہ طوطی شیراز حافظ ہوا

اسی سے ہی سعدی نے پائی نمود
کہ گوے بلاغت زیاران ربود

مگر وہ سخن جو ہی سرتاج فکر
مگر وہ سخن جو ہی معراج فکر

جو ہی باعثِ افتخار بشر
جو ہی مایۂ اقتدارِ بشر

جو ہی چارۂ درد و رنج و تعب
مصنف کی بخشش کا جو ہی سبب

وہ ہی مدحتِ آل خیر الانام
علیہ الصلوٰۃ وعلیہ السلام

خوشا بخت اُس مرد دیندار کا
کہ مداح ہو آل اطہار کا

طبیعت ہو جس سمت مائل کبھی
مصائب لکھے یا فضائل کبھی

اگرچہ ہمیشہ سے اہل کمال
غلامان آل و محبان آل

بجان حزین و بہ قلب ملول
رہے ذاکر آل پاک رسول

مگر قبلہ و کعبہ عالی نہاد
محب علی سید پاک زاد

خداوند اقلیم عز و شرف
سزاوار وہیسم عز و شرف

بہ تدبیر پیر و بہ ہمت جوان
مشیر جہاندار ہندوستان

رفیق غریبان بے خانمان
شفیق فقیران بے آب و نان

فلک پایگاہ و حق آگاہ نے
عزادار شبیر ذیجاہ نے

مصائب میں لکھی ہی تازہ کتاب
جو ہی بے بدل بے بہا لاجواب

زبان بھی نفیس اور بیان بھی نفیس
متین و بلیغ و فصیح و سلیس

ہر اک بیت مین بیت جنت کا نور
ہر اک شعر پر ہی فدا زلف حور

قیامت کا تحریر مین جوش ہی
فصاحت بلاغت سے ہمدوش ہی

زبان مستند روزمرہ درست
مضامین بھی پاکیزہ بندش بھی چست

شگفتہ اور اُسپر عزا بار نظم
مزار شہیدان کا ہی ہار نظم

فصیحون کا بازار یان سرد ہی
لطافت مین جو فرد ہی فرد ہی

یہ تصنیف ہی یا کرامات ہی
اثر سے بھری اسکی ہر بات ہی

وسیلہ شفاعت کا نایاب ہی
کہ باب نجات اسکا ہر باب ہی

خداوند دین پرور و دادگر
اگر دے مجھے طول عمر خضر

لکھون مدح مداح فرخ خصال
شب و روز و صبح و مسا ماہ و سال

گذر جاے عمر اور نہو یہ تمام
دعا پر مناسب ہی ختم کلام

الٰہی بحق نبی کریم
قسیم جسیم نسیم و وسیم

الٰہی بحق شہ نامدار
علی ولی شاہ دلدل سوار

بحق بتول و بحق حسن
بحق حسین غریب الوطن

کہ مداح ذیجاہ والا تبار
رہے خرم و شاد لیل و نہار

گرفتار آفات عالم نہ ہو
سواے غم آل کچھ غم نہ ہو

## قطعات تاریخ چودھری سید شریف الحسن صاحب

| | |
|---|---|
| مداح نے لکھی ہی مصائب مین کیا کتاب | رکھتا ہی کس غضب کا اثر جو مقام ہی |
| شرح وفا شعاری انصار شاہ ہی | ذکر غم حسین علیہ السلام ہی |
| تھی فکر سال ختم کہ آئی ندائے غیب | یہ نظم یہ زبان قبول امام ہی |
| | ۱۳۱۵ھ |

### دیگر

| | |
|---|---|
| صد شکر کہ انتظار بیحد کے بعد | چھپنے کو ہی اندنون بیاض مداح |
| تاریخ کی فکر تھی کہ ہاتف نے کہا | مقبول خدا گل ریاض مداح |
| | ۱۸۹۷ع |

### دیگر

| | |
|---|---|
| کیا جناب حضرت مداح نے | نسخۂ ماتم لکھا ہی بے مثال |
| مصرع تاریخ لکھدو ای شریف | ہدیۂ مداح ہو منظور آل |
| | ۱۳۱۵ھ |

### دیگر

| | |
|---|---|
| خوشا ذکر مقبول آل پیمبر | کہ بر ذاکر او در خلد واشد |
| خوشا شان ماتم نشینان سرور | کہ شامل بایشان رسول خدا شد |
| خوشا بخت مداح عالی وقارے | کہ مداح اولاد خیر الورا شد |
| خوشا آن کتاب مبارک کہ در وے | رقم حال پاک شہ کربلا شد |
| خوشا سال نظمش خوشا فکر احقر | کہ تاریخ تاریخ آل عبا شد |
| | ۱۳۱۵ھ |

دیگر

قبلہ وکعبہ نے تائید خداے پاک سے
سوچتا تھا رات دن دلمین لکھون تاریخ کیا
واہ واکیا مادے اچھے ہین جو چاہو کہو

کیا کتاب بینظیر و بے بہا ہی یہ لکھی
ناگہان آوازیہ آئی سر دش غیب کی
تحفہ اخبار یا تاریخ اولاد نبی
۱۳۰۵ ف ۱۳۱۵ ھ

دیگر

قبلہ وکعبۂ من عالی جاہ
چون رستم دفتر ماتم فرمود
فکر کردم کہ بگویم تاریخ
خواستم من زخداوند جلیل
دل خوش فکر ذہنیم ناگاہ
سال تصنیف بنازاز من گفت

بفصاحت بہ بلاغت بمیثل
بہ سلاست بہ متانت بمیثل
بہ نفاست بہ لطافت بمیثل
سال تصنیف بغایت بمیثل
بہ محبت بہ عنایت بمیثل
چمنستان شہادت بمیثل
۱۳۱۴ھ

دیگر

قبلہ ام خان بہسا در ذیجود
چون رقم کرد کتابے کہ دراو
ہاتف غیب بنازاز ما گفت

آنکہ در خلق حسن بمثیل ست
حال سلطان زمن بمثیل ست
چمنستان سخن بمثیل ست
۱۳۱۴ھ

دیگر

جناب قبلہ وکعبہ نے جب یہ دفتر غم
لکھا بدیدۂ خونبار اور بچشم ملول

شریف بے سر و سامان نے سال نظم لکھا — بحق حرمت سبط رسول ہو مقبول
۱۳۱۴ھ

دیگر

چون قبلہ و کعبہ آنکہ از روز الست — شیدا و محب سرور لولاک ست
فرمود رقم کتاب در ذکر حسینؑ — کز خواندن او زمانہ سینہ چاک ست
تاریخ لطیف او بہ سال فصلی — افسانہ انتخاب آل پاک ست
۱۳۰۵ف

دیگر

قبلہ و کعبہ حضرت مداح — عالم و واقف فروع و اصول
چون رقم کرد این کتاب جلیل — باحادیث مستند مشمول
سال ہندی بنظم او گفتم — دفتر ذکر آل پاک رسول
سمت ۱۹۵۴

دیگر

قبلہ اہم جملہ جہان بندۂ احسان تو باد — کز پئے اہل عزا نظم کتابے کردی
تر دہ طبع شنیدیم و دعا میگوئیم — بارک اللہ کہ زہی کار ثوابے کردی
۱۳۰۵ف

دیگر

اک روز مجھے ہول قیامت سے جو گھیرا — دن بھر مین رہا مضطر و افسردہ و دلگیر
بستر پہ کبھی لیٹا تو تڑپتا ہوا اُٹھا — ممکن ہی نہ تھی چین کی صورت کسی تدبیر
کیونکر کہون اُس روز کو کس کرب سے کاٹا — رات آئی تو کچھ اور بھی حالت ہوئی تغیر
طاقت یہ ہوئی سلب کہ آنے لگے چکر — آنکھون کے تلے پھرنے لگی موت کی تصویر

دم چڑھ گیا دو چار دم سرد جو کھینچے — غش آگیا جس وقت کیا نالۂ شبگیر
غافل تھا مبارک تھی ولیکن مری غفلت — بیہوش تھا پر جاگ رہی تھی تقدیر
کچھ دیر نہ گذری تھی کہ مین دیکھتا کیا ہون — آیا مرے بالین پہ عصا ٹیکتا اک پیر
بولا کہ ہی کیون کثرت عصیان سے ہراسان — بخشش کا وسیلہ ہی غم شبر و شبیر
رو اور رُلا پڑھکے کتب ہاے مصائب — تا تجھکو ملے گلشن فردوس کی جاگیر
غافل تو کچھ ایسا ہی کہ ابتک نہین معلوم — نسخہ ہی ترے درد کا مداح کی تحریر
جم رتبہ فریدون حشم و خان بہادر — ممتاز جہان فخر زمان صاحب توقیر
اُس باغ کا بلبل ہی یہ ہم رتبہ حسان — جس گلشن بیخار کے قدسی ہین عصافیر
سرمست می حب علی خاصۂ داور — شیدائے نبی شیفتۂ شبر و شبیر
جسکے سخن پاک کا عالم ہی مسخر — جسکے رقم پاک کا شہرہ ہی جہانگیر
اُس سید ذیجاہ نے لکھا ہی وہ نسخہ — ہی جسکا صلہ گلشن فردوس کی جاگیر
وہ حسن بیان اور وہ مضامین کی نزاکت — ہی شور کہ دیکھی نہین اس نور کی تحریر
دیکھی ہو کبھی اہل جہان نے تو دکھادین — اسطرح بلاغت سے فصاحت شکر و شیر
یا دہین یہ پریان کہ جو باہم ہین ہم آغوش — یا گلشن فردوس مین حورین ہین بغلگیر
کیونکر نہ دل و جان سے خریدار ہون اسکا — یہ حسن کا سورہ ہی مرے خواب کی تعبیر
ذکر غم شہ سُنکے تڑپ جاتی ہی محفل — ہی درد کے فقرون مین عجب طرح کی تاثیر
دل کا یہ تقاضہ ہی کہ جامی جو خدا ہو — مداح کی خدمت مین پہونچکر کسی تدبیر

ہان

کرعرض پس از حمد ادب مصرعۂ تاریخ
مقبول خداوند مقدس ہی یہ تحریر
۱۱۹۵-۲ع

دیگر

واہ کیا تصنیف ہی تاریخ جس تصنیف کی
چونکہ ذکر کشتگان نینوا ہی واقعہ
سال تاریخی رقم کرتا ہوں بے فرق جل

با اصول و بیمثال و بے بہا تاریخ ہی
سمت ۱۹۵۴
چونکہ نظم حال پاک کربلا تاریخ ہی
۱۳۰۵ آف
واہ کیا تاریخ ہی واللہ کیا تاریخ ہی
۱۳۶۹-۳ یزدجردی ۱۳۲۹-۲ محمدی

دیگر

چون رقم کرد این کتاب جلیل
خواستم سال او بطرز لطیف
متردد بدم کہ ہاتف گفت
از زبان حق و کلام اللہ
۱۲۷

سید پاک دین خجستہ اساس
لیک نامد مرا بفہم و قیاس
سال تاریخ نظم بے وسواس
ہست ہذا بصایر للناس
۱۲۷+۸+۱۱۸۰=۱۳۱۵ھ

دیگر

بہ مداح وحسان ندانیم فرقے
بمداحی احمد وآل احمد
درین راہ ہر دو تگاپو نمودند
چو خواہی ز تاریخ تصنیف مداح
بجز فرق آل و نبی نیست فرقی
۹۲ ۳۲
۹۲-۳۲=۳۰

ہم او ابن ثابت ہم این جان ثابت
از و فخر ثابت ازین شان ثابت
باخلاص کامل بایمان ثابت
پئے دعوی بندہ برہان ثابت
بہ مداح ثابت وحسان ثابت
۱۹۸۴-۳۰=۱۹۵۴ سمت

دیگر

لہ جناب سید اولاد حسین خان صاحب بہادر شبیر نقوی المتخلص بہ ... نبیرہ ابن جناب سید ثابت علی صاحب ... منصور

| | |
|---|---|
| چو این دفتر مدح شاه شهیدان | ز مداح ذی فهم و عاقل بیامد |
| ز سحبان ثانی و حسان ثانی | مرا فکر تاریخ در دل بیامد |
| به میزان عقلم چو سنجیدم اورا | بخاطر پس از غور کامل بیامد |
| ز سحبان خوش فهم و حسان کامل ۱۳۶۸-۵۳ = ۱۳۱۵ھ | بعقد از مداح فاضل بیامد ۵۳ |

دیگر

| | |
|---|---|
| چون قبلهٔ دیجاہم مداح شه والا | کو هست شهنشاه اقلیم سخندانی |
| وقتیکه رقم فرمود این نظم گهر آمود | در فکرت تاریخش بودم به پریشانی |
| هاتف بمن این گفته کای مضطر و آشفته | نیسان خجل از کلکت هنگام دُر افشانی |
| از دفتر تسخیر و از دفتر بخشایش ۱۹۵۴ سمت ۱۸۹۷ء | سن سمت و انگریزی دریاب باسانی |
| هم از سر حق سالش هم فصلی و هم هجری | هم نسخهٔ بی‌مثل و هم نسخهٔ لاثانی ۱۳۰۷ف ۱۳۰۰ھ |

دیگر

| | |
|---|---|
| قبله و کعبه کتابی از برای فیض عام | چون رقم فرمود من واقف شدم از حال او |
| فکر چون کردم پئے سالش ز من هاتف بگفت | سال او از من شنو خواهی چو استحصال او |
| عیسوی و سمت و فصلی بدان بے تعمیه | تعمیه هجری مگر خواهد پئے اکمال او ۱۸۹۷ء ۱۳۰۵ف |
| گفتمش چون ست فرموده بعون کردگار ۵۷۱ | ذخیرهٔ اخیار لاثانی بیامد سال او ۱۹۵۴ سمت |

دیگر

| | |
|---|---|
| نوشت دفتر غمم چون قبلهٔ معظم | ممدوح اهل عالم مداح آل طاها |

ے اعداد لفظ ذخیرہ اخیار ہیں ۱۳۰۵ف
ثانی ۱۳۰۵ اور لا ثانی ہیں اعداد الفاظ
عون کردگار اضافہ کرنے ۱۳۰۰ سن ہجری حاصل ہوگا ۱۳۰۰ھ

تاریخ نظم روشن گفتم بوجہ احسن — بدر منیر ایمان والشمس والضحٰہا
١+ ١٨٩٦ء

تاریخ نظم روشن بہر دو سخت گفتم — بدر منیر ایقان والشمس والضحٰہا
١٩٥٦-٢ سمت

تقریظ وقطعات چکیدۂ قلم معجز رقم جناب منشی سید اعجاز حسین صاحب نقوی واسطی امروہوی سررشتہ دار محکمۂ بندوبست ضلع سیونی چھپارہ خلف جناب سید سردار علی صاحب مرحوم نقوی امروہوی

گلشن مین صبا کو جستجو تیری ہی — بلبل کی زبان پہ گفتگو تیری ہی
ہر رنگ مین جلوہ ہی تری قدرت کا — جس پھول کو سونگھتا ہون بو تیری ہی

اسکے سب قائل ہین کہ عالم اسباب مین خداوند عالم نے ہر شی کو ایک تاثیر عطا فرمائی ہی۔ تاثیرات کواکب۔ تاثیرات آب وہوا۔ کشش مقناطیس کشش کہربا۔ جذبۂ الفت۔ جذبۂ دل۔ دلربائی نظر۔ دلبری حسن۔ دلفریبی تقریر۔ دل آویزی تحریر۔ ایسی چیزین نہین جنسے کسی کو مجال انکار ہو۔ خاصکر حسن وکلام۔ یہ دو چیزین تو ایسی ہین کہ انکی تاثیر سے ہر متنفس واقف ہی۔ کچھ نہ کچھ ہر فرد بشر کا دل انسے متاثر ہوتا ہی۔ جسکے افسانے ہر روز سننے مین آتے ہین۔ اسکے قصے رات دن کہے جاتے ہین حسن کی معراج کمال جمال انسانی ہی۔ اس پردہ مین حسن نے عجب عجب شعبدے دکھائے ہین۔ آدمی تو بشر ہی فرشتون کو کوئین جھکائے ہین۔ جہان زور تاثیر

حسن خداداد دکھایا ہی انسانون نے پریزادون کو دیوانہ بنایا ہی - جہان
تسخیر حسن عالم فریب دکھانے پر آئے ہین - آدم زاد پرستان سے پریونکو
زمین پر کھینچ لائے ہین - لیلی مجنون - شیرین فرہاد - وامق وعذرا - یوسف و
زلیخا کا نام کون نہین جانتا - انکی سرگذشتین کسکو یاد نہین - انکی حالت
نے کس دل پر اثر نہین کیا - سچ پوچھیے تو گو اِسمین شک نہین کہ قیس وفرہادؔ
وامق کو فضل تقدم ہی مگر کوئی زمانہ ایسے لوگون سے خالی نہین رہا نہ کوئی
زمانہ اِنسے خالی رہیگا جہان حسن ہی عشق ساتھ ساتھ ہی - شمع کے ساتھ پروانہ
پریزاد کے ساتھ دیوانہ - گل کے ساتھ بلبل ناشاد - شیرین کے ساتھ فرہاد
کہان نہین - لیلی کے لیے مجنون کا ہونا لازمی ہی - یوسف کے لیے زلیخا کا
وجود ضروریات سے ہی - عالم وتغیر کی جدائی ممکن تغیر وحدوث کا افتراق
آسان - ناممکن ہی تو حسن وعشق کی جدائی - محال ہی تو حسن وعشق کا افتراق
حسن کی سب تاثیرین مسلم - لیکن کلام سے حسن کو کچھ بھی تو مناسبت نہین -
تاثیر کیا ہر حیثیت مین کلام حسن سے بدرجہا بڑھا ہوا ہی - اِسکو حسن پر جو
فضیلت ہی گو بادی النظر مین نہ معلوم ہو - لیکن ذرا بھی غور کیا جاوے تو
مثل آفتاب صاف روشن ہوجاے - حُسن کا اثر ایک زمانہ خاص تک
محدود ہی - قطع نظر تغیر وزوال حسن کے اِسکی اُسی تاثیر کے لیے اُسے صاحب
حسن کا وجود ضروری ہی - صاحب حسن کے بعد اُسکے حسن کے یادگار صرف

افسانے اور کہانیان رہجاتی ہین۔ اور اگر چند روز کسی حسین کی تصویر رہی بھی تو اُسمین وہ بات کہان۔ وہ رنگ و روغن وہ شوخی وہ شان۔ وہ آن جو حسن کی جان ہین کہان سے لائے۔ تصویر سے وہی جوش الفت پیدا ہونا محال۔ تصویر سے وہی ولولۂ عشق و محبت پیدا کرنے کی امید رکھنا وہم و خیال۔ بخلاف کلام کے کہ اُسکو خداوند عالم نے یہ شرف عطا فرمایا ہے کہ سیکڑون برس کیا ہزارون سال تک اِسکا وہی جمال وہی کمال رہتا ہی صاحب کمال کا جو حال ہو۔ اِسکے کمال کا ایک حال رہتا ہی بلکہ تا قیام قیامت وہی حال رہیگا۔ آب حیوان کا تو نام ہی نام ہی حقیقت مین زندگی جاوید بخشنا اِسی کا کام ہی۔ نظر انصاف سے دیکھیے تو حسینون کا نام بھی اِسی سے زندہ ہی حسن بھی اِسکا زیر بار احسان ہی۔ علاوہ ازین حسن کے شیدائیون مین نام برآوردہ لوگون کو دیکھا جائے تو اُنمین مشاہیر یہ ہی قیس۔ فرہاد وامق۔ یا دو چار ایسے ہی اور۔ مگر پھر بھی معدودے چند نظر آئینگے اور اِنکی وقعت جیسی کچھ ہی سب پر ظاہر ہی۔ لیکن اگر رتبہ شناسان کلام کی فہرست لکھیے تو اول فہرست کا تمام ہی ہونا محال ہو جائے۔ اور پھر وہ لوگ ہونگے کس اقتدار کے۔ ادیب۔ شاعر۔ علما۔ فضلا۔ حکما کا کیا شمار ہی۔ انبیاء مرسل ائمہ اطہار اِس فہرست مین حضرت موسیٰ کے نام پر پہلے نظر پڑیگی۔ حضرت تو کلام کے ایسے دلدادہ ہوے کہ اِسکے شوق مین کوہ طور کو گھر آنگن کر ڈالا

اور عشق کلام نے آخر انکو کلیم بنا کر چھوڑا - حضرت ہارون کی سعی سفارش
اِسی کلام نے کی - انکو خلافت کلیم اللہ کلام ہی کی بدولت ملی - حسن نے پہلا
یہ درجہ یہ رتبہ کہان پایا - اِسکو شہادت شرافت کے لیے لوح و قلم سے دو گواہ
معتبر کہان میسر - اِسکو اثبات فضیلت کے لیے لب عیسیٰ سے دو شاہد
عادل کہان نصیب - اِسکو سرکار رسول مختار سے انا افصح العرب والعجم
سے باوقعت سند کب ملی ہی - شب معراج خلوت حبیب و محبوب مین سوائے
کلام کے کسی اور کا گذر ہوا ہو تو کوئی کہدے رسول مقبول نے وقت رحلت
سوائے آل اور کلام کے اور کسی سے تمسک کے لیے وصیت کی ہو تو کوئی
ثابت کردے شعر

| | | |
|---|---|---|
| خالی ہو ازمانہ جو خیر الانام سے | | یا آل سے رہی برکت یا کلام سے |

اِس سے زیادہ کلام کی فضیلت کیا ہو سکتی ہی کہ اِسکا اور آل رسول کا ساتھ
ہی ساتھ بھی چندر روزہ نہین قیامت تک کا ساتھ ہی - حوض کوثر پر پہونچنے تک
آل عبا کا دامن ہی اور اِسکا ہاتھ ہی - اِس ساتھ کو جیسا اپنے کلام مین جناب
مستطاب معلی القاب محتشم حشمت - فرزدق فصاحت - حسان بلاغت مقبل
اقبال - کمیت کمال - حمیری ہمال - ارشد تلامذۂ رحمن - ثابت قدم معرکۂ
امتحان - مقبول بارگاہ ایزد - ممدوح انام و مداح آل محمد - مطاع خلایق و
مطیع پنجتن - منبع مکارم و مجمع اخلاق حسن - مخدوم جہانیان و خادم عترت

ے اور یہ کلام اللہ واخی ہارون ہو افصح منی لسانا فارسلہ معی بعد معنی ۱۲

نبی - محبوب عالمیان و محب آل علی - شیدائے آل رسول الثقلین -
جان نثار جناب حسنینؑ - منتظر ظہور امام منتظر - ظہیر و معین پیروان مذہب جعفر
موسی طور مودت وولا مسیح بادیۂ تسلیم و رضا - شبیر قیصر - خان بہادر سید
اولاد حسین صانہ اللہ عن کل شین ابن المرحوم السید ثابت علی رضوی حشرہما
اللہ مع النبی و آلہ التقی النقی الزکی نے بنایا ہی کم لوگون نے بنایا ہی - آپنے
جو کچھ فرمایا ہی آل رسول ہی کی شان مین فرمایا ہی - کوئی بیت نہین جو ذکر
اہلبیت سے خالی ہو - کوئی شعر نہین جسمین مضمون خیالی ہو - پھر اُسکے ساتھ کلام
کی ساری خوبیان موجود - زبان شیرین بیان رنگین - بندشین چست ترکیبین
نفیس - الفاظ سلیس - مضامین بلیغ - ردیفین نایاب - قوافی سیراب -
محاورے مستند تشبیہین دل پسند - تلمیحین نادر - غرض جو بات ہی انتخاب ہی -
جو شعر ہی فرد ہی - جو مصرعہ ہی لاجواب ہی - اِس حسن کا کلام کسی نے آجتک
دیکھا ہو تو دکھادے - یا بتادے - سنا ہو تو سنادے - یا پتا دے - یون تو
دعوائے بے دلیل قبول خرد نہین - چونکہ جناب محتشم الیہ کی طبع عالی کا
رجحان ہمیشہ سے نفع عام کی طرف رہا ہی - فی الحال بنظر خیر خواہی برادران
ایمانی توجہ طبع ادھر ہوئی کہ یہ کلام مطبوع - طبع ہو کر شائع ہو - تاکہ عامۂ مومنین
و ذاکرین کو نافع ہو - چنانچہ خداوند کریم کی عنایت سے تھوڑے ہی زمانہ
مین مجموعۂ کلام فصاحت انضمام بخوش اسلوبی تمام مرتب و مکمل ہو گیا -

آخرت جناب مرزا حسن علی [illegible]

سبحان اللہ کیا کتاب لاجواب اور کیا نسخہ سراپا صواب بلکہ سرمایۂ ثواب ہی۔کہ
مصنف کے لیے زاد سبیل آخرت اور ناظرین وسامعین کے لیے خضر راہ ہدایت
ہی۔ہرچند سلاموں کے بہت سے مجموعے طبع ہوکر شایع ہوے لیکن اِس
ترتیب اور تہذیب کا کوئی مجموعہ ہماری نظر سے نہین گذرا۔اِس امر خاص
مین یہ مجموعہ آپ ہی اپنی مثال ہی اور دوسرون کے واسطے آیندہ کے
لیے نظیر بے مثال۔تصنیف کی تعریف کی جاے۔یا صاحب تصنیف کی
توصیف۔وہان دم مارنے کی جگہ نہین۔یہان زبان ہلانے کا یارا نہین
ہمارا قصد تھا کہ جملہ کلام السید سید الکلام مین جو جامع وصف تصنیف و
مصنف ہی مصرعہ۔خاموشی ازثناے توحد ثناے تست۔کا متزاد لگاکر تقریظ
کو یہین تمام کردین۔مگر شاید بعض نکتہ بین احباب عذر اطناب کو نامقبول
فرمائین۔بلکہ عجب نہین کہ قصور طبع پر محمول فرمائین۔اِس خیال سے چند
فقرے حسب طریقہ مرضیۂ سلف صالح اور اضافہ کرتے ہین۔تاکہ کسی کے
دل مین یہ خیال بھی نہ آنے پاوے اور اِسکے ساتھ ہی سنت قدما بھی
ادا ہوجاے۔اللہ اللہ کیا ماتم شاہ شہیدان کا جوش ہی کہ کتاب کی
ہرایک سرخی بھی کثرت غم سے سیاہ پوش ہی۔مجموعہ ہی یا مرقع غم۔مصرع
ہین یا نخل ماتم۔ہرشعر بیت الحزن ہی۔ہرورق سراپا کاغذی پیرہن ہی
بحرین ہین یا بحر المصائب جوش زن ہی۔زمین شعر ہی یا گرد ملال خاطر

